رہنمائے قوم اور ایک خادم ملک کے لیے بہت سخت ضرورت ہے۔

پنڈت مالوی میں ایک بہت پسندیدہ بات یہ ہے کہ موجودہ محققان راہ باطل کی طرح اپنے مذہب سے برگشتہ نہیں اور وہ اپنے کام کے اوقات میں سے ایک حصہ مذہبی ارکان ادا کرنیکے لیے نکال لیتے ہیں۔ انکی مثال ان لوگوں کی مثال نہیں ہے جو درد قوم ظاہر کرتے میں مذہب پر جان دیدینے اور دینی الحج پر قربان ہوجانے کی دھمکی دیتے ہیں لیکن جسوقت مذہبی عبادت کے متعلق سوال کیاجاتا ہو تو اسکا جواب انکے پاس خاموشی کے سوا کچھ نہیں ایسے واہیات اور ذلیل کیریکٹر کے لوگ انہیں متعصب تنگ نظر اور ملکی ترقی کی راہ کو مسدود کرنیوالا شخص سمجھتے ہیں لیکن اگر مذہب کی پابندی ہی تعصب و تنگ نظری ہو اور اباؤاجداد کے مذہب پر عقیدت رکھنا ملکی ترقی کو مسدود کرتا ہو تو خدارا مجھے بھی متعصبوں اور ملک کے بدخواہوں کی فہرست میں شمار کرو میں بھی اس جماعت میں داخل ہونا چاہتا ہوں جو مذہب کے پابند رہنے اور اپنے مذہب کی عزت قائم رکھنے کے جرم میں ملک کی بدخواہ تنگ نظر اور متعصب سمجھی جاتی ہو۔ ممکن ہے کہ بعض سیاسی مسائل میں کچھ لوگ انکے مخالف ہوں اور اسی مخالفت میں انکو زیادہ غلو ہوگیا ہو۔ مگر ہمیں اس سے بحث نہیں ہمیشہ لوگوں میں ایک دوسرے کی ارار وافکار سے باہم اختلاف ہوتا ہو مگر مذہب کی پابندی اس بات کی علامت نہیں کہ کوئی شخص اگر پابند مذہب ہے تو وہ متعصب بھی ہے۔

اسی طرح انکی تقریر اور انکی آزادخیالی بھی بہت قابل تعریف ہی۔ وہ تقریر کرتے ہیں اور نہایت جوش کے ساتھ وہ اپنے ضمیر کے مطابق زبان کو حرکت دیتے ہیں اور دلیری کے ساتھ مگر چاہے وہ کیسی ہی زوردار تقریر کرتے ہوں اور چاہے کسیقدر انہیں جوش آگیا ہو مگر انکی تقریر چاہے کسی مختلف فیہ مسئلہ پر ہو مگر کوئی شخص خواہ وہ مخالف ہو یا موافق یہ نہیں کہہ سکتا کہ وہ شاندار نہیں۔ اسیطرح وہ اپنے خیالات کو آزادی سے

ظاہر کرنے اور اپنے ضمیر کے مطابق بولنے پر جسقدر دلیر ہیں اسکا ثبوت انکی زندگی کے بہت سے واقعات سے ہوتا ہے۔ مگر سر مائیکل اوڈوائر لفٹننٹ گورنر پنجاب سے پنڈت مالوی نے جسقدر دلیری اور آزادی سے مقابلہ کیا وہ انکی زندگی کا ایک نہایت اہم واقعہ ہے۔ سر مائیکل اوڈوائر نے وائسرائے کی کونسل میں فوجی بھرتی پر تقریر کرتے ہوئے ہوم رولر طبقہ پر سخت ترین حملہ کیا یعنی انہوں نے کہا کہ میری گورنمنٹ میں ہوم رول کا خیال زیادہ نہیں ہوا اسلیے وہاں سے دولت برطانیہ کو جان و مال سے بہت زیادہ مدد دی گئی مگر دیگر صوبوں میں ہوم رولرس کی کثرت ہے اسلیے وہاں باوجود دولت اور کثرت آبادی کے بہت کم مدد دی گئی ہے۔ غرضکہ اسی قسم کے چند حملے انہوں نے اس دلیری کے ساتھ کیے جنھیں پنڈت مالوی مسٹر جناح وغیرہ صبر نہ سن سکے۔ چند غیر سرکاری ممبر بہت زیادہ مغلوب الغضب ہوگئے اور انہوں نے اپنی وہاں موجودگی کو قومی خودداری کے خلاف سمجھا اور اٹھکر چلے گئے۔ لیکن پنڈت مالوی نے اوڈوائر صاحب کی سخت مخالفت کی اور انہوں نے ایک ذی اقتدار تازک دماغ لفٹننٹ گورنر کی نہایت صاف الفاظ میں تردید کرتے ہوئے اپنے دلکو پیدرمیں جلال سے مرعوب و سند رش نہ ہونے دیا۔ اس دن وائسرائے کونسل میں صدر نہ تھے۔ دوسرے دن وائسرائے بہادر کونسل میں تشریف لائے اور انہوں نے اس واقعہ پر اظہار تاسف کیا۔ اور فرمایا کہ مجھے نہیں معلوم تھا کہ یہ جلسہ اسقدر اہم ہوجائیگا میں چند وجوہ سے شریک نہ ہوسکا۔

پنڈت مالوی نے اپنے مضامین سے تمام ہندوستان کو آگاہ کردیا کہ کونسل میں کس طرح ہمارے جذبات وحسیات کی پروا نہیں کیجاتی اور بغیر کسی شرم وغیرت کے نہایت جسارت کیساتھ ہمپر دل آزار حملے کیے جاتے ہیں۔ ان مضامین سے تمام ہندوستان میں ایک آگ لگ گئی اور ہر شخص سر مائیکل اوڈوائر صاحب کی اس تقریر سے سخت نالاں

تھا۔ تیسرے اجلاس میں مالوی جی کو بلایا گیا اور چاہا کہ وہ شریک ہوں لیکن انہوں نے صاف کہدیا کہ جبتک لفٹنٹ گورنر صاحب اپنے الفاظ واپس نہ لینگے اسوقت تک میں ہرگز کونسل میں شریک ہونیکی ذلت گوارا نہیں کرسکتا۔ آخر مجبوراً او ڈوائر صاحب نے اپنے الفاظ واپس لیے اوراسطرح مالوی جی کی بدولت کونسل میں ہندوستان کی عزت و حشمت قائم رہی۔

گو پنڈت مدن موہن جہاں بہت آزاد خیال اور اظہار مافی الضمیر پر دلیر ہیں تاہم وہ طلبا کو سیاست اور ایجی ٹیشن سے محفوظ رکھنا چاہتے ہیں۔ انکی رائے یہ ہے کہ طلبا سیاست سے واقف ضرور ہوں انکے خیالات و عقائد کا نشو و نما سیاست اور مذہب کے پانی سے ہو مگر وہ اسکے موافق نہیں کہ طلبا سیاسی معاملات میں عملی حصہ لیں اس معاملہ میں ہم پنڈت مالوی کی پوری تائید کرتے ہیں۔ ہم یہ نہیں کہتے طلبا اس سے ناواقف رہیں کہ ہم کیا ہیں اور ہمکو کیا ہونا چاہیے اور نہ ہم اسکی ضرورت سے منکر ہیں کہ طلبہ کو اپنے زمانہ طالب علمی میں اس قابل ضرور ہونا چاہیے کہ جب وہ اپنی طالب علمانہ زندگی ختم کریں اسی وقت سے ملکی اور قومی فرائض کو انجام دیں اور اپنے ان حقوق کو حاصل کرنیکی جد و جہد میں مشغول ہو جائیں جنسے وہ محروم کردیئے گئے ہوں۔ لیکن ہم اس خیال کو ہرگز قابل عمل نہیں سمجھتے بلکہ ہم اسے اپنے طالب علم نوجوانوں کی زندگی خراب کرنیوالا خیال سمجھتے ہیں کہ وہ اپنی مدرسہ کی زندگی ہی میں طلب حقوق کی سعی کریں اور بغیر تعلیم کی تکمیل کے سیاسی معاملات میں حصہ لیں درانحالیکہ یہ ملک کے واسطے نقصان دہ ہے۔ وہ لوگ ملک کو کبھی فائدہ نہیں پہنچا سکتے جو بغیر اپنی بنیاد تعلیم کو مستحکم کیے سیاسی معاملات میں حصہ لیتے ہیں۔ اس خیال میں سر سریندر ناتھ بنرجی ہمارے مخالف ہیں لیکن ہم نہیں سمجھ سکتے کہ بنرجی صاحب کس بنا پر طلبا کے سیاست میں عملی حصہ لینے کے مؤید ہیں انہیں پنڈت نے مدراس میں طلبا کو ایک بہتر نصیحت کی تھی اور انہیں اسکے نتائج سے آگاہ کیا تھا۔ اسی طرح بنگال کے ایجی ٹیشن کے زمانہ میں انہوں نے بنگالی پرجوش نوجوانوں کو ایک تقریر میں اپنے خیالات سے آگاہ کیا اور بہت مدلل طریق سے اپنے خیالات کو ظاہر کیا تھا۔

ابوالاعلیٰ مودودی

ڈاکٹر ایرکن ترکمان
رئیس شعبۂ اردو
سلجوق یونیورسٹی قونیہ، ترکی

# اردو میں ترکی الفاظ

**پیش گفتار:** ہم اس مختصر سے مطالعہ میں ان ترکی الفاظ کا جائزہ لینا چاہتے ہیں جو اردو میں یا تو براہ راست داخل ہوئے ہیں یا پھر فارسی کے ذریعے آئے ہیں۔ ایسے الفاظ کی فہرست سب سے پہلے اولو ڈیشیس[1] نے سن ۱۹۵۵ء میں دی تھی لیکن اونوں نے ۱۵۰ الفاظ کو ترکی دکھا کر ان کے صرفی ثبوت نہیں دیے۔ انھوں نے کچھ ایسے الفاظ بھی اپنی فہرست میں داخل کر دیے جو یا فارسی تھے یا منگولی۔ مثلاً ساوغات، الاش، تسمہ، آقا، چاقو وغیرہ۔ اولو صاحب نے ترکی کی پرانی لغت "دیوان لغات الترک"[2] سے فائدہ نہیں اٹھایا۔ دور حاضر کی دو اور لغات ہیں جو اس کام کیلیے بہت فائدہ مند ثابت ہوتی ہیں۔

I-Sir Gerard Clauson, An Etymological Dictionary of pre-Thirteen Century Turkish, Oxford, Clarendon Press, 1972

(۱۳ویں صدی عیسوی سے پہلے کی ترکی کی صرفی لغت)

2- Prof.G.Deorfer, Turkische and Mongolische Elements in Neupersischen, I, 1963; II 1965; III 1967; IV 1975 Wiesbaden

(جدید فارسی میں ترکی اور منگولی عناصر)

ہماری فہرست میں ان لغات سے پورا استفادہ کیا گیا ہے۔

علی گڑھ کے میرے دوست جناب ڈاکٹر واکمل ایوبی[3] نے بھی بہت سے فارسی الفاظ کو ترکی بنا دیا ہے۔ ڈاکٹر یعقوب مغل[4] اور پروفیسر مخمک (مقتدرہ قومی زبان، اسلام آباد، ۱۹۸۰ء) نے ایک مشترکہ فارسی اور عربی الفاظ کی فہرست دی ہے جو کسی بھی ترکی

---

۱، ۲، ۳ ان تصانیف کے لیے دیکھیے یہاں "فہرست کتب"

4-Dr.Muhammad Yaqub Mughal, Heritage of Common Words in use in Turkey, Pakistan and Iran, Turk Tarih Kurumu, Ankara 1980.

یا فارسی فرہنگ میں مل سکتی ہے۔ اس لیے اس کام کو دوبارہ ہمیں ہی ہاتھ میں لینا پڑا۔ یہ فہرست پہلی دفعہ ترکی زبان میں "ترک دلی (زبان ترکی)" حکومت کے سب سے بڑے رسالے میں چھپی تھی۔ اس فہرست کے دو حصے تھے[1]۔ پہلے حصے میں ترکوں اور ہندوستانیوں کے درمیان جو تجارتی تعلقات پیدا ہوئے ان کا ایک خلاصہ پیش کیا گیا تھا۔ دوسرے حصے میں الفاظ کی فہرست دی گئی تھی جس میں ایک طرف ترکی الفاظ کا اردو میں مطلب اور ان کے سامنے ان الفاظ کا ترکی میں مطلب مع تاریخی پس منظر پیش کیا گیا تھا۔ جب یہ مضمون یہاں مقبول عام ہوا تو یہ پھر قدرے تفصیل سے انگریزی میں "دی ٹرکش ایلی منٹس ان اردو" کے عنوان کے تحت چھپا[2]۔ اس مضمون میں اردو اور ترکی گرامر کے مشترکہ عناصر پر بھی روشنی ڈالی گئی تھی۔ یہی مضمون دوبارہ جون کاتون خدا بخش لائبریری پٹنہ کے جرنل شمارہ ۴۰ (۱۹۸۷ء) میں شائع ہوا ہے۔ اب اسی مضمون کو ذرا اور تفصیلات کے ساتھ اردو میں پیش کرتا ہوں۔ یہ کام بھی آخری نہیں ہے بلکہ ماہرین لسانیات کے لیے ایک رہنما کی حیثیت رکھتا ہے۔

**ہندوستان میں ترکی زبان اور ادب کے اثرات:۔** ترکی ادب اور زبان کے جو اثرات ہندوستان اور پاکستان میں پائے جاتے ہیں انھیں چار بڑے ادوار میں تقسیم کیا جا سکتا ہے۔

(۱) اسلام سے قبل۔ (۲) محمود غزنوی سے بابر تک۔ (۳) بابر سے شاہجہاں تک (۴) شاہجہاں سے دور حاضر تک۔

(۱) اسلام سے قبل:۔ وسط ایشیا کی ایک ترکی قوم بادشاہ کی سربراہی میں ہندوستان میں آ گر فتک آئی اور چار سو سال تک شمالی ہندوستان میں حکمراں رہی۔ وہیں بادشاہ کشان نے ایک شاندار تمدن کی بنیاد ڈالی[3]۔ ظاہر ہے ان قبائل کی زبان بھی کسی قسم کی ترکی ہوگی لیکن افسوس ہے کہ آج تک ان کی زبان اور ادب کا کوئی سراغ نہیں ملا اور ابھی اس موضوع پر تحقیق کی ضرورت ہے۔ جب وسط ایشیا کی ترکی قوم اویغور نے بدھ مت کا مذہب اختیار کر لیا تو دوبارہ ہندوستان اور ترکوں کے درمیان ایک تمدنی پل پیدا ہو گیا جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ اویغوری ترکی میں بے شمار سنسکرت کے الفاظ داخل ہو گئے۔ اسی طرح ترکی کے الفاظ بھی سنسکرت میں داخل ہونے لگے[4]۔ اب چونکہ اس زمانے کی تصانیف یا کتبے ہم تک نہیں پہنچے اس لیے یہ بتانا مشکل ہوگا کہ کون سے الفاظ یا افکار ترکی الاصل ہیں لیکن یہ امر قرین قیاس ہے کہ چار سو سال میں کچھ لین دین ضرور ہوئی ہوگی۔

(۲) محمود غزنوی سے بابر تک:۔ غزنوی کی فوج کا بڑا حصہ ترکی سپاہیوں اور سپہ سالاروں پر مشتمل تھا۔ ان کے پنجاب میں آنے سے ترکی کے اثرات بہت گہرے پڑے ہونگے۔ اس بات کا ثبوت ہمیں ترکی الاصل شاعر امیر خسرو

---

1— Turk Dili, no.397 (January); no. 399 (March) 1985, TDK, Ankara

2— The Journal of Ottoman Studies, Vol. VI, Istanbul 1986

3— G.Allana, Our Freedom Fighters, Ferozsons Ltd. P.5

4— Prof.Dr.Abidin Itil, Turkce-Sanskrit Arasinda Linguistik Paraleller, "Dogu Dilleri", Dil ve Tarih Cog. Fak., Ankara 1970, I.c. 4.sayl p.139-150

(۱۲۵۳-۱۳۲۵) دہلوی کے ان اشعار سے ملتا ہے :

شہرت ترکی ہم ازان شد یقین | کاغلب شدہ ترک برآمد بر زمین
شد سخنش خاصگی از جو زبر | عامہ گرفت و بجہان گشت سمر
ہند ہمین فائدہ دارد بسخن | ہندوی بود در ایام کہن
غوری و ترکی آمد شاہزادہ | پارسی بود بدیدار نہان [۱]

(اس میں شک نہیں کہ ترکی کی شہرت بھی اس لیے وقوع میں آئی کہ پہلے ترکی بادشاہ ہی نے اس زمین (ہندوستان) پر قدم رکھا تھا۔ اس کے مقربوں نے جب اس زبان کو سیکھ لیا تو عام لوگوں نے بھی اسے اپنا کر افسانے کی مانند پھیلا دیا۔ ہندوستان میں زبانوں کا کچھ ایسا ہی طریقہ چلا آ رہا ہے۔ پرانے زمانے میں جب ہندوی بولی جاری تھی تو انھوں نے غوری (اور غزنی یا ترکی کا نام) اور ترکی سیکھ لی اور ابھی فارسی کہیں نظر نہیں آتی تھی۔)

ان اشعار سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ ترکی فارسی سے پہلے ہندوستان میں آئی تھی اور بعد میں شاہی زبان ہو کر رہ گئی۔ چونکہ ترکی ہندوی سے بالکل مختلف تھی اور فارسی ہندوی کی پرانی بہن تھی اس لیے ہندوستان کے باشندوں نے آہستہ آہستہ فارسی ہی کو اپنانا شروع کر دیا۔ ترکی بادشاہوں نے بھی فارسی کو رسمی زبان بنا لیا لیکن یہ ضرور یاد رہے کہ جو فارسی ہندوستان میں پھیلی تھی وہ تورانی فارسی تھی جس میں بے شمار ترکی الفاظ ملتے تھے۔ افکار بھی ترکی طرز کے تھے۔ جن کا ایرانیت سے زیادہ تعلق نہ تھا۔ قطب الدین ایبک، شمس الدین التمش (فاتح)، غیاث الدین بلبن (بلابان)، خلجی اور تغلق سب یہ فارسی دان ترکی بادشاہ تھے۔ محلوں میں فارسی اور ترکی دونوں ساتھ ساتھ چل رہی تھیں۔ منگولوں کے جور و ستم سے بچ کر ترکی قبیلے ایران سے ہوتے ہوئے اناطولیہ جا رہے تھے اور ان کا ایک حصہ ہندوستان جا رہا تھا۔ شمس الدین التمش اور غیاث الدین بلبن کی سخاوت اور محبت کی داستانیں سن کر ترکی قبیلے جوق در جوق ہندوستان گئے لیکن اتنا فرق تھا کہ جو لوگ اناطولیہ گئے وہ مقامی باشندوں سے ذرا دور رہے۔ انھوں نے اپنی زبان اور تمدن کو محفوظ رکھا حالانکہ فارسی یہاں بھی حکم چلاتی رہی۔ لیکن جو ترکی قومیں ہندوستان گئی تھیں وہ افغانستان میں افغان بن بیٹھیں (جیسے خلجی جن کو ترکی میں قال آچ کہتے ہیں) [۲] یا پھر منگولوں سے مل کر مغل بن گئیں۔ جو باقی رہیں وہ بھی ہندوستان کی گنجان آبادی میں ڈوب کر رہ گئیں۔ [۳]

---

[۱] امیر خسرو دہلوی کا نہ سپہر، حکیم اوغلو علی پاشا (؟) نمبر ۲۲ صفحہ ۱۲۹

[۲] بلوکمان، دی ہیرو سوڈی آف دی پرشین، فلو پریس، آمسٹرڈیم ۱۹۷۰ء، ص ۱۶

[۳] اس موضوع پر جرمنی کے ممتاز پروفیسر دیور فر گرھارڈ نے بڑی تفصیل سے روشنی ڈالی ہے۔

وسط ایشیا کے ترک سمرقند، بخارا اور خراسان میں تینوں زبانوں یعنی فارسی، عربی اور ترکی پر عبور رکھتے تھے۔ وحدت اسلام کی وجہ سے زبان اور قومیت کا امتیاز نہیں تھا، یہی تینوں زبانوں کا جب ملاپ ہوا تو اناطولیہ میں اس کا نام عثمانی رکھا گیا۔ لیکن ہندوستان میں چونکہ ایک مقامی بولی ہندوی بھی تھی، اس لیے اس کا نام اردو پڑ گیا۔ عثمانی میں ترکی کے افعال آتے ہیں اردو میں ہندی کے باقی فارسی اور عربی الفاظ وہی ہیں۔ اس لحاظ سے عثمانی اور اردو میں بہت مشابہت ہے۔ یہ امر خاص طور پر اشعار میں بہت واضح ہے۔

محمود غزنوی سے لے کر اورنگ زیب تک وسط ایشیا سے ترکوں کی کوچ باقاعدہ جاری رہی جبکہ خود محمود کے محل میں تقریباً ...۴ ترک سپاہی پہرہ دیتے تھے تو ترکوں اور مغلوں کا کیا حالت ہو گی؟ الغرض جب تک مغلیہ جمہوریت کے قیام تک فارسی کا رواج رہا تو ہندوستان میں کیوں کم ہوتا۔ ایرانی، رومی اور تاجی ہندوستانی فارسی کو پسند کرتے تھے[۱] بلکہ اس زبان کا مذاق بھی اڑایا کرتے تھے۔ اُس تعصب کی بنا پر دھیرے دھیرے ہندوستانی مسلمانوں نے ایک نئی زبان کو اپنانا شروع کیا جس کا نام اردو ہے۔ عثمانیوں نے بھی فارسی کو چھوڑ کر مخلوطی زبان عثمانی کو اپنا لیا۔ اس لحاظ سے اردو زبان اور ادب کے ساتھ عثمانی زبان اور ادب کے درمیان گہرے تعلقات ملتے ہیں۔ ادب میں جب تعلق ہے تو زبان جس کا نام بھی ترکی ہو تو اس میں کیوں نہ ترکی عناصر پائے جائیں۔ ہاں اتنا ضرور ہے کہ اگر ترکی قبیلے خود فارسی کے بجائے ترکی پر زور دیتے تو ظاہر ہے کہ اردو میں ہزاروں ترکی الفاظ داخل ہو جاتے۔ ترکی زیادہ تر محلوں اور کوشکوں ہی میں محدود رہی۔ اس کے باوجود مدرسوں میں ترکی پڑھائی جاتی تھی۔ امیر خسرو کی "نصاب ترکی" ان دنوں کی یادگار ہے[۲]۔ نصاب کا ذکر خدا بخش لائبریری کے ایک مخطوطے میں بھی ملتا ہے[۳]۔

خسرو دہلوی کی کثیر الجہت طبیعت نے فارسی، ترکی، ہندی اور عربی کو مخلوط کر کے اردو کی بنیاد ڈالی ہے۔ اس لیے انھیں بانی "اردو" کہا جا سکتا ہے۔ خسرو کے بعد ہندوی کو فارسی سے ملانے کی عادت ہو گئی۔ چلتے چلتے اردو میں فارسی عربی، ترکی عناصر بڑھتے گئے۔ کسی بھی زبان کی پیدائش کی ایک معین تاریخ نہیں دی جا سکتی یہی حال اردو کا بھی ہے۔ لیکن تاریخی حقیقتوں کی روشنی میں یہ کہا جا سکتا ہے کہ اردو کی بنیاد پنجاب ہی میں ڈالی گئی تھی۔ اس امر کا پورا ثبوت محمود شیرانی نے اپنی کتاب "پنجاب میں اردو" میں دے دیا ہے۔ اس سے الگ ہم جو بات کہنا چاہتے ہیں وہ یہ ہے کہ پنجابی میں روزمرہ کے کئی الفاظ

---

[۱] جمیل جالبی، تاریخ ادب اردو، حصہ دوم، مجلس ترقی ادب لاہور ۱۹۸۲ء ص ۲۲۔

[۲] پنجاب لائبریری لاہور " (Ap1) نمبر ۶

[۳] خدا بخش لائبریری پٹنہ، مخطوطہ نمبر ۱۷، ص نمبر ۲ ب (۱۹ ویں صدی)

ترکی سے آئے ہیں۔ مثلاً باجی، آپاجی، سائیں، بابا، وغیرہ۔ رسم و رواج میں اور بھی زیادہ مشابہت پائی جاتی ہے۔ جیسے دلہے کو گھوڑے پر بٹھانا، مہندی کی رات، سہیلیوں کے گانے اور ان کا طرزِ بیان، لوک گیت وغیرہ۔[۱]

اسلامی تہذیب کی غمازی کرنے والے الفاظ جیسے کھانوں کے نام:۔ کباب، قورمہ، پلاؤ، اچار، دولمہ۔

لباس کے نام:۔ شلوار، شال۔ ہتھیاروں کے نام:۔ توپ، توپچی، تفنگ، تمنچہ۔ ملٹری اصطلاحات جیسے:۔ ہراول، تمغہ۔ اور رتبے جیسے:۔ بیگ، خان، خان خانان، اولو خان، قتلو خان۔ اردو میں فارسی اور ترکی کے ذریعہ آئے ہیں۔ ویسے بھی اردو میں جو ترکی الفاظ ملتے ہیں دو طرح کے ہیں ایک وہ جو براہ راست ترکی سے آئے ہیں دوسرے وہ جو فارسی کے ذریعے داخل ہوئے ہیں۔ بہت سے مرزی الفاظ انگریزوں کے زمانے میں ناپید ہو گئے۔

نوزاد اردو کی پہلی پرورش وسط ایشیا سے آنے والے ولیوں نے کی جن میں ترکی ولی بھی موجود تھے۔ ان میں سے معین الدین چشتی اور بابا فرید قابلِ ذکر ہیں۔ ان کے خیالات میں ترکی تصوف کی بو آتی ہے۔ یہ وہی خیالات ہیں جن کی بنیاد کو پیر ترکستان احمد یسوی نے مضبوط کیا تھا۔ رومی پر اور ان کے ابعاد پر بھی ان کا خاصا اثر ہوا تھا۔ تیموریوں کا جب زمانہ آیا تو اردو جیسے نئے دکن کے ترکمانی بادشاہوں (قطب شاہی) کی سرپرستی میں نشوونما پاکر ایک نوجوان لڑکی کی حالت اختیار کر چکی تھی۔ قلی قطب شاہ نے اردو کا پہلا دیوان مرتب کیا۔[۲] حیدرآباد ہی میں ترکوں نے ترکی، فارسی کی لغات تیار کروائیں۔ ان میں سے ایک یادگار ۱۱۸۳ صفحوں پر مشتمل "فرہنگ ترکی" ہے جو تقی بیگ بن قوام الدین ترکمان نے سن ۱۷۲۵ء میں لکھی تھی۔[۳]

۳۔ بابر سے شاہجہان تک:۔ بابر شاہ ایک ایسا بادشاہ تھا کہ اسے ترک ہونے پر پورا فخر تھا۔ وہ علی شیر نوائی کے بعد مشرقی ترکی (چغتائی ترکی) کا سب سے بڑا شاعر تصور کیا جاتا ہے۔ چونکہ وہ شاعرانہ طبیعت کا بادشاہ تھا اس لیے اسے ادب سے بہت لگاؤ تھا۔ اس نے شعرا کی حوصلہ افزائی کی اور خود بھی شعر کہے۔ اردو کی قدر افزائی کرنے کیلئے ترکی اور اردو سے مخلوط یہ شعر کہا ؎

مجھ کو نہ ہوا کوئی ہوس مانک موتی ۔۔۔ فقرا ہلنہ بس بلغوسی در پانی و روٹی[۴]

"مجھے کوئی مال و ملک کی ہوس نہ ہوئی۔ فقیروں (اللہ والوں) کے لیے پانی اور روٹی ہی کافی ہے۔"

بابر کے بیٹے کامران نے بھی ترکی میں اشعار کہے۔ بیرام خان اور اس کے بیٹے عبدالرحیم خان خاناں نے ترکی اور ہندی کو خوب ملایا ہے۔ جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ اس زمانہ میں بھی ترکی ادب اور زبان اچھی طرح مقامی تمثیلات کے ساتھ گھل مل

---

[۱] اس موضوع پر مزید تحقیق کی ضرورت ہے۔ [۲] محمد قلی قطب شاہ، کلیات قلی قطب شاہ، ڈاکٹر محی الدین قادری زور، ابراہیمیہ مشن پریس حیدرآباد ۱۹۴۰ء۔ [۳] اورینٹل مینوسکرپٹ لائبریری ریسرچ انسٹی ٹیوٹ، شرناکا حیدرآباد، مخطوطہ نمبر ۸۹۔ [۴] ڈینی سن روس، دیوانِ بابر بادشاہ، جرنل آف ایشیاٹک سوسائٹی بنگال، کلکتہ ۱۹۱۰ء ص ۲۱۔

گیا۔ ہمایوں کے ساتھ اور بعد میں جب ایران کے راستے سے ترکی قبیلے آئے تو انھوں نے اپنی فارسی تصانیف میں کچھ ترکی الفاظ استعمال کیے جو بعد میں اردو کا حصہ بن گئے۔ اکبر شاہ چونکہ یہ جانتے تھے کہ وسط ایشیا سے آنے والی قومیں اب واپس نہیں جا سکتیں۔ اب ہندوستان ہی ان کا وطن ہے۔ اس لیے انھوں نے مذہب اور زبان میں یکسانیت پیدا کرنے کی کوشش کی۔ مذہبی آمیزش میں وہ کامیاب نہ ہو سکے لیکن ریختے نے خوب ترقی کی۔ جہانگیر کے زمانے میں تو اسمٰعیل نے طوطی نامہ کو ریختہ میں ڈھالا۔

جب شاہ جہاں نے دارالخلافہ کو آگرہ سے دہلی منتقل کیا تو اس نے شہر کا نام "شاہجہان آباد" رکھا، اور جہاں خرید و فروخت ہوتی تھی اس جگہ کو "اردو بازار"، فوجی مرکز کو "اردوئے معلی" کا نام دیا گیا۔ لفظ اردو یہیں سے مروج ہو گیا۔ ترکی، فارسی اور ہندی بولنے والے سپاہی یہاں اکٹھا ہوتے تھے اور اپنی زبانوں میں بات چیت کرتے تھے۔ ظاہر ہے کہ ہندی اور فارسی زیادہ چلتی ہوگی۔ فرہنگ آصفیہ کے مؤلف سید احمد دہلوی کا یہ بیان مجادلے بھی سے خالی نہیں:

"اہل ہند ان الفاظ مخلوط کو اردوئے معلے یعنی سلاطین کے لشکر کی بولی کہنے لگے۔ پھر کثرت استعمال سے زبان کا لفظ محذوف ہو کر خود اس زبان کا نام اردو پڑ گیا۔ جب شاہجہان کے زمانے تک متواتر اس زبان کو ترقی ہوتی چلی آئی تو بادشاہ مذکور نے اس کے رواج پر کمر باندھی اور ہر ایک بازار میں دلال مقرر کیے تاکہ جو الفاظ خرید و فروخت کے وقت ان لوگوں کی زبان سے سرزد ہوں انھیں مع موقع استعمال راست بی کم و کاست لکھ کر حضور میں پیش کرتے رہیں"[1]

اس بیان میں کوئی مبالغہ نہیں کیونکہ حیدرآباد کی اردو میں ترکی کے اثرات بہت کم نظر آتے ہیں۔ حالانکہ قلی قطب شاہ خود ترکی الاصل تھے[2]۔ انھوں نے آج کی اردو کے لحاظ سے بہت کم فارسی، عربی اور ترکی الفاظ استعمال کیے ہیں اس لیے یہ بھی یقین سے کہا جا سکتا ہے کہ جدید اردو نے دہلی ہی میں نشو و نما پائی تھی[3]۔ یہ بھی دلچسپ کی بات ہے کہ آج بھی ترکی کے ہر شہر میں اردو بازار (اردو بازاری) ملتا ہے جہاں پر صرف سپاہی ہی نہیں بلکہ عام لوگ بھی خرید و فروخت کر سکتے ہیں۔ بہ ویسے یہ فوجیوں کا بازار۔ شاہ جہاں کی سلطنت کے دور کو اردو کا سنہری زمانہ کہا جا سکتا ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ اردو ترکوں اور ہندوستانیوں کی مشترکہ پیداوار ہے۔ ایرانیوں کا اس میں صرف اتنا حصہ ہے کہ ترکی قبائل خود فارسی بولنے لگے تھے ورنہ ایرانی مہاجروں کی تعداد ترکوں کے لحاظ سے بہت کم تھی۔

(۴) شاہجہان سے دورِ حاضر تک:۔ یہاں تک ہم دیکھ چکے ہیں کہ وسط ایشیا سے ترکوں کا سیلاب آتا رہا اور آ کر ہندوستان میں سکونت اختیار کرتا رہا۔ اب دل میں سوال پیدا ہوتا ہے کہ یہ لوگ گئے کہاں؟ آج وہ لوگ ان ناموں کے پیچھے چھپے بیٹھے ہیں: "مرزا، بیگ، ترکمان، ترکی بنجارہ، غوری، خوجہ، جوجہ، چغتائی، خلجی وغیرہ۔ جب

---

[1] فرہنگ آصفیہ ۱، ص ۹۰۔ [2] آصفیہ، وہی صفحہ۔ [3] محمد قاسم فرشتہ، تاریخ فرشتہ، شیخ غلام علی اینڈ سنز، لاہور، جلد ۲، ص ۳۵۔
[4] محمود شیرانی، پنجاب میں اردو، ص ۱۸۔

انگریزوں کا زمانہ آیا تو ترکوں کی شامت آگئی۔ ان کو مغل ہتاتار کے نام سے رسوا کیا گیا۔ ترکی الاصل الف نہ کی جگہ انگریزی ٹھونسی گئی۔ ہندوستان میں ترکوں کی تاریخ کے شیرازے بکھیرے گئے۔ خلجیوں کو پٹھان بنایا گیا۔ بابر کو مغل کا نام دیکر الگ کر دیا گیا انگریزوں نے اپنی قوم کو فرشتوں ( ANGEL ) سے نسبت دے کر ہندوستانیوں کے دماغ میں انگریزی بادشاہت کی گہری بنیاد ڈالی جو آج تک پھل پھول رہی ہے۔ اس قومیت پرستی کا یہ نتیجہ ہوا کہ سارا عالم اسلام تتر بتر ہو کر رہ گیا۔ خوش قسمتی سے ترکی میں انگریزوں کی جڑ فوراً ہی خشک ہو گئی اور انگریزی یہاں اپنا رنگ نہ دکھا سکی۔ ہم یقین رکھتے ہیں کہ اردو جو ترکوں اور ہندوستانی بھائیوں کی مشترکہ پیداوار ہے پاکستان کے بننے کے بعد انگریزوں اور ہندوؤں کی بے جا عداوت سے محفوظ رہے گی۔

اردو ادب کے برگزیدہ ادیب اور شعرا میں ترکوں کو فوقیت حاصل ہے۔ بانیٔ اردو امیر خسروؔ، اسد اللہ خاں غالبؔ، قلی قطب شاہ، مرزا بیدلؔ، میر تقی میرؔ، خواجہ میر دردؔ، مرزا محمد رفیع سوداؔ، انشا اللہ خاں انشاؔ، سعادت یار خاں رنگینؔ، جیسے ممتاز شعرا ترکوں ہی کی یادگار ہیں۔ اس لیے اردو ادب کا مطالعہ کرنا ایک حد تک ترکی ادب کا مطالعہ کرنا ہے۔ جب ایسے شعرا اور ادیبوں کے خیالات کا عمیق مطالعہ کیا جائے تو یہ بات اور بھی واضح ہو جائے گی کہ وہ اس قوم سے کتنا گہرا تعلق رکھتے ہیں جو ایران سے ہوتی ہوئی اناطولیہ آ گئی۔ یہی وجہ تھی کہ جب ترکوں نے یورپی ظلم و استبداد کے خلاف جھنڈا اٹھایا تو ہندوستان کے مسلمان بالکل ایسا محسوس کرنے لگے جیسے وہ خود ترکوں کے ساتھ جنگ میں تھے۔ ان کے دلوں میں سیاسی انقلاب کا ولولہ پیدا ہو گیا۔ ایسی حالت میں خالدہ ادیب کے قومی افسانے پڑھے جانے لگے۔ سجاد حیدر یلدرم نے ترکی افسانوں کے ترجمے کیے۔ محمد اقبال نے "طلوع اسلام" میں اپنے جذبات اور ترکوں سے عقیدت کا اظہار کیا۔

اس مختصر سے تاریخی جائزے کے بعد ہم اب اپنے اصل مقصد کی طرف آتے ہیں۔ جناب ڈاکٹر اکمل ایوبی جن کا ذکر میں اوپر کر چکا ہوں نے کئی بار "اردو میں ترکی الفاظ" پر روشنی ڈالنے کی کوشش کی لیکن ہر دفعہ الفاظ کی فہرست دی لیکن کوئی وضاحت نہیں دی بلکہ غلطی سے کچھ فارسی الفاظ کو ترکی بنا دیا چند مثالیں یہ ہیں: چشمہ، بابچہ، جیب، سودا، سوداگری، لالہ، سپاہی وغیرہ[1]۔ ڈاکٹر محمد صابر صاحب نے بھی ایک فہرست دی ہے[2] لیکن ان الفاظ کے ترکی ہونے کے بارے میں کوئی ثبوت نہیں دیا۔ ویسے بھی ان کی "ترکی اردو لغت" حرفی

---

[1] اکمل ایوبی، "عکس جمیل" ادارہ علوم اسلامیہ علیگڑھ مسلم یونیورسٹی، علی گڑھ ۱۹۸۴ء

[2] محمد صابر، ترکی اردو لغت، لائبریری پروموشن، کراچی، ۱۹۱۸ء

انداز میں نہیں ہے۔ سات سال کے لگ بھگ سلجوق یونیورسٹی کے ترکی ادب اور زبان کے شعبہ میں جب استاد کی حیثیت سے کام کرنے کا موقع ملا تو میری ملاقات بڑے بڑے ماہرین زبان ترکی سے ہوئی اور انھوں نے بڑی قیمتی تصانیف سے بھی متعارف کرایا۔ اردو میں ترکی الفاظ کی فہرست بنانے اور ان کا تاریخی پس منظر دینے کے لیے انھوں نے میری حوصلہ افزائی بھی کی۔ اب ـــــــ یہ فہرست اردو زبان کے ماہرین کے ملاحظہ کے لیے یہاں پیش کرتا ہوں۔

ترکی سے اردو میں جو الفاظ داخل ہوئے ہیں ان کو چار حصوں میں تقسیم کیا جا سکتا ہے۔ (۱) وہ الفاظ جو جوں کے توں اردو میں داخل ہوئے ہیں۔ (۲) وہ الفاظ جو فارسی کے ذریعے بلکہ ذرا بگڑ کر داخل ہوئے ہیں۔ (۳) وہ الفاظ جو اردو یا ہندی کی صرفی شکل کی زد میں آ کر بالکل بدل چکے ہیں۔ (۴) منگولی الفاظ جو مشرقی ترکی کے ذریعے اردو میں داخل ہوئے۔ ان چاروں طرح کے الفاظ کو فہرست میں مندرجہ ذیل مخففات کے ذریعہ ظاہر کیا گیا ہے۔

۱۔ **(ت)** یہ الفاظ ترکی ہیں اور جدید ترکی میں بھی استعمال ہوتے ہیں۔ اگر اب استعمال نہیں ہوتے تو یہ عبارت ملے گی۔ "(ج ت) میں استعمال نہیں ہوتے"۔ یہ الفاظ بھی اردو کی صرفی ساخت کی تاثیر میں تلفظ کے لحاظ سے بدل گئے ہیں۔ اردو میں ترکی کی طرح غیر گولائی دار پچھلے گولائی دار اگلے اور درمیانی حروف علت نہیں پائے جاتے اس لیے یا تو وہ اگلے حروف علت جیسے ای (i)، اے (e)، اے (ey) یا پچھلے حروف علت جیسے او (u) او (o) اور (aa) ہو جاتے ہیں۔ مثلاً "سُرمہ" (sürme) اردو میں "سُرما" ہو گیا۔ اور "تاورمہ" اردو میں "تورما" ہو گیا۔ یہاں (ü) کی شکل ترکی میں حرف صحیح ہے جبکہ اردو میں یہ پچھلا حرفِ علت ہو گیا ہے۔

۲۔ **(ت+ف)** یہ وہ الفاظ ہیں جو فارسی کے ذریعے اُردو میں داخل ہوئے ہیں۔ ان میں سے بعض فارسی کی تاثیر سے ذرا بدل گئے ہیں جیسے "یُورُیوش" (یاورُو یاوش) ترکی کا اصل تلفظ ہے جو "یورمک" (yurumek) ، "چلنا" سے اسم ہے۔ اس لفظ میں (یُو) کی آوازیں ربطی عناصر ہیں جو فارسی میں آکر گر گئیں۔ اس طرح یہ لفظ "یُورش" ہو گیا اور اردو میں مزید تبدیل ہو کر "یورِش" کی شکل اختیار کر گیا۔ ترکی میں زیادہ تر ایک ہی طرح کے حروف علت سے مل کر الفاظ بنتے ہیں۔ جس سے صوتی ہم آہنگی قائم رہتی ہے لیکن اردو میں ایسا نہیں ہے۔ اس لئے الفاظ میں خاصی تبدیلی ہو جاتی ہے[۱]۔

۳۔ **(ت+ا)** یہ ایسے الفاظ ہیں جو یا تو بالکل بدل چکے ہیں یا وہ اردو سے ایسے گھل مل گئے

---

[۱] صوتی ہم آہنگی کے لیے دیکھیے، محمد صابر، ترکی اردو لغت، ص ۲۵ (مقدمہ)۔

ہیں کہ انھیں پہچاننا بہت مشکل ہو گیا ہے۔ جیسے "کُمِچُوک" ترکی سے فارسی میں "کُوچک" (ک و چ ک) ہو گیا اب اردو میں آخری "ک" گر گئی اور "پتا" (حرف ضمیمہ بدل کر) "کچھ" ہو گیا۔ ایک اور مثال "کابک" ہے جو اردو خیال کیا جاتا ہے حالانکہ یہ ترکی کے لفظ "قابوغ" (قابوق) سے ماخوذ ہے۔ ایسے الفاظ کے لیے ابھی مزید تحقیق کی ضرورت ہے۔ لیکن اتنا ضرور یاد رہے کہ ترکی الفاظ کو عربی املا میں لکھنا بہت مشکل تھا۔ مثلاً "طپنجہ" کی پندرہ مختلف شکلیں موجود تھیں (دیورفرج ۲ ص ۹ ۳۳۹)۔ ترک جب پہلی بار مسلمان ہوئے تو "خوشلکتے"، "مذکور"، "موقمات"، عثمان کو "توتمان" کی شکل میں لکھا تھا۔[1] اس لیے جو الفاظ پرانے زمانہ میں اردو میں داخل ہوئے ہیں اُن کا بڑی احتیاط سے مطالعہ کرنا پڑے گا۔

۴۔ (م ← ت) یہ وہ الفاظ ہیں جو منگولی الاصل ہیں لیکن اردو میں مشرقی ترکی کے ذریعے داخل ہوئے ہیں۔ جیسے "توزک"، "باورچی"، "قینچی" وغیرہ۔

اس فہرست کی تیاری میں ہم نے وہ متون بھی چھانٹے ہیں جن میں ترکی الفاظ بہت استعمال ہوئے ہیں جیسے: "بابر نامہ"، "ہمایوں نامہ" لیکن یہاں صرف وہ الفاظ داخل فہرست کیے گئے ہیں جو واقعی اردو ہی میں مستعمل ہوئے تھے یا ہوتے ہیں۔

## اردو میں ترکی الاصل الفاظوں کی فہرست

| لفظ | اردو میں اس کا مطلب | ترکی میں مطلب اور تاریخی استناد |
|---|---|---|
| ۱۔ آپا: | (ت) "بڑی بہن، بہن" (فیروز ص ۴) اور اردو "ابا = باپ" | آپا (آبا): بہن، بڑی بہن، باپ، دادا، اجداد (اویغور ۱۸، راڈ ۱۰، ۱۲۰۱۷، کلاؤ ص ۵) |
| ۲۔ اتا: | (ت) "باپ، والد" (فیروز ۲۱) | اتا: "باپ، لقب" (اویغور ۴۴، دت فہرست ۴۷) |
| ۳۔ اتاق: | (ت) "خیمہ، گھر" (فیروز ۶۱) | اتاغ یا اوطاق "خیمہ بڑا اور سجا ہوا خیمہ" (قاب ۴۴، دت ۲، ۲۰۸، ت ص ۵۷۵) چ ت میں بالکل انغار ہے "اودہ" = "کمرہ" ہو گیا ہے۔ |
| ۴۔ اتالیق: | (ت) "ادیب، ادب سکھانے والا، تربیت دینے والا، سدھارنے والا، استاد" (آگہی، ۱، ص ۱۰۳) | اتالیق: کفیل، کسی بادشاہ کا کفیل، منھ بولا باپ، رعایا کی شکایتوں کو سن کر بادشاہ تک پہنچانے والا شخص" (ش ص ۴، راد، ۱، ۴۵۸) |

[1] شناسی تیکن، اسلامی تملار، سلجوقلی الاشتر ملار ورگیسی، ج ۴، ص ۱۵۵ (انقرہ ۱۹۷۵ء)

۵۔ اتگہ: (م، ت)، "اتا یا دائی کا شوہر" (فیروز ص ۶۲)

۶۔ آتو یا آتون: (ت) "استانی، معلمہ، جو لڑکیوں کو لکھنا، سینا، پرونا سکھاتی ہے۔" (آ ص ۱۰۸)

۷۔ اجاغ: (ت)، "چولہا، دیگدان" (فیروز ص ۶۴)

۸۔ اچا: (ت)، "باپ، دادا، نانا، دائی، بزرگ ملازم، ماما" (آ ص ۱۱۹)

۹۔ اچار: (ت)، کسی پھل یا ترکاری کا مرکب جسے تیل، سرکے یا پانی اور مسالے سے تیار کیا جائے۔" (فیروز ۶۹)

۱۰۔ اچک: (ت +ا) "چھین کرلے جانے والا، شوخ، تیز و طرار" (قال ۱۹) اور فعل کی حالت اچکانا۔ دفعتہً اٹھا لینا۔

۱۱۔ اردو: (ت)، "لشکر، فوجی کیمپ، لشکرگاہ، ۲۔ لشکری بولی اور ہندوستانی وہ زبان جو عربی، فارسی، ہندی، ترکی، انگریزی وغیرہ سے مل کر بنی ہے جسے اردوئے معلیٰ بھی کہتے ہیں۔" (آ ص ۱۴۲) اردو بازار، "صدر بازار" "اردو بیگی" = تیموریوں کے دربار میں پہرہ دار عورت۔ (میرا خیال ہے کہ اُسے عورت نہیں مرد ہونا چاہیے کیونکہ "ی" یہاں تانیث نہیں اضافی ہے)

۱۲۔ ارمغان: (ت)، "تحفہ، ہدیہ، سوغات، نئی چیز"

اتا اور اکہ سے مل کر یہ لفظ بنا ہے۔ اتا = باپ + اکہ (م)، = چچا، بڑا بھائی، وہ چچا جو باپ کی جگہ لے۔" اکہ" بہن کے معنی میں بھی استعمال ہوتا ہے۔ (بابرنامہ ص ۵۷۹)

قاتون (قادین)، "خاتون، بیگم" (دت، ۱، ۱۲۸)" ایک دیندار آدمی کی بیوی، ملکہ، بیگم" (راد، ۱، ۶۴۲) خاتون اور آتون بھی اسی لفظ کی شکلیں ہیں۔)

اوجاق "چولہا" اس کی پرانی شکل "اوچاغ" تھی (دت، ۱، ۶۷)

اچا: "ماں، بوڑھی عورت، بڑی بہن یا خاندان کی کوئی بزرگ عورت یا مرد" (دت، ۱، ۵۸ اور شی ص ۵)

آچار: "وہ ترشی جو بھوک کھولنے کے لیے کھائی جاتی ہو۔" (دیورفر II، ۲۷۴)

اوچمک: "ایک پرندے کی طرح لپکنا، اڑنا" (کلاؤ ص ۱۹ اور دت، ۱، ص ۱۶۳)

اردو: ۱۔ مرکز حکومت، دارالخلافہ یا چھاؤنی۔ ۲۔ بادشاہ کا محل یا وہ شہر یا خیمہ جہاں بادشاہ مقیم ہوتا ہے۔ ۳۔ لشکرگاہ۔ ۴۔ حرم، محل سلاطین۔ ۵۔ سردار، بیگ کی رعایا یا اس کا ملک ۶۔ ملک کی ساری فوج (تفصیلات کے لیے دیکھیے میرا مقالہ: "لفظ اردو کا مطلب اور تاریخی پس منظر" اخبار اردو، مقتدرہ قومی زبان، جولائی ۱۹۸۷ء خدا بخش لائبریری جرنل، شمارہ ۴۶ ص ۰۰۰)

ارمغان "تحفہ، ہدیہ، سفر سے لوٹنے پر لایا گیا تحفہ"

(آص ۱۸۱۴ لیکن یہ لفظ اف، نہیں ہے۔)

(دت ۱/ ۱۴۰ اور کلاؤ ۲۳۲)۔

۱۳۔ آش: (ت ف) "حریرہ، شوربا، رقیق غذا" (فیروز ص ۲۱)

آش: "قربانی کے دن دیے جانے والی دعوت، وہ حیوان جو قربانی کے لیے تیار کیا جائے، غذا، پلاؤ وغیرہ (او یغور ۲۳، ش س ۱۳، کلاؤ ۲۶) ج ت میں پکا ہوا کھانا۔

۱۴۔ اشلک: (ت) "تہمت، بہتان، یہ لفظ در اصل "اشلق" تھا جسے بیگمات قلعہ نے "اشلک" بنالیا۔ (آص ۱، ۱۷۵)

اشاقلق: "غیبت، بہتان" (اشاق = غیبت وراشاقلامق = غیبت کرنا) (دت ۱/ ۱۲۲ اور کلاؤ ص ۲۵۹)

۱۵۔ آغا: (م ت) "۱۔ آقا، صاحب ۲۔ بڑا بھائی ۳۔ حاکم، آفسر (فیروز ۲۲۔ ۲۴)

آغا (آقا اور آکا): "بڑا بھائی، امیر آدمی، گاؤں کا مالک، صاحب خانہ" (او یغور ۶، ج ت میں بہت استعمال ہوتا ہے ہو سکتا ہے کہ منگولی میں ترکی کے فعل "اغمق" = اوپر لے جانا یا بڑھانا" سے لیا گیا ہو۔)

۱۶۔ آل: (ت) "ایک درخت کا نام ہے جس کی جڑ میں سے سرخ رنگ نکلتا ہے۔ لال رنگ" (آص ۱، ۲۰۹)

آل: "سرخ رنگ" (کلاؤ ص ۱۲۰)

۱۷۔ اُلاغ: (ت) "چھوٹی کشتی، ڈاک کا گھوڑا، خریار کش" (فیروز ۱۰۶) فیروز نے (ف) اور آص نے (ع) دکھایا ہے۔

اُلاغ: "زنجیر، خط، رابطہ، بارگیر، پانی کا منبع، تاؤ، وہ گھوڑا جسکو ایک قاصد لیکر ایک ایسے مقام تک جاتا ہے جہاں پر ایک اور قاصد تیار ملتا ہے۔" (ش س ۳۸، دت ۱، ۱۲۲ اور کلاؤ ۱۳۶)۔

۱۸۔ التمغا: (ت) "سرخ مہر (آل = سرخ + تمغہ = مہر) فرمان بادشاہ، مہر شاہی، انعامی عطا شدہ جاگیر کی سند" (آص ۱، ۲۰۹)

التمغا: "در اصل وہ وثیقہ جو بادشاہ کی طرف سے سرخ مہر کے ساتھ تیار کیا گیا ہو، وہ زمین جو بادشاہ کی طرف سے ہمیشہ کیلئے بخشی گئی ہو یا اس کا وثیقہ" (بائیور ۱، ۴۴۲) (ج ت میں استعمال نہیں ہوتا۔ یلغار صحیح شکل ہے جس کا مطلب یہاں آگے چل کر دیا جائے گا۔

۱۹۔ الغار (ت ا) "بہت، بافراط، کثرت سے" (یہ لفظ ترکی ہے "الغار" = ڈبل کورج اردو میں عورتیں بہتات کے معنی میں استعمال کرتی ہیں۔

۴۰۔ الاغوچی: "وہ شخص جو امانت میں بے ایمانی کرے" (اوتو ۲۲۴) "الاغوچی کرنا" اس کا مصدر ہے

اس لفظ کا سراغ جدید ترکی میں نہ مل سکا۔

۴۱۔ اُگش: (ت) "امیروں کا پس خوردہ، کسی بزرگ یا معزز آدمی کا جوٹھا کھانا، آگے کا اُٹھا کھانا" (آ ص ۱، ۲۱۵)

الش: "کسی خان یا بادشاہ کا جوٹھا کھانا جو تحفہ کے ... پر کسی سپاہ سالار کو دیا جاتا ہے جس نے دشمن ... کر بہادری دکھائی ہو" (راد ص ۱، ۱۸۵۳) ... کا اصلی مطلب "ایک حصہ" ... والا ہے (کلاؤ ... ص ...)

۴۲۔ اتّا: (ت) "دایہ، دودھ پلانے والی عورت" اصل میں اتا بمعنی مادر تھا (آ ص ۱، ص ۳۳۳)

اتا: "ماں، مادر" (اویغور ۱۴) "ایک عورت یا ... جو بچہ رکھتا ہو" (ت ص ۳۸)

۴۳۔ اولما: (ت) ترکی اولمہ لغوی معنی پوست کشیدہ خواہ انسان کا ہو خواہ حیوان کا مگر گرم پانی سے جلا کیا ہوا۔ اصطلاحی معنی وہ قیمہ جو انتڑیوں میں بھر کر پکاتے ہیں۔ اولما کرنا: قیمہ قیمہ کرنا، ٹکڑے ٹکڑے کرنا" (فیروز ۱۳۳ اور آ ص ۱، ۱۳۳)

اولما: "ٹکڑے ٹکڑے کرنا، کھُلنا" (کلاؤ ...) ترکی میں اولمہ بھی ہے جس کا مطلب ہے "... کو گرم پانی میں ڈال کر اس کے بال ... کو کھینچنا" (ت ۱۱۱، ...) "کھینچ کر اُکھاڑنا"۔

۴۴۔ ایاغ: (ت) "پیالہ، جام، ساغر" (فیروز ۱۳۵)

ایاق: "ساغر" (اویغور ۲۰) "پیالہ، جام شراب" (ش ص ۴۵، ت ۱۰۱، ۲۷ اور III ۲۷۲)

۴۵۔ ایبک: (ت) غلام، قاصد، بردہ، بت معشوق۔ (فیروز ص ۱۳۵)

ایبک: "آی: چاند + بیک" (آن ۱، ۱۴۱۵) بیگ اور بیک میں پرانی ترکی میں فرق تھا۔ بیک: "منصب ... بڑا" (کلاؤ ۳۲۲) اور بیگ (دیکھیے یہاں ...) میں اور بھی اختصار سے "بے" ہوگیا ہے۔ پرانی ... میں ایبک کا مطلب "چاند دیوتا" بھی تھا۔ بے ... بیگ کا مطلب "مسٹر" ہے۔

۴۶۔ اِلتُتمش: التمش، (ت) "سلطان شمس الدین کا لقب۔

اِلتُتمش: "اِل: ملک، لوگ، رعایا" (کلاؤ ۱۲...) تُتمش: "پکڑنے والا، ضبط کرنے والا اور اس کا مص...

۲۷۔ ایلچی: (ت) صحیح "یلچی"۔ ترکی زبان میں سفیر اور وکیل کو کہتے ہیں۔ "پیغامبر، قاصد، نامہ بر، جیسے ایلچی کو کیا زوال" (آ ص ۲۳۴)

۲۸۔ بابر: (ت) "شیر ببر" بادشاہ ظہیر الدین کا لقب (فیروز ۱۴۰) "ایک درندہ کا نام جو شیر کا دشمن خیال کیا جاتا ہے۔ کہری، ایک قسم کا بڑا شیر جو افریقہ کے بنوں میں پایا جاتا ہے۔" (آ ص ۲۶۳)

۲۹۔ باجی: (ت) "بہن، بڑی بہن، جی جی، چھوٹی عمر کی ماں"۔ (آ ص ۲۴۶)

۳۰۔ بارود: (ت۔ف) "گندھک، شورے اور کوئلے وغیرہ کا مرکب جس سے توپ وغیرہ چھوٹتے ہیں"۔ (فیروز ۱۵۵)

۳۱۔ بخشی یا بقشی: ت) "فوج کی تنخواہ تقسیم کرنے اور حساب کتاب رکھنے والا" اب چوکیدار کی تنخواہ بانٹنے والے کو کہتے ہیں۔ جنرل یا کمانڈر انچیف، میر سپاہ، سپہ سالار، سپہدار" (آ ص ۱، ۲۷۴)

۳۲۔ باورچی: (ت۔ف) "لغوی معنی اعتبار دار، خانساماں، طباخ، رکابدار" (آ ص ۱، ۳۴۱)

"تمغ"۔ پکڑنا یعنی ملک کا فاتح اس لیے لفظ "التمش" بالکل غلط ہے۔ خسرو دہلوی کے ایک پرانے مخطوطے میں التتمش ہی کی شکل ملتی ہے (ح ک م، سلیمانیہ کتب خانہ سی، استنبول ص ۱۶۱)

ایلچی: "سفیر یا قاصد" (کلاوُسنے خاص تفصیل [illegible] ہے ص ۱۲۹) اس کی اصل شکل "یلچی" ہے لیکن ایلچی کو کیا زوال؟ ضرب المثل ترکی میں موجود ہے۔

بابر: (ببر) "شیروں میں سب سے بڑا، پُر ہیبت جانور" (ت ل، ۱، ۵۶۵) نیز (یاقوت ص ۷۷) اور (راڈ، ۴، ص ۵۶۵)

باجی: "بڑی بہن، گھر میں کام کرنے والی عورت، نوکرانی"۔ (ت ل ۲، ۷۰، د س، ۲، ۷۵۴، ش س ۷۰)

بارود: "وہی مطلب ہے جو اردو میں ہے"۔ یہ لفظ فارسی بھی ہو سکتا ہے۔ زیور فر بھی مشکوک ہیں۔ (دیورز ۲، ۲۲۹)

باقشی: "سازندہ، عاشق" (ش س ) "کلرک، حساب داں، ڈاکٹر" (ب ن ۵۸۵، اک ۲۵۲) اور (راڈ، ۴، ۱۴۴۶)

باور (ف) یہ "اعتبار کرنا" + چی (ترکی لاحقہ) سے یہ لفظ بنا ہے۔ ایجاد وسط ایشیا کے ترکوں کی ہے اور [illegible] کی فہرست میں بھی یہ لفظ آیا ہے لیکن [illegible] سے [illegible] میں استعمال [illegible]

۲۳۔ باولی: (ا م ۔ ت) "وہ چیز جس کے ذریعے پرندوں کو شکار پکڑنا سکھاتے ہیں، وہ پرندہ جس کو شکار کروانے کی تعلیم میں استعمال کیا جاتا ہے، فریب، جھانسا" (فیروز ۱۶۲، آصفیہ، ۱، ۳۶۲)

باولی۔ "تازہ اندام میں پالا ہوا، تعلیم یافتہ" (ش ی ۷۲) اور (راد، ۴، ۱۴۳۱) (ج ت) میں مستعمل نہیں ہے۔

۲۴۔ برما: (ت) "لکڑی میں چھید کرنے کا اوزار" (فیروز ۱۶۹)

بُرما "لکڑی میں چھید کرنے کا اوزار" (اوتو ۲۲۷، راط، ۴، ۱۸۲۴) مصدر ہے برمک "موڑنا"

۲۵۔ بقچہ: (ت ف) "جامہ پیچ، کپڑے رکھنے کی گٹھڑی، پٹلیا" (آصفیہ، ۱، ۳۹۹)

یہ لفظ بوغ (ت) = بنڈل، زین کیلئے تیار کردہ تھیلا" (دت، ۲، ۱۲۳ اور ۳، ۸-۱۲۷) "بنڈل بنانے کیلئے ایک مربعہ کی شکل میں کپڑا" (دت ۱۳۱۳) + چہ (ف) اسم تصغیر کا لاحقہ سے بنا ہے۔

۲۶۔ بکاول: (ت) "باورچی، خانساماں" (آصفیہ، ۱، ۴۰۰، فیروز ۱۸۷)

بکاول (بکاوول) "چشنی گیر، وہ شخص جو بادشاہ کے کھانوں کو چکھتا ہے" (ت ل، ۱، ۲۲۰) "دیوان کا رئیس، دیوان بیگی" (ع ش ۲۲۵) (ج ت) میں استعمال نہیں ہوتا۔

۲۷۔ بلبن: (ت) "ترکی بادشاہ غیاث الدین کا لقب"۔

بلابان (بالابان) "بہت بڑا" (ریڈ ۲۷۹) "وہ آدمی جو قوی نظر آتا ہو، بڑے سر والا، ایک باز جیسا پرندہ جس کا سر بڑا ہوتا ہے۔ (ت ل، ۱، ۶۴۱)

۲۸۔ بُلاق: (ت) "ایک زیور کا نام جو دیہاتی میں پہنتے ہیں، کانچ کا لمبوترا موتی جو بعض کی ناک میں عورتیں اس غرض سے ڈالتی ہیں کہ ہمارے اور زیوروں کی طرح یہ بھی نہ مرجائیں" (آصفیہ، ۱، ۴۰۷)

بُلاق: "فوارہ، ناک کا پردہ یا وہ زیور جو ناک کے پردے پر لگایا جاتا ہے" (اوتو ۲۲۸) اس لفظ کے بارے میں کوئی زیادہ سراغ نہیں مل سکا۔

۳۹۔ بوتہ: (ت) "اونٹ کا بچہ، بھدے اور بھونڈی شکل کے آدمی پر بھی اسی کی پھبتی کستے ہیں۔" (آمں، ۱، ۱۹۱م)

بوتا: "بچہ، چھوٹا بچہ" (ش س ۷۶) "اونٹ کا بچہ" (کلاؤ ۲۹۹) اردو کا لفظ "بوتا" اسی سے لیا گیا ہوگا چونکہ ترکمانی میں "بوتا" کی شکل ملتی ہے۔ ترکی میں بھونڈی شکل کے آدمی کو بھی "بودور یا بوتور" کہتے ہیں۔

۴۰۔ بوز: (ت) "گھوڑا خصوصاً سفید اور بھورا گھوڑا۔" (ق ل ۵۰)

بوز: "سفید گھوڑا" خچر یا گدھا" (کلاؤ ۲۹۹) "سفید، سرخ یا بھورا گھوڑا" (ش س، ۲، ۵۰۰، ۷)

۴۱۔ بوزہ: (ت) "جو، چاول یا کسی اور غلے سے بنائی ہوئی شراب۔" (ق ل ۵۰)

بوزہ: "کسی غلے یا جو میں پانی ڈال کر ذرا گاڑھا سا محلول بنانا اور خمیر دے کر کھٹا پن دینا۔" یہ شراب نہیں ہے۔ ترکی میں سردیوں میں رات کو بیچتے ہیں جیسے کہ ہندستان میں کلونجی کا رواج ہے ویسے ہی ترکی میں بوزے کا۔

۴۲۔ بوغما: (ت) "ہرزہ، بیہودہ، گھوڑے کے ایک مرض کا نام اس کے تمام جسم سے پسینہ ٹپکنے لگتا ہے، گلمھڑ۔" (آمں، ۱، ۲۲۲م)

بوغمہ: "گلمھڑ، گلے کو گھونٹنے والی بیماری" (ش س ۷، ۲) اس کا فعل ہے بوغمق یہ "گلے کو گھونٹنا۔" (م ص ۲۱)

۴۳۔ بہادر: (ت) "موتی کی سی قیمت رکھنے والا، سورما، جری، جوانمرد، جنگی، دلیر، ایک خطاب جو امرائے شاہی یا اعلیٰ ملازمان گورنمنٹ کو دیا جاتا ہے۔ لڑائی کا مرغ۔" (آمں، ۱، ۵۱۱م)

بہادر (پرانی شکل) "باغاتور": "تھشا (ترکی قوم) میں اسم خاص، جنگجو، وہ آدمی جو جنگوں میں لڑائی کرتے کرتے نامور ہو جاتا ہے، غازی" (کلاؤ ۳۱۲، ت س ۹)

۴۴۔ بیرق: (ت)، "وہ جھنڈا جو دشمن سے لی ہوئی زمین پر گاڑا جاتا ہے۔" (اد لو ۳۴۹) "فوج کا جھنڈا، نشان، علم، عوام 'بیرکھ' کہتے ہیں۔" (آمں، ۱، ۴۶۴م)

بائراق: "یہ ترکی کے پرانے لفظ 'باطراق' 'وہ چیز جو گاڑی جائے۔' سے ماخوذ ہے (کلاؤ ۳۰۷، ابا ت) میں بھی "بائراق" ہے (م ص ۲۲)

۴۵۔ بیگ: (ت) "سردار، امیر، شہزادہ مغلوں کا ایک خطابی لفظ جو ان کے نام کے آخر میں

بیگ (بے) "شہزادہ، ایک قبیلے کا سردار، شوہر، شادی شدہ آدمی" (دت فہرست ۷۸) "آدمی، شوہر۔"

لگایا جاتا ہے۔" (آص، ۱، ۶۷۰م)

(کلاوز ۲۲۲ اور راوینیور ۳۷) "امیر آدمی، کسی حکومت کا سردار یا نواب۔" (ت س ۱۰۰)

۴۶۔ بیگم: (ت) "بیگ کی تانیث، خاتون، بانو" (فیروز ۲۱۵)

بیگم۔ "لیڈی، خاتون۔" (ش س ۹۳) (ت ت میں) بیگ کا بہت رواج ہے لیکن بیگم استعمال نہیں ہوتا۔

۴۷۔ پاشا: (ت مف) "عامل، حاکم، لارڈ، ترکوں کا سردار، ترکی سرداروں کا لقب۔" (آص، ۱، ۷۷۴م)

پاشا: "باشا = "سر" + آغا = "صاحب" = سردار، "جنرل، ملٹری کمانڈر۔" (ت س ۹۴۱)

۴۸۔ تگا (اتگہ، ت) "شوہر دایہ، اَنّا کا خاوند، دودھ پلانے والی کا خصم، یہ لفظ اصل میں بزبان ترکی "اتاگاہ" تھا کیونکہ ترکی میں اتا = پدر گاہ = قائم مقام یعنی وہ شخص جو باپ کا قائم مقام ہو، آتگہ اس کا مخفف ہے (آص، ۱، ۱۹۱)

تاغہ: "ماموں" (ش س ۱۰۱) "ماں کا بھائی" (کلاوز تغائی ص ۴۷۴)

۴۹۔ تپک: (ت) "توپ کی تصغیر" (آص، ۱، ۵۹۲) ہو سکتا ہے کہ تفنگ بھی اسی لفظ کی بگڑی ہوئی شکل ہو۔

تیک: "ایک گولہ یا توپ" (کلاوز ۴۳۰) "وہ نالی جس میں مٹی کی گولیاں بھر کر سانس مارنے کے ساتھ پھینکی جائیں" (خطائی ۲۱۴ اور ت س ۷۴۹)

۵۰۔ تپہ: (ت+ا) "ٹیلا" (ق ل ۸۹) اونچی جگہ" (فیروز ۳۷۶)

تپہ: "ایک ٹیلا، چٹان" دراصل اس لفظ کا مطلب ہے "پہاڑ کی چوٹی" (کلاوز ۴۳۰) "اونچی پہاڑی" (خطائی ۲۱۸)

۵۱۔ تتق: (ت) "پردہ، خیمہ، سراپردہ" (فیروز ۳۰۹)

تتق: "ابر آلود آسمان، گونگا بے زبان، پردوں میں گھرا ہوا، دروازوں کے سامنے رکھا ہوا پردہ یا سکرین" (کلاوز ۴۵۳) "عورتوں کا پردہ" (ہی ت ۲۱۵)۔

۵۲۔ تزک: (ت) "انتظام، ترتیب، قاعدہ، ضابطہ، لشکر، ضابطہ مجلس، شان و شوکت، روزنامچہ شاہی" (فیروز ۳۲۴)

تزک: "انتظام، مناسب، درست، بہت اچھا اور حیرت انگیز" (ش س ۱۱۹) "انتظام" (ا ج ت اور ب ن ۶۵۹ اور ۳۲۹) اس کا مصدر ہے تزک: "کسی چیز کو نظام دینا" (کلاوز ۵۰۲)

۵۳۔ تمغا (تمغہ) (ت)، "محصول چنگی، فرمانِ شاہی، عزت کا نشان، سند، جاگیر کی سند، انعامی زمین، داغ، چرکا، سکہ، میڈل، ڈپلوما، عوام اسکو "تمغا" کہتے ہیں، "تمغا بٹھانا" = رعب جمانا" (فیروز، ۳۴۵)

تمغا (طامغہ یا دامغہ): "ایک بادشاہ یا شہنشاہ کی مہر" (دت فہرست، ۵۶۷) "حیوانوں پر لگائے ہوئے نشان، ایسے نشان لگانے کا اوزار، مہر لگانے کا اوزار" (کلاؤ، ۵۰۵، اش س ۴۳۹)

۵۴۔ تکہ: (ت)، "بکری" (داؤ، ۳۰۹)

تکہ: "بکری کا نر" (اش س ۳۳۴) "بکری، ترکمانوں کا ایک قبیلہ" (اش س ۱۱۰ اور کلاؤ ۴۷۷)

ووگمہ: اش - تفصیلات کے لیے دیکھیے (کلاؤ ۴۸۲)

۵۵۔ تکمہ: (ت)، لغوی معنی ہیں "گھنڈی مگر اردو میں حلقہ گریبان وغیرہ" (آصف، ۶۱۷)

۵۶۔ تلاش (ت)، "جستجو، سعی، کوشش، تحقیقات" (فیروز ۳۴۹)

تلاش: یہ لفظ ترکی "تالاء جھگڑا" سے ماخوذ ہے یعنی "جھگڑا، جنگ، ہیجان وغیرہ لیکن "جستجو" کا مطلب ترکی میں نہیں ہے (دیورفر، ۲، ۱۰۴۱، ۵۴)۔

۵۷۔ تمن: (ت)، "دس ہزار، رسالہ، پلٹن، سواروں کا دستہ، سو سو آدمیوں کا فریق جس میں ایک نشان، باجہ اور عہدہ دار ہوتا ہے۔ یہ تعداد دہلی کے شاہانِ مغلیہ میں رائج تھی، ایک سکہ طلا جو اب ساڑھے چار روپیہ کا ہوتا ہے پہلے بیس روپے کا ہوتا تھا" (آصف، ۶۲۷)

تمن: "بڑی تعداد" (تمن تمن دت فہرست، ۶۷۰) "دس ہزار، بڑی تعداد میں" (کلاؤ ۵۰۷) "بڑی بھاری ڈویژن اور دس ہزار سپاہی" (جت،

۵۸۔ توشک (ت ف)، "روئی دار بستر، گدا، نہالچہ، گدڑی، بچھونا، روئی دار فرش پلنگ، سوزنی" (آصف، ۱، ۶۳۸)

تشک: "روئی دار بستر" (دت، ۱، ۲۸۷) "بستر" (کلاؤ ۵۶۳) فارسی میں ترکی سے آیا ہے (دیورفر، ۲، ۹۶۰)

۵۹۔ تورہ (ت)، "شرع، سنت، طریق، قانون اسلام، دستور العمل، مختلف کھانوں کا ایک خوان یا کئی خوان جو امیروں میں شادی وغیرہ کے موقعہ پر

تورہ (ترو یہ قانون، دستور العمل" (کلاؤ ۵۳، نظام، رسم و رواج" (دت فہرست ۶۴۷)

کھوروں پر پیشتر تقسیم کے جاتے ہیں (آمں ۱، ۲۴۴)

۶۰۔ جنزات (ت): "دہی" (ق ل ۹۳)

یوغرت: "دہی" (کلاؤ ۹۰۵ اور ج ت)

۶۱۔ جیجی (جی جی) (ت): "بہن، ہمشیرہ، پستان، چھاتی" (آمں ۱، ۸۶)

جی جی "خوبصورت، اچھی چیز، پیاری (بچوں کی زبان) جیسے جی جی انّا = پیاری ماں۔

۶۲۔ چابک (ت، ف): "کوڑا، تازیانہ، ہنٹر" (فیروز ۶۷۴) "چست، چالاک" (آمں ۲، ۸۸)

چابک: "کوڑا، تازیانہ" (کلاؤ ۳۹۵) "چاوغ" (ت، ۳۷۵) "تیز رفتار، جلدی" (ج ت)

۶۳۔ چادر (ت، ف): "ردا، بڑا اور چوڑا دوپٹہ" (آمں ۲، ۸۸)

چادر (چاتر): "ہوسکتا ہے یہ لفظ سنسکرت "چھتر" سے ترکی میں آیا ہو (کلاؤ ۴۰۳) لیکن ترکی میں چاتمق = "خیمہ لگانا، خیمہ کے اردگرد پردہ لگانا" کی شکل بھی ہے اسلیے ہوسکتا ہے یہ لفظ ترکی ہی ہو۔ (دیورفر ۳، ۱۶)

۶۴۔ چاق (ت): "تندرست، چست و چالاک، مضبوط، ہوشیار" (آمں ۲، ۹۲)

چاق: "ٹھیک بالکل صحیح، ٹھیک تعداد، ٹھیک وقت پر، ایک دم حرکت میں آجانا یا کسی چیز کو چلانا (کلاؤ ۴۰۵، ۴۰۴)

۶۵۔ چاقو (م ت): "قلم تراش، کاردِ خورد" (آمں ۲، ۹۲)

"قلم تراش، چاکو" (دیورفر ۱، ۴۱۷) ج ت میں "چاقی" ہے۔

۶۶۔ چاوش (ت): "چوبدار، عصا بردار، نقیب" (فیروز ۴۷۳)

چاوش: "محافظ، حوالدار، وہ شخص جو جنگ کے وقت سپاہیوں کو قطار اور نظام میں رکھتا ہے اور ان پر ظلم نہیں ہونے دیتا۔" (د ت فہرست ۱۲۹)

۶۷۔ چپلقش (ت): "لڑائی جھگڑا، ٹنٹا، رد و بدل، بکبک، جگہ کی تنگی، بھیڑ بھاڑ" (آمں ۲، ۱۰۹)

چپقالیش: "بھیڑ بھاڑ، ہلچل، غالب ہونا، لوگوں کا گروہ" (دش س ۱۵۹) اس کا فعل "چاپمق" ہے یعنی حملہ آور ہونا، جلدی کرنا، زخمی کرنا وغیرہ (کلاؤ ۳۹۴)

۶۸۔ چلم (ت، ف): "غماز، کترا، سخن چین، کنکر جو چلم میں رکھ کر اوپر سے تمباکو رکھا جاتا ہے۔" (آمں ۲، ۱۱۱)

چوغول (چغل): "غیبت خور، شکایت کرنے والا، بولنے والا" (دش س ۱۵۷) "کسی کو تہمت لگانا" چوغولچی = چغل خور، چوغولامق = غیبت کرنا (ت ل ۲، ۴۴۹)

۶۹۔ چِق (ت،۱): "چک، بانس یا سرکنڈے کی تیلیوں کا پردہ" (آص،۲، ۱۱۱)

چِقا: "وہی مطلب جو اردو میں ہے" (دت،۲، ۲۰۶ اور کلاؤ ۴۰۴)

۷۰۔ چقماق (ت): "ایک پتھر جس میں سے آگ نکلتی ہے" (فیروز ۴۸۱)

چقماق: "آگ لگانے کیلئے کوئی اوزار" (دت، فہرست ۱۲۲)

۷۱۔ چقر (ت،۱): "جوہر، چشمہ، ڈابر، تالاب" (آص،۲، ۱۱۱ اور فیروز ۴۸۰)

چوقور: "خندق، گڑھا، کھڈ" (ادویتیر ۶۰)

۷۲۔ چقندر (ت): "ایک ترکاری جو شلغم سے مشابہ اور نہایت سرخ ہوتی ہے" (فیروز ۴۸۴)

چوکندر (چوغندر): "شلغم، سرخ شلغم، گاجر وغیرہ" (دش ص ۵۲۲، دس،۲، ۲۰۷ اور دیورفر،۲، ۱۰۸۶)

۷۳۔ چلم (ت،ف): "سرقلیان" (آص،۲، ۱۱۶)

چلم (چیلیم): "وہی مطلب جو اردو میں ہے" (دیورفر لفظ نمبر ۱۱۱) اس لفظ کا ترکی ہونا ذرا مشکل نظر آتا ہے۔

۷۴۔ چلمچی (ت): "طشت، ہاتھ منہ دھونے کا برتن جس کے سرپوش میں چھید ہوتے ہیں" (سلفچی اور چلپچی آص،۲، ۱۱۰)

چیلاپچی: "وہی مطلب" (راڈ،۲، ۲۰۵۰) ترکی میں "سلیپچہ" کی شکل بھی ملتی ہے (دس،۱، ۳۳۴ اور (ادوتو ۴۳)

۷۵۔ چمچہ (ت): "کوئی اور تیل چیز پینے کا آلہ، ڈوئی، کفچہ" (فیروز ۴۹۲)

چومچہ: "کفچہ، کفگیر" (کلاؤ ۴۲۲) "لکڑی کا بنا ہوا چمچہ" (دت، فہرست ۱۵۱)

۷۶۔ چوغہ (ت،ف): "عبا، لبادہ، جبہ، ایک قسم کا مہذب لباس" (آص،۲، ۱۲۹)

چوقا، چوخا، چوغا، چوغہ: "ایک بھاری سا کپڑا جس سے جبہ بنایا جاتا ہے" (تی ت ۵۹) "جبہ جو کپڑوں کے اوپر پہنا جاتا ہے" (ق ب ۱۲۰) کلاؤ کہتے ہیں کہ ہو سکتا ہے یہ پرانی فارسی ہو لیکن یہ غلط ہے کیونکہ ترکی میں ایک فعل ہے "چوغمک" یعنی پہننا، کفن میں لپیٹنا۔ دیورفر بھی اسے ترکی قبول کرتے ہیں۔ (ص ۱۱۱، لفظ نمبر ۱۳۲)

۷۷۔ چوماق (ت): "ڈنڈا، لاٹھی" (میرامن دہلوی، باغ و بہار، ۱۹۷۶ء، ۲۵۱)

چوماق: "لاٹھی، ڈنڈا" (دت، فہرست ۱۵۷)
(ح ت "لاٹھی")

۷۸۔ چیچک (ت): "سیتلا، ٹھنڈی ماتا" (آص،۲، ۱۵۰)

چیچک: "ٹھنڈی ماتا" (کلاؤ ۴۰۰ اور دیورفر،۲، ۲۰۲)

اصل میں اس کا مطلب پھول ہے۔

۷۹۔ چیخ (ت+ا)، "شور و فریاد، زور کی آواز۔"
(آصفیہ، ۲، ۱۵۰)

چیخ "بلند آواز، فریاد و شور" (سامی، ۵۲۷)
(ج ت "چیغلک۔" فریاد و فغان")

۸۰۔ خاتون (ت)، "امیر گھر کی عورت کا لقب، امیر زادی، شہزادی، لیڈی، ملکہ، نواب زادی، بیوی"
(آصفیہ، ۲، ۱۷۳)

قاتون "خاتون، عورت، افراسیاب کی لڑکی کا نام" (دت، فہرست، ۱۷۲) ج ت میں "خاتون" اور "قادن" رواج میں ہے۔

۸۱۔ خاقان (ت) "سلطان، بڑا بادشاہ، چین اور ترکستان کے سابق بادشاہوں کا لقب"
(فیروز، ۵۴۱)

خاقان (کاغان) "ایک قبیلے یا لوگوں کا خود مختار بادشاہ، سلطان، شہنشاہ" (ت س ۱۰۸۱ اور کلاؤ ۶۱۱)

۸۲۔ خان (ت) سردار، رئیس، ہر امیر رئیس کا لقب پٹھانوں کا لقب" (فیروز، ۵۴۲) پہلے یہ شاہان تاتار کا لقب تھا۔ مگر اب ہر ایک سردار رئیس کا لقب ہو گیا، ڈوم اور خانساماں کا خطاب"
(آصفیہ، ۲، ۱۷۷)

خان "پہلے یہ لقب "کاغان" کا ہم معنی تھا بعد میں خان بادشاہ سے چھوٹے حکمران کا لقب بن گیا" ترکوں کا سب سے بڑا حکمران، شہنشاہ" (کلاؤ، ۶۳) "افراسیاب کی اولاد کو دیا گیا خطاب"۔ (دت، فہرست، ۲۱۰) "بادشاہ، ایک قوم کا حکمران، ایک گھر کا حکمران" (ش س ۱۶۶) "بادشاہ سے ملحق ایک چھوٹا حکمران، عثمانی سلاطین کا نام" (ت س ۳۲۲)

۸۳۔ خچر (ت)، "وہ دو غلا جانور جو گدھے اور گھوڑی کے ملاپ سے پیدا ہوتا ہے (فیروز ۵۲۵)

قاطر" ترکی مطلب جو اردو میں ہے" (کلاؤ، ۶۰۴) ترکی سے منگولی میں "خچر" ہو گیا ہے۔

۸۴۔ داغ (ت، مف)، "دھبا، نشان، عیب، کلنک، جلا ہوا نشان، زخم، جراحت، رنج، صدمہ، رشک، حسد (آصفیہ، ۲، ۲۲۲) لوہے کو گرم کر کے جسم پر لگانا"۔ (فیروز، ۵۵۵ اور ک ۴۵۰)

داغ۔ "مویشی یا جانوروں پر لگایا گیا نشان، ایرانیوں میں چونکہ گھوڑوں کا غول نہیں ہوتا اس لیے یہ لفظ ترکی ہے"۔ (دت، ۳، ۱۵۳) گرم لوہے سے لگایا ہوا نشان یا دھبہ" (ش س ۱۶۸) ظاہر ہے اردو میں "زخم، درد وغیرہ" کا مطلب اسی سے لیا گیا ہے

۸۵۔ دادا (ت+ا)، "باپ کا باپ، جد، بنگالی میں

دادہ (دادا) "باپ کا باپ، ماں کا باپ" (ش س ۱۶۹)

بڑے بھائی کو دادا کہتے ہیں اور جاٹ گوجر بڑھوں کو بڑی عمر والا، بیگمات قلعہ کے نزدیک دادا حضرت بلکہ دادی جان، رابع (آصی، ۲، ۲۰۰) "نوکرانی" (اور لو، ۲۳۲)

"باپ" (دت، ۲، ۲۲۱) اور (کلاؤ ۵۱۴، دیور فر، ۳، ۱۱۷۹) "چاچا" (رادم، ۲، ۱۶۴۰)

۸۶۔ داروغہ (ت+م) "محافظ، نگران، کسی کام کا انتظام کرنے والا، کوتوال، تھانہ دار، کسی جماعت کا سردار، سپاہیوں کا افسر (آصی، ۲، ۱۰۲ اور راک ۱۸)

داروغہ "ترکستان میں ایک رتبہ کا نام ہے۔ کشتی کا کپتان، املاکدار یعنی وہ شخص جو حکومت کے نام ٹیکس اکٹھا کرتا ہے۔" (ش س ۱۶۸) ہو سکتا ہے کہ ترکی کے لفظ دوراغ۔ "پہرہ دار" سے منگولی میں آیا ہے۔

۸۷۔ دلمہ (ت)، "ایک قسم کا سالن جو قیمہ اور چیز، بیگن یا گاجروں وغیرہ کے اندر بھر کر پکاتے ہیں۔" (آصی، ۲، ۲۶۴)

دلمہ (دولمہ) "ترکاری (بیگن، مرچیں، وغیرہ) میں قیمہ اور چاول بھر کر تیار کی ہوئی ڈش" (ج ت) یہ ترکی کے مصدر دولد رمق "بھرنا" سے ماخذ اسم ہے۔

۸۸۔ ساچق (ت)، "برات سے ایک روز پہلے کی رسم جس میں دولہا کے یہاں سے دلہن کے لیے مٹھائی، نقل، مصری، میوہ کی تھالیاں، مہندی، تیل، جوڑا، عطر اور پان کے بیڑے لے کر جاتے ہیں اسی روز دلہن کو مہندی لگائی جاتی ہے۔" (آصی، ۳، ۴)

ساچق (ساچوق، ساچقلق) "برات کے دن دلہن کو بھیجے جانے والے تحفے۔" (م ات ۱۷۶) "دلہے کے گھر سے دلہن کے گھر بھیجے جانے والے تحفے، شادی کے دن سونا پیسا اور کھانے دیے جانے کی رسومات۔" (کلاؤ ۷۹۶)۔ "سوٹ اور جوڑے" (ش س ۱۰۷) ج ت میں اب استعمال نہیں ہوتا۔

۸۹۔ سراغ (ت)، "کھوج، پاؤں کا نشان، پتہ، تلاش" (فیروز ۷۲۲)

سوراغ (سرغ، سوراق) "گم شدہ چیز کو تلاش کرنا" (دت، ۱، ۳۷۴) "معلومات حاصل کرنا، تحقیقات" (ش س ۱۸۸) اور کلاؤ ۸۴۸)

۹۰۔ سرکہ (ت)، "گڑ کے شربت خواہ گنے خواہ انگور کے رس کو جو سڑا کے خمار اٹھا لیتے ہیں وہ سرکہ کہلاتا ہے (آصی، ۳، ۱۷۱)

سرکہ "ترش شربت جو انگور سے بنایا جاتا ہے۔" (کلاؤ ۸۵۰، اولو ۳۲۳، دیور فر ۲، ۱۲۴۰)

۹۱۔ سرمہ (ت) "انجن، کحل، بہت باریک (فیروز ۲۵۱)

سرمہ۔ "وہ چیز جو آنکھوں پر لگائی جائے، کحل" (کلاؤ ۸۵۲) ترکی میں "سرمک" لگانا یا پھیرنا سے اسم ہے۔

۹۲۔ سنگین (ت ـ ف) "ایک نوک دار سہ پہلو ہتیار جو اکثر پہرے کے وقت بندوق پر چڑھا لیتے ہیں یا سرنیزہ" (آصفیہ، ۳، ۱۱۲ اور ۲۳۳)

سونگو۔ "ایک نوکدار سہ پہلو ہتیار جو بندوق کے سامنے لگایا جاتا ہے۔" (کلاؤ ۸۲۹)

۹۳۔ تپانچہ (ت) "تھپڑ، کھلے ہاتھ کی ضرب" (فیروز ۳۰۸)

طبانچہ۔ "تھپڑ" (نشانی ۸۰۵) "تھپڑ" (ای ات ۲۰۰) ج ت میں نہیں ملتا۔

۹۴۔ طغرا (ت) "خط پیچیدہ، وہ خط جس میں بادشاہ کا نام القاب فرمانوں کی پیشانی پر لکھا جاتا ہے، شاہی مہر، شاہی خطاب جو اجلاس کے کاغذات یا دیگر بادشاہی خط و کتابت میں درج ہو" (آصفیہ، ۳، ۲۴۶)

تغراغ (طغرا)۔ "بادشاہ کا فرمان اور اس کی مہر" (دت، ۱، ۲۶۲م) بادشاہ کی خاص علامت جو فرمانوں (قوانین و نشانات) پر لگائی جاتی ہے۔" (سامی ۸۸۴) اور (کلاؤ ۴۰)

۹۵۔ طوی (توی) (ت) "بکرے پر بجی ہوئی ایک قسم کی بیل جو دوپٹوں وغیرہ کے کنارے لگاتے ہیں" (فیروز ۲۵۰۔ آصفیہ ۱۰، ۶۴۰ اور ۲، ۲۵۸)

طوی "ایک بڑا خیمہ، ایک بڑا گروہ جو شادی وغیرہ کے لیے جمع ہو، شادی، دلہن کا جہیز" (کلاؤ ۵۶۰) اور (ریڈ ہاؤس، ۲، ۱۲۵۲)

۹۶۔ غول (ت) "انبوہ سپاہ، بھیڑ، ٹولا جیسے "آدمیوں کا غول"، کان، لشکر قلب، وہ فوج کا حصہ جس میں بادشاہ یا سالار رہے" (آصفیہ، ۳، ۲۱۸)

قول (غول) "سپاہیوں کا گروہ، بادشاہ یا سالار کا خاص گروہ" (دت ل، ۲، ۵۹۵) قول دراصل بازو کو کہتے ہیں اس لیے "قول اردو" = فوج کا بازو۔

۹۷۔ قاب (ت) "چینی کا بڑا طباق، صحنک، بڑی رکابی خوان" (آصفیہ، ۳، ۲۵۹)

قاب۔ "چمڑے کا بنا ہوا تھیلا یا مشک، بڑی رکابی" (دت، فہرست، ۲۶۲ اور کلاؤ ۵۷۲)

۹۸۔ قابو (ت) "فرصت، موقع، داؤ، قدرت، حکم اختیار، رسائی" (آصفیہ، ۳، ۲۶۰)۔

قاپو "فرصت، گھات" (ش س ۲۱۲) اس کا مصدر ہے "کاپمک" = "اڑانا، زور سے چھین لینا، داؤ لگانا" (دت، فہرست ۲۶۲)

۹۹۔ قاپوچیات(ت) "دربان، حاجب، کلمہ تحقیر، سفلہ، کمینہ، خودغرض، حرام زادہ" (آص، ۳، ۲۶۱)

قاپوچی۔ "قاپو = دروازہ سے ماخذ لفظ، قاپوچی = دربان" (کلاوُ ۵۸۲) گھر کا وہ نوکر جو دروازہ پر گھر دیکھ بھال کرکے آنے جانے والوں پر نظر رکھتا ہے۔ "(ت ت، ۲۹۰) قاپ نے والا چور، مال لے کر بھاگنے والا۔" "قاپمک = زور سے چھین لینا" (دت، ۲، ۵۰۰ اور کلاوُ ۵۸۰)

۱۰۰۔ قاش (کاش) (ت) "پھل کی ایک پھانک، پھل کا طولانی تراشا ہوا ٹکڑا، ابرو، بھویں" (آص، ۳، ۲۶۲)

قاش "دراصل ابرو اور مجازاً کسی چیز کا کنارہ" (دت، فہرست، ۲۷۶، کلاوُ ۶۶۹) ج ت میں "پھانک" کا مطلب نہیں ملتا۔

۱۰۱۔ قاز (ت ہف) "راج ہنس، کونج" (آص، ۳، ۲۶۲)

قاز "راج ہنس" (کلاوُ ۶۷۹ اور دت فہرست ۲۸۰)

۱۰۲۔ قاق (ت) "سوکھا ہوا گوشت جسے اہل ولایت بھون کر کھاتے ہیں، مجازاً دبلا پتلا آدمی" (آص، ۳، ۲۶۵)

قاق (کاک) "خشک کی ہوئی چیز یا پھل جیسے خوبانی اور آلو بخارہ" (دت فہرست، ۲۵۱) "سورج کی وجہ سے خشک شدہ پھل" (اشی ص ۲۰۰) "خشک میوہ، خشک گوشت" (ی ت ۱۲۲)

۱۰۳۔ قالین (ت) "غالیچہ، ایک قسم کا بچھونا، فرش پشمینہ" (آص، ۳، ۲۶۵)

قالی "ایک قسم کا مہنگا فرش، قالین" (شائق ۹۳۰ اوٹو ۲۳۴ اور دیورفر، ۲، ۴۵۷)

۱۰۴۔ قچی (ت) "انگور کی پٹاری، صندوقچہ" (آص، ۳، ۲۷۲، فیروز ۸۵۱)

قتی "ایک چھوٹا ڈھکن والا ڈبہ، ایک چھوٹا ڈبہ" (کلاوُ ۵۹۶، دیورفر، ۳، ۱۵۶۹)

۱۰۵۔ قدغن (ت) "تاکید، ممانعت، قید، ہنایت روک ٹوک، لغوی معنی اہتمام بادشاہانی، خبرداری" (آص، ۳، ۲۷۴، فیروز ۸۵۲)

قدغن "تعطیل، چھٹی، ممنوع، کام سے روکنا" (اشی ص ۲۲۰) (دیورفر، ۳، ۱۵۶۹) سنگلاخ میں قادا قان اور قادرغان کی شکلیں بھی ملتی ہیں (ص ۲۶۸)

۱۰۶۔ قراول (ت م) "بندوق کا شکاری، شکار انداز، بندوقچی، وہ فوج جو لڑائی کے واسطے جگہ مقرر کرنے کو آگے جائے، پہرے دار" (آص ۲۷۹) ہراول

قراول (قراغول، قرہ قول) "محافظ، پہرہ دار سپاہی" (سامی، ۱۰۶۷، اوٹو ۲۲۴) "گھومنے والا پہرہ دار، محافظ جو چوکی دیتا ہے۔ (قرہ = بری + قول = فوج، حصہ

بھی اسی کی شکل ہونی چاہیئے۔

آگے جانے والی فوج کا حصہ۔

۱۰۷۔ قراولطا (م ہ ت) "قراولوں کا پھُرا جس سے شکار کو ذبح کرتے ہیں، شکاری کا چاکو" (آ مں، ۲، ۲۸۷)

قراولی "شکار کے لیے تعقب، شکار" (اوٹو، ۲۳۲) ج ت میں استعمال نہیں ہوتا۔

۱۰۸۔ قرق (ت) "ضبطی، روک، ممانعت، بندش" (فیروز ۸۵۵)

قورق (قورغ) "کسی چیز کو محفوظ رکھنا، چراگاہ کو سلطان کے لیے وقف کرنا اور اس کی حفاظت کرنا۔" (کلاؤ، ۶۵۵) یہ قوروماق = "حفاظت کرنا" سے اسم ہے۔

۱۰۹۔ قرمساق (ت) "وہ شخص جو اپنی بیوی کو دوسرے کے حوالہ کرے، دیوث، بھڑوا، نالائق، ذلیل" (آ مں، ۲، ۳۸۱)

قورمساق "ذلیل، دیوث وغیرہ (ش س ۲۳۴) اور رادوٹ ۳۳۵) سنگلاخ نے بھی یہی املا دی ہے جس ۲۸۶۔

۱۱۰۔ قزاق (ت) "ڈاکو، لٹیرا، رہزن، قزقستان کا باشندہ" (فیروز ۸۵۶)

قزاق "خود مختار، رہزن" (راد، ۲، ۴ ۲۶) وسط ایشیا کی وہ قوم جو مویشی پالتی ہے۔ وہ مرد جو عورت پر پورا کنٹرول رکھتا ہو (ج ت)

۱۱۱۔ قزل (ت) "سرخ، لال" (فیروز ۸۵۶) اور قزل باش: "سرخ سر، شاہ اسمعیل صفوی کی فوج کا نام"۔

قزل۔ "سرخ رنگ، خون جیسا رنگ" (کلاؤ ۶۸۳)

۱۱۲۔ قشلاق (ت) "وہ گرم مقام جہاں بادشاہ اور امیر سردیوں کا موسم گذارتے ہیں" (فیروز ۸۵۸)

قشلاق "سردیوں کا موسم گذارنے کی جگہ" (د ت فہرست ۲۲۳ اور کلاؤ ۶۷۰) قش = "سردی کا موسم" + لاق = کی جگہ موسم گزارنے۔

۱۱۳۔ قلی (ت) "غلام، مزدور، بوجھ اٹھانے والا" (فیروز ۸۶۲)

قُل "غلام" (د ت فہرست، ۲۷۵) ج ت میں "قلی" کی شکل نہیں ملتی۔

۱۱۴۔ قمچی (ت) "کوڑا، تازیانہ، بید، پتلی اور لچکدار شاخ" (فیروز ۸۶۲)

قمچی۔ "تازیانہ" (اوینور ۲۶۲ اور د ت فہرست ۲۵۰، د کلاؤ ۶۲۶)

ہرگز نہ مانوں گا۔ ذاکر صاحب وقت کے بہت پابند تھے اور شعبہ کے سب لوگ ان کی عادت کو جانتے تھے اس لئے سب کے سب مسعودہ کے علاوہ آٹھ سے کافی دیر پہلے آگئے اور ذاکر صاحب ٹھیک آٹھ بجنے میں پانچ منٹ پہلے تشریف لائے۔ میں نے آٹھ بجے ذاکر صاحب سے درخواست کی کہ آپ کو چونکہ وقت کی پابندی کھانا کھانے میں لازم ہے اس لئے میں نے کھانا میز پر لگوا دیا ہے تاکہ آپ لوگ وقت پر کھانا کھا سکیں۔ بولے یہ دعوت تو مسعودہ کے لئے کی گئی ہے۔ ہم لوگ تو طفیلی کی حیثیت سے بلائے گئے ہیں لہٰذا مسعودہ کے آنے سے پہلے کھانا شروع نہیں کیا جا سکتا۔ اب آپ لوگ اس کو میری بے وقوفی اور نادانی سے تعبیر کریں یا یہ سوچیں کہ یہ میرا فرض تھا کسی کا راز راز ہی رہنا چاہئے۔ میں نے یہ بات کہنا مناسب نہ سمجھا کہ مسعودہ کسی وجہ سے میرے پاس آکر معذرت کر گئی ہے۔ اب وقت گذرتا گیا۔ میرے لئے ایک منٹ ایک گھنٹہ کے برابر ہو رہا تھا۔ اور بار بار ذاکر صاحب سے درخواست کرتا تھا کہ ڈاکٹر صاحب دیر ہوئی جا رہی ہے آپ کی تندرستی کے مد نظر یہ تاخیر مناسب نہیں اور اب اگر آپ اجازت دیں تو کھانا گرم کر کے لگوا دیا جائے۔ مگر ذاکر صاحب تھے کہ بضد تھے کہ میں ہرگز کھانا نہ کھاؤں گا جب تک مسعودہ نہ آئے گی۔ دوسرے لوگ اگر کھانا کھانا چاہیں تو کھانا کھالیں۔ اب یہ کس کی ہمت تھی کہ کھانا کھا لیتا۔ میرے تو پیروں تلے زمین نکل گئی۔ اور ایسا لگتا تھا کہ کاٹو تو بدن میں خون کا ایک قطرہ نہ نکلے گا۔ مگر ذاکر صاحب تھے کہ ٹس سے مس نہ ہوئے۔ اب یہ میری قسمت دیکھئے کہ کوئی قریب دس بجنے دس بجے مسعودہ مسکراتی ہوئی آئی اور سب کو بیٹھا دیکھ کر بولی کہ معافی چاہتی ہوں کہ آنے میں اتنی دیر ہوگئی۔ میں نے تو سوچا تھا آپ لوگ کھانا کھا کر چلے گئے ہوں گے اور میں شبیر صاحب کے یہاں بچا کھچا کھانا کھا لوں گی۔ مگر آپ لوگ تو کھانا کھانے کے بجائے اتنی دیر تک باتیں کر رہے ہیں جب کہ سردی کی راتوں میں تو یہ بہت دیر کا وقت ہے۔ سب لوگوں نے بیک وقت کہا کہ ہم لوگ آپ کے انتظار میں بیٹھے ہیں اس لئے کہ ذاکر صاحب نے یہ بات ٹھان لی ہے کہ بغیر مسعودہ کے کھانا نہیں کھایا جائے گا۔ مسعودہ سناٹے میں رہ گئی۔ لیکن ذاکر صاحب نے کہا کہ اصل مہمان کے بغیر کھانا کیسے کھایا جا سکتا تھا چاہے پوری رات انتظار میں گذر جاتی۔ پھر سب لوگوں نے خوشی خوشی کھانا کھایا۔ اور کھانے کے بعد بھی ذاکر صاحب آدھ گھنٹہ کے قریب بیٹھ کر خوش گپیاں کر کے واپس گئے۔ میں نے اللہ تعالیٰ سے ان کی صحت کے لئے دعا کی اور خدا کا شکر ہے کہ میری دعا اس نے قبول کی اور ذاکر صاحب کی صحت اچھی رہی۔

اب آپ لوگ ان کی اس بات اور ضد کو شرافت سے تعبیر کریں یا بچوں جیسی ضد سے۔ میرے خیال سے تو یہ دونوں باتیں ملی جلی ہیں۔

(۴) ذاکر صاحب ایک بہت بڑی ہستی تھے اور پورے ہندوستان میں بہت سے لوگ صرف ان کے مداحوں

میں ہی بلکہ ان کو اپنا آئیڈیل سمجھتے ہیں۔ میں ذاتی طور پر ان کو اپنا آئیڈیل مانتا ہوں۔ لیکن اس بات سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ ہر چند کہ وہ بہت بڑی شخصیت کے حامل تھے لیکن ساتھ ہی ساتھ وہ انسان بھی تھے۔ انہوں نے مجھ سے کئی بار کہا کہ تمہارا دشمن زندگی میں یہ چاہے گا کہ تم کو تکلیف پہنچائے اور اپنے کسی قول یا فعل سے وہ تم کو تکلیف میں دیکھنا چاہے گا۔ لیکن اگر وہ تم کو تکلیف پہنچانا چاہے تو تم اس کو خوش کرنے کی کوشش کیوں کرو۔ تم کو اپنے سے نیچے لوگوں کی یا دشمنوں کی خراب اور گندی حرکتوں اور باتوں سے تکلیف نہیں ہونا چاہئے۔ اس لئے کہ وہ ان کی خوشی کا باعث ہوتی ہیں۔ اگر تم ان کی برائی کرنے کے باوجود خود خوش نظر آؤ گے تو اس کو تکلیف ہوگی اور میرے خیال سے تمہارا رد عمل یہی ہونا چاہئے۔ مگر میں نے کئی دفعہ دیکھا کہ ایسے لوگ جو ذاکر صاحب سے دشمنی رکھتے تھے ان کے غلط کہنے یا لکھنے سے ذاکر صاحب کو خود تکلیف ہوتی تھی۔ مثال کے طور پر انہوں نے ایک بار مجھے خود ایک خط پڑھ کر سنایا جو اپنے کسی دوست کو نیاگرا فال کے دیکھنے کے بعد اس کی خوبصورتی کے بارے میں لکھا تھا۔ نیاگرا فال اتفاق سے میں بھی دیکھ چکا ہوں۔ بہت ہی خوبصورت اور پر فضا جگہ ہے اور پہاڑ سے جس زور و شور سے پانی گرتا ہے اس کی خوبصورتی بیان سے باہر ہے۔ اگر اس کو کناڈا کے حصہ کی طرف سے دیکھا جائے تو اور بھی زیادہ خوبصورت ہے۔ ذاکر صاحب نے بھی اس کو امریکہ اور کناڈا دونوں طرف سے دیکھا تھا۔ ذاکر صاحب غضب کے لکھنے والے تھے۔ نیاگرا فال کی خوبصورتی اور پر فضا ہونے کے بارے میں جب انہوں نے لکھا تو وہم و گمان میں بھی نہ ہو سکتا تھا کہ کوئی شخص اس خوبصورتی کی سادہ اس کی عکاسی کر سکتا ہے۔ مگر اس کے بعد فوراً ہی لکھا کہ اگر اس کو عبدالماجد دریابادی کو دیکھنے کو ملتا تو وہ اپنے کسی مضمون میں بیان کرتے کہ جس زور شور سے پانی پہاڑ سے گر رہا تھا، اس زور شور سے قیامت کے بعد جہنم کی آگ ذاکر حسین کے اوپر گرے گی۔ میں نے ذاکر صاحب سے عرض کیا کہ ڈاکٹر صاحب اس کے لکھنے کی کیا ضرورت تھی۔ بولے ان صاحب کو یہ بات بہت ناگوار گذری ہے کہ راج سبھا میں میری نامزدگی ہوئی ہے لہٰذا اس لئے کہ میرے ساتھ اور جن لوگوں کی نامزدگی ہوئی ہے اس میں پرتھوی راج کپور بھی ہیں جو بہت بڑے فلمی آرٹسٹ ہیں۔ انہوں نے لکھا ہے کہ اب ہندوستان کے مسلمانوں کو خوشی کے چراغ جلانا چاہئے اور مٹھائی بانٹنا چاہئے کہ ان کے لیڈر ذاکر حسین کو نچنیوں اور گویوں کی فہرست میں شامل کر دیا گیا ہے۔ میں نے ذاکر صاحب سے عرض کیا کہ آپ ایسے لوگوں کے خیالات سے کیوں متاثر ہوتے ہیں۔ اس پر فرمایا کہ تم نے غالب کے مصرع کو سنا نہیں۔ ع۔ دل ہی تو ہے نہ سنگ و خشت درد سے بھر نہ آئے کیوں۔
تو ظاہر ہے چونکہ خود انسان تھے لہٰذا جو بات وہ مجھے سمجھانے کی کوشش کرتے تھے اس پر خود بھی عمل نہ کر سکتے تھے۔
لیکن وہ ملک کے تمام علماء دین کو نیچا نہ سمجھتے تھے۔ مثلاً مجھ کو اس کا علم ہے کہ وہ حسین احمد مدنی صاحب کے بہت مداح

تھے۔ اور اسی طرح وہ مفتی عتیق الرحمٰن صاحب کی بھی بہت قدر کرتے تھے۔

(۵) ذاکر صاحب کتابیں پڑھنے کے بہت شوقین تھے۔ میں یقین کے ساتھ نہیں کہہ سکتا کہ دوسرے مضامین میں کتنی دلچسپی رکھتے تھے لیکن میں یہ جانتا ہوں کہ علم معاشیات کی جو بھی کتابیں آتی تھیں اور بڑے مصنفین کی لکھی ہوئی ہوتی تھیں، نہ صرف اس زمانہ میں جب کہ علی گڑھ میں وائس چانسلر تھے بلکہ جس زمانہ میں گورنر، وائس پریسیڈنٹ اور پریسیڈنٹ تھے اکثر و بیشتر کتابوں کی فہرست میرے پاس بھیجتے تھے اور لکھتے تھے کہ ان کتابوں میں سے جو بھی یونیورسٹی کی لائبریری یا شعبہ کی لائبریری میں مل سکیں ہیں ان کے پاس بھجوا دوں۔ میں اکثر کتابیں ان کے پاس بھجواتا تھا وہ یقیناً ان کتابوں کو پڑھتے تھے۔ اس لئے کہ جب بھی ان سے ملاقات کا موقعہ ملتا تھا تو ان خیالات کے متعلق جو ان کتابوں میں لکھے ہوئے ہوتے تھے گفتگو کیا کرتے تھے۔ اب یہ کہنا میرے لئے فضول ہے کہ وہ انتہائی ذہین آدمی تھے اس کو غالباً ہر شخص جانتا ہے۔ بعض اوقات ایسی چیزیں جو ریاضی میں لکھی ہوتی تھیں ان کو بھی وہ اپنی ذہنی قابلیت کی بنا پر سمجھ لیتے تھے۔ اور اکثر کہا کرتے تھے کہ ہر مضمون کے لئے زبان بدلتی رہتی ہے اور اگر اس مضمون کو صحیح طور پر سمجھنا ہے تو اس کی زبان پر عبور کرنا لازم ہے۔ اب سے قریب تیس چالیس سال پہلے معاشیات کے خیالات اکثر و بیشتر انگریزی اور دوسری زبانوں میں لکھے جاتے تھے علم معاشیات کے جو بھی طالب علم ہونا چاہتے ہیں ان کو ان زبانوں پر عبور حاصل کرنا لازم تھا۔ اب اس مضمون میں اکثر چیزیں علم ریاضی سے متعلق ہوتی ہیں۔ لہٰذا اب اگر کوئی علم معاشیات میں مہارت حاصل کرنا چاہے تو اس کا فرض ہے کہ ریاضی کی تعلیم حاصل کرے۔ انکی اس بات سے متاثر ہو کر جب میں پروفیسر معاشیات اور مستقل صدر شعبہ مقرر ہوا تو میں نے اپنے ہر ایک ساتھی کے ساتھ اپنے کو بھی شامل کر کے یہ لازم کر دیا تھا کہ ریاضی کی تعلیم حاصل کرے چنانچہ ہم لوگ سہ پہر کو ایک ریاضی کے استاد کو معاوضہ دے کر ان سے ہفتہ میں تین دن دو دو گھنٹہ ریاضی پڑھا کرتے تھے اور جو بھی سوالات دیئے جاتے تھے ان کو حل کر کے دکھا کرتے تھے۔ چونکہ شعبہ میں اس کام کے لئے کوئی بجٹ نہ تھا اس لئے ہم لوگ آپس میں مل کر روپیہ جمع کر کے ایک معقول رقم لفافہ میں رکھ کر اپنے استاد کو دیا کرتے تھے۔ ذاکر صاحب کے متعلق یہ بتا دینا ضروری ہے کہ جب وہ منگائی ہوئی کتابیں واپس بھیجتے تھے تو ان کے ساتھ اور بھی کتابیں جو لوگ اس ملک کے اور باہر کے ممالک انکو بھیجا کرتے تھے ہمارے یہاں بھیج دیا کرتے تھے۔ اور خط میں لکھتے تھے کہ چونکہ میں نے آپ کے یہاں کی کتابوں سے نفع اٹھایا ہے تو اس کے عوض سود بھیجنا لازم ہے۔ اس لئے مزید کتابیں سود کے طور پر بھیج رہا ہوں امید ہے کہ ان سے دوسرے لوگ بھی فائدہ اٹھا سکیں گے۔

(۶) ذاکر صاحب اس خیال کے حامی تھے کہ انسان کو انسان کی طرح کام کرنا چاہیئے، مشین کی طرح نہیں۔ مشین کا کام یہ ہوتا ہے جو بھی اس کا کام ہوتا، اس کو اسی طرح کئے جاتی ہے۔ لیکن انسان کے اصولوں میں لچک ہونا چاہیئے۔ اور اگر کام

مناسب ہے اور انسان کو اس کے مناسب ہونے کا یقین ہے تو اس کام کو کرنے کے لئے کوئی بھی طریقہ اختیار کرنا پڑے۔ اس کے کرنے میں عار نہیں ہونا چاہیے۔ ان کے کام کرنے کا جو طریقہ تھا اس کی دو مثالیں میں قارئین کے سامنے پیش کرنا چاہتا ہوں۔

ایک تو یہ کہ میرے ایک طالب علم تھے جن کے متعلق مجھے یقین تھا کہ ان کے اندر کامن سینس کی تو تھوڑی کمی تھی، لیکن پڑھنے لکھنے میں بہت ہوشیار تھے۔ اور محنت کرنے کا جذبہ ان کے اندر بہت تھا۔ ان کی بدقسمتی سے ان کا ایم۔ اے میں فرسٹ کلاس نہ آ سکا۔ جب ایک جگہ لکچرر کی شعبہ میں خالی ہوئی تو میں نے ذاکر صاحب سے عرض کیا کہ میرے خیال میں یہ طالب علم بہت اچھے رہیں گے۔ اور یقیناً ترقی کریں گے۔ اس کا تقرر میں کرنا چاہتا ہوں۔ فرمایا فوراً کر لو اس میں تامل کی کیا بات ہے۔ جگہ کا اشتہار کر دیا گیا۔ اب جو درخواستیں آئیں ان میں منجملہ اور درخواستوں کے ایک صاحب ڈاکٹر بنرجی کی بھی درخواست تھی جنہوں نے کیمبرج یونیورسٹی سے پی۔ ایچ ڈی کیا تھا۔ اس کے بعد یورپ کے کسی ملک میں پڑھ چکے تھے۔ اور درخواست دیتے وقت دلی اسکول آف اکنامکس میں جو راؤ کا ادارہ تھا۔ عارضی طور پر لکچرر تھے۔

ذاکر صاحب میرے اوپر بہت کرم فرماتے تھے۔ اکثر میرے گھر آکر میرے پاس بیٹھتے جو مجھے وارڈن بننے کے ایک سال کے اندر مل گیا تھا۔ اپنی کار جس سے وہ آتے واپس کروا دیتے تھے تاکہ اطمینان سے باتیں کر سکیں۔ اور کسی کو پتہ نہ چل جائے کہ وہ میرے یہاں ہیں۔ اگر دوپہر یا شام کے کھانے کا وقت بیچ میں آ گیا تو جو بھی دال دلیا میرے گھر میں پکا ہوتا اس کو میرے ساتھ کھا لیتے تھے۔ تو اسی قسم کی ایک ملاقات میں میں نے ذاکر صاحب سے عرض کیا کہ جس جگہ پر مجھے اپنے طالب علم کا تقرر کرنا تھا اس کے لئے ڈاکٹر بنرجی جیسے امیدوار کی درخواست بھی آگئی ہے۔ کہنے لگے یہ تو بہت آسان ہے۔ مجھے معلوم ہے کہ تم کو ڈاکٹر وی۔ کے۔ آر۔ وی۔ راؤ جو دلی اسکول کے ڈائرکٹر ہیں بہت چاہتے ہیں۔ اور تمہاری عزت کرتے ہیں۔ ایک دن فرصت پا کر دلی چلے جاؤ اور ڈاکٹر راؤ سے ملو۔ وہ یقیناً تم کو اپنے دوسرے ساتھیوں سے ملوا دیں گے۔ تو وہاں زیادہ تر لوگ جب چائے پی رہے ہوں تو یوں ہی ضمنی طور پر کہہ دینا کہ ہمارے یہاں جو لکچرر کی جگہ خالی ہے اور جس کا اشتہار ہو چکا ہے اس پر ایک بہت ہی لائق آدمی پہلے سے کام کر رہے ہیں لہٰذا کسی اور کے لینے کا تو سوال ہی نہیں۔ ڈاکٹر بنرجی تک یہ خبر کسی طرح پہنچ جائے گی اور وہ خود ہی انٹرویو میں نہیں آئیں گے۔ میں نے ایسا ہی کیا اور اپنے شعبہ کے ایک اور ساتھی کو لے کر دلی اسکول گیا۔ ڈاکٹر راؤ مجھے دیکھتے ہی بڑی محبت سے ملے۔ اور اپنے دوسرے ساتھیوں کے پاس لے گئے جو کامن روم میں بیٹھے تھے۔ چائے منگوائی گئی۔ سب سے میرا تعارف کرایا اور ڈاکٹر راؤ نے میرے متعلق کہا کہ یہ وہی صاحب ہیں جن کے مقالہ کی کاپیاں میں ٹرونڈہم سے لایا تھا اور آپ لوگوں کو دکھلا کر بتایا تھا کہ کام اس معیار کا ہونا چاہیے۔ میں نے ان کو دلی اسکول میں آکر ملازمت کرنے کی دعوت بھی

دی۔ لیکن ان کی علی گڑھ سے دلچسپی اتنی ہے کہ وہ چھوڑنا ہی نہیں چاہتے۔ ڈاکٹر راؤ بڑے دبدبے کے آدمی تھے۔ ان کے سامنے ان کے کسی ساتھی کو بات کرنے کی ہمت ہی نہ ہو سکتی تھی۔ میں نے چائے پینے میں باتوں باتوں میں وہی بات اس طریقہ سے کہہ دی جیسے مجھ سے ذاکر صاحب نے کہی تھی۔ تھوڑی دیر اور بیٹھا، معاشیات کے بعض مسائل پر بات چیت ہوئی۔ اس کے بعد میں اور میرے ساتھی علی گڑھ واپس آ گئے۔

اب جس دن انٹرویو ہوا تو میں نے دیکھا کہ ڈاکٹر بنرجی تو اس بات کے سننے کے باوجود بھی آ گئے۔ ذاکر صاحب سے میں نے چپکے سے یہ بات عرض کر دی۔ اب ذاکر صاحب کی شخصیت ایسی تھی کہ ان کے متعلق کسی معاملہ میں کسی کو کوئی غلط فہمی ہو ہی نہیں سکتی تھی۔ انٹرویو سے پہلے مجھ سے کہا کہ مجھے تم سے ایک ضروری بات کرنا ہے۔ شاید انٹرویو کے بعد بھول جاؤں۔ ذرا دوسرے کمرے میں آ جاؤ تو بات کر لوں۔ میں ان کے ساتھ گیا تو کہنے لگے کہ اس کا انٹرویو تو یقینی اچھا ہوگا۔ تم اس سے کوئی سوال نہ کرنا۔ بس آخر میں صرف ایک سوال یہ کرنا کہ آپ تو بہت لائق آدمی ہیں۔ کیا آپ گریڈ کی ابتدائی تنخواہ پر آنے کے لئے تیار ہیں۔ یا تنخواہ میں کچھ اضافہ چاہتے ہیں۔ وہ یقیناً اضافہ کا مطالبہ کریں گے۔ اس کے بعد میں دیکھ لوں گا۔

میں نے ذاکر صاحب کے حکم کے مطابق سلکشن کمیٹی میں ڈاکٹر بنرجی سے کوئی سوال نہیں کیا۔ اور آخر میں وہی سوال کیا جس کی ہدایت ذاکر صاحب نے کی تھی۔ بنرجی صاحب میرا سوال سن کر غالباً مجھ سے بہت خوش ہوئے۔ اور سات آٹھ مزید اضافوں کا تقاضہ کر بیٹھے۔ ان بیچاروں کو کیا معلوم تھا کہ یہ کس وجہ سے کہا گیا تھا۔ اس کے بعد انٹرویو دوسرے لوگوں کے چلتے رہے۔ آخر میں ذاکر صاحب نے انٹرویو ختم ہونے کے بعد بغیر کسی سے کچھ پوچھے ہوئے کہا کہ ڈاکٹر بنرجی سب سے لائق نظر آتے ہیں لیکن افسوس یہ ہے کہ انہوں نے مزید اضافوں کا مطالبہ کیا ہے جسکی ایکزیکٹو کاؤنسل نہیں مانے گی لہٰذا ان کو لینا بیکار ہے۔ ان کے بعد بہترین آدمی ہماری یونیورسٹی کے طالب علم ہیں جو پہلے سے عارضی کام کر رہے ہیں۔ لہٰذا ان کا تقرر کر دیا جائے۔ سب لوگوں نے یہی تسلیم کیا اور ان کا تقرر ہو گیا۔ مجھے اپنے طالب علم اور ساتھی سے جو امیدیں وابستہ تھیں نہ صرف انہوں نے پوری کیں بلکہ اس سے زیادہ کیا۔ جب وہ ہالینڈ تعلیم کے لئے گئے اور انہوں نے پروفیسر ٹن برگن کے ساتھ ریسرچ کیا جن کو بعد میں پہلا معاشیات کا نوبل پرائز ملا تو ان کو میرے ساتھی کا کام اتنا زیادہ پسند آیا کہ اس کو اپنے انسٹی ٹیوٹ کے بہترین کاموں میں شامل کیا اور اپنے یہاں چھپوایا۔ اس کے بعد انہوں نے دنیا کے کئی ایک بہترین معاشیات کے جرائد میں مضامین لکھے۔ لیکن افسوس کی بات یہ ہے کہ وہ بڑے آدمی بن کر ہمارے یہاں کام نہ کر سکے اور آج کل امریکہ کی ایک یونیورسٹی میں پروفیسر ہیں۔

دوسری مثال ذاکر صاحب کے کام کرنے کے طریقہ کی یہ ہے کہ ایک مرتبہ میں نے ان سے عرض کیا کہ میرے

ایک ساتھی جو عارضی طور پر کام بھی کر رہے ہیں، برابر اول درجہ میں کامیاب ہوتے رہے ہیں، بہت اچھے معلوم ہوتے ہیں اس لئے میں ان کا مستقل تقرر کرنا چاہتا ہوں۔ لیکن ان کی کمزوری یہ ہے کہ وہ انٹرویو کمیٹی کے سامنے بہت پریشان ہو جاتے ہیں۔ اور غالباً کسی بھی سوال کا جواب نہ دے سکیں گے۔ کہنے لگے اگر تم ان کو اچھا سمجھتے ہو تو ضرور تقرر کرو۔ میں نے عرض کیا کہ یہ کام خاصہ مشکل ہے اسلئے کہ وہ انٹرویو اچھا نہ کر پائیں گے۔ تو کہنے لگے۔ ایسا کرو کہ ایکسپرٹ کسی بڈھے ریڈر کو رکھو اور اس کو یہ بھی ادو کہ وائس چانسلر صاحب نے آپ کو انٹرویو کرنے کے لئے تھوڑے ہی بلایا ہے۔ ان کو تو شعبہ کے لئے کسی اچھے آدمی کو پروفیسر بنانے کی تلاش ہے۔ اور وہ یہ دیکھنا چاہیں گے کہ آپ کو یہاں پر جو لوگ عارضی کام کر رہے ہیں ان سے کتنی ہمدردی ہے۔ پھر سوالات کی ایک فہرست اپنے ساتھی سے بات چیت کر کے بنوالو اور ان کے جوابات کے لئے ان کو ہدایت کر دو کہ اچھی طرح تیار کر لیں۔ ان سوالات کی کئی کاپیاں ٹائپ کرواؤ اور مجھے، ایکسپرٹ کو اپنے ساتھی کو سب کو دے دو اور خود بھی رکھو۔ تم لوگوں کے لئے بہتر ہوگا اور کوئی مشکل کام بھی نہیں کہ سب سوالات یاد کر لو۔ تمہارے ساتھی سے وہی سوالات کئے جائیں گے۔ تب تو ان کا انٹرویو اچھا ہو ہی جائے گا۔ چنانچہ بڈھا ایکسپرٹ جھانسے میں آگیا۔ اس نے سوالات یاد کر لئے، میں نے بھی یاد کر لئے۔ ذاکر صاحب نے ٹائپ کیا ہوا کاغذ انٹرویو کے وقت اپنے سامنے رکھ لیا اور ان میں سے پڑھ پڑھ کر سوالات کر رہے تھے۔ ظاہر ہے ہم لوگ زبانی یاد کر چکے تھے اس لئے اپنی ساتھی سے وہی سوالات کر رہے تھے اور وہ خوب اچھی طرح سے جوابات دے رہے تھے۔ پھر ذاکر صاحب نے ایکایک انٹرویو کمیٹی کے سب لوگوں کے سامنے کہہ دیا کہ آپ لوگوں کو شاید یہ تو معلوم ہی ہوگا کہ میری اعلیٰ تعلیم معاشیات ہی میں ہوئی ہے اور میں نے پی۔ ایچ۔ ڈی بھی معاشیات ہی میں کیا تھا لیکن اب اس کو بہت دن ہو گئے اور معاشیات کو چھوڑ کر علمیات میں پڑ گیا۔ اس لئے یادداشت کے لئے کچھ سوالات بناکر ٹائپ کروا کے رکھ لئے ہیں۔ ان کی شخصیت اتنی بھاری بھرکم تھی کہ کوئی سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ وہ غلط بات کہہ رہے ہیں۔ اور اس طرح میرے ساتھی کا انٹرویو اچھا ہو گیا اور ان کا تقرر مستقل ہو گیا۔ آگے چل کر انہوں نے وظیفہ حاصل کر کے امریکہ کی ایک بہت اچھی یونیورسٹی سے ایم۔ اے اور پی۔ ایچ۔ ڈی کیا۔ لیکن افسوس یہ ہے کہ وہ اپنے گھر کے حالات کی بناء پر جو بہت سازگار نہ تھے، کوئی مزید کام نہ کر سکے۔

شاید آپ نے اب یہ سمجھ لیا ہوگا کہ ذاکر صاحب کا خیال یہ تھا کہ کام کرنے کا مقصد اچھا ہونا چاہیئے، اس کے لئے طریقہ کوئی بھی اپنانا پڑے۔ ان کی خوش قسمتی تھی کہ ان کی بڑی شخصیت کے تحت ان کے متعلق کسی کو غلط فہمی کا امکان ہو ہی نہیں سکتا تھا۔ ان کا کہنا تھا کہ جب بھی کوئی قابل نوجوان مرد یا عورت ملے اس کا کسی طرح شعبہ میں

تقرر کرو اور ہاتھ سے جانے نہ دو۔ اسی جذبہ کے تحت انہوں نے مسعودہ کا تقرر کیا تھا، جس کا ذکر میں پیشتر کر چکا ہوں اور اسی جذبے کے تحت انہوں نے ایک دوسری خاتون جن کا نام سیدہ کشور علی نواز تھا (جنہوں نے عثمانیہ یونیورسٹی سے ایم اے کیا تھا اور شروع سے آخر تک فرسٹ ڈویژن میں پاس ہوتی رہی تھیں) جب ان کی درخواست ذاکر صاحب کے پاس آئی تو مجھے بلا کر تاکید کی کہ فوراً تقرر کر لو۔ جس وقت ذاکر صاحب نے مجھے ہدایت کی کہ ان کا تقرر کرنا ضروری ہے اس وقت شعبہ میں صرف عارضی جگہ تھی۔ میں نے ذاکر صاحب کو بتایا تو کہنے لگے کہ بعد میں ایک دو جگہیں اور بڑھا دیں گے۔ یونیورسٹی میں روپیہ کی کمی نہیں ہوتی اچھے آدمی کی کمی ہوتی ہے۔

ان صاحبہ کو ذاکر صاحب کی ہدایت کے بعد میں نے بہت احتیاط سے ایک خط لکھ کر بھیجا کہ آپ کی درخواست جو وائس چانسلر صاحب کے پاس آئی ہے اس کے متعلق میں لکھ رہا ہوں کہ فی الوقت شعبہ میں عارضی جگہ ہے۔ بعد میں مستقل بھی ہو سکتی ہے لیکن یقینی نہیں ہے۔ اگر آپ عارضی جگہ پر کام کرنے کے لئے تیار ہیں اور اپنی رہائش کا علی گڑھ میں خود انتظام کر سکتی ہیں تو مجھے اطلاع دیں۔ آپ کی اطلاع پانے کے بعد میں وائس چانسلر صاحب کے پاس آپ کے تقرر کی سفارش کے متعلق لکھ کر بھیجوں گا۔ اس پر ان کا تار ملا کہ مجھے شرائط منظور ہیں اور میں آ رہی ہوں۔ جس وقت وہ علی گڑھ پہونچیں اس وقت یونیورسٹی کے اکثر شعبہ جات بند ہو چکے تھے۔ اس لئے کہ یونیورسٹی کے کلاس پورے سال تک سائنس اور انجینئرنگ کے علاوہ ۸ بجے صبح سے ۱۲ بجے سہ پہر تک چلتے تھے (اس وقت یونیورسٹی میں میڈیکل کالج نہ تھا) یہ صاحبہ کوئی ڈھائی پونے تین بجے پہنچیں۔ چونکہ شعبہ معاشیات بند ہو چکا تھا۔ اس لئے تلاش کرتی ہوئی میرے گھر آئیں۔ جب انہوں نے دروازہ پر دستک دی اور میں نے باہر آ کر دروازہ کھولا تو میں دھک سے رہ گیا۔ اس لئے کہ ان کے اندر میری نظر میں ایسی جاذبیت تھی جس سے متاثر ہوئے بغیر میں نہ رہ سکا۔

آپ سمجھ سکتے ہیں کہ میں ایسی یونیورسٹی میں تھا کہ اس بات کا اظہار بھی نہ کر سکتا تھا۔ میں نے ان خاتون کے لئے چائے بنوائی چائے پیتے وقت انہوں نے کہا کہ ان کے عثمانیہ یونیورسٹی میں ایک استاد پروفیسر جعفر حسن صاحب ہیں جو وہاں پر سماجیات میں پروفیسر ہیں۔ انہوں نے مجھے ایک خط اپنے بھائی پروفیسر ہادی حسن صاحب جو یہاں فارسی میں پروفیسر ہیں، کے نام دیا تھا اور مجھے یقین دلایا تھا کہ وہ اپنے گھر میں میری رہائش کا انتظام ضرور کر دیں گے۔ انہوں نے صاف انکار کر دیا۔ اب اگر آپ اس سلسلہ میں میری کچھ مدد کر سکتے ہیں تو آپ کی بڑی مہربانی ہوگی۔ میں نے بہت مخلصانہ طریقہ سے اس بات کی کوشش کی کہ میں ان کی رہائش کے بارے میں کوئی انتظام کر سکوں ہر چند کہ میں نے اس کام کی تمام تر ذمہ داری کے لئے ان کو پہلے سے لکھ دیا تھا۔ بہرکیف ان کے پاس جو سامان تھا اس کو ڈرائنگ روم میں چھوڑ کر ان کو پرنسپل گرلس کالج، پرنسپل گرلس اسکول اور

مینجر گرلس اسکول (جو اس زمانہ میں عبدالرحمٰن صاحب شیروانی تھے اور جو آج کل یونیورسٹی کے پرو چانسلر ہیں) کے یہاں لے گیا۔ ان لوگوں کی بڑی خوشامد کی۔ لیکن کوئی بھی اس سلسلہ میں ان کی مدد کے لئے تیار نہ ہوا۔ اس وقت تک شام ہو چکی تھی۔ ان کو لے کر گھر واپس آیا۔ سفر کی تکان اور یہاں کے حالات سے وہ سخت پریشان تھیں۔ میری والدہ مرحومہ سے انہوں نے کہا کہ اگر آپ اجازت دیں تو آج رات کو آپ کے پاس ٹھہر جاؤں، کل اپنا کوئی انتظام کر لوں گی۔ کسی غیر شادی شدہ لڑکی کی رہائش کا انتظام کوئی آسان کام نہ تھا۔ میرے مکان میں چونکہ بہت سے چھوٹے بڑے کمرے تھے، ایک چھوٹے کمرے میں میری والدہ نے ان کو رکھ دیا۔ اس شرط پر کہ ان کے کھانے پینے کے اخراجات ان کو دینا ہوں گے۔ وہ فوراً راضی ہو گئیں۔

ان خاتون میں ایک خاص بات یہ تھی کہ اپنی علمی قابلیت کے علاوہ اپنی بات چیت میں بہت تیز واقع ہوئی تھیں اور اکثر اوقات بڑے سے بڑے آدمی سے سختی سے بات کرنے میں ان کو تامل نہ ہوتا تھا۔ ایک دن انہوں نے مجھ سے کہا کہ میں نے آپ کے وائس چانسلر ڈاکٹر ذاکر حسین کا نام بہت سنا ہے۔ وہ خود عالم اور بڑے علم دوست ہیں۔ ان سے ملنا چاہوں گی۔ میں نے ذاکر صاحب کے پی۔ اے سے ان کے لئے وقت کا تعین کرایا۔ کہنے لگیں مجھے وہاں پہنچا دو۔ میں ان کو لے کر ذاکر صاحب کے پاس گیا۔ ذاکر صاحب نے مجھے بھی بٹھا لیا۔ ان کو غلط فہمی تھی کہ وہ خاتون ان کے ایک دوست علی نواز جنگ کی بیٹی تھیں۔ کہنے لگے کہ تم سے مل کر بہت خوشی ہوئی اور اچھا ہوا کہ تمہارا تقرر یہاں بر معلم کی حیثیت سے یونیورسٹی میں ہو گیا اس لئے کہ تم میرے دوست کی بیٹی ہو۔ انہوں نے ذاکر صاحب کو جواب دیا کہ مجھے آپ سے مل کر بہت افسوس ہوا۔ میرا خیال تھا کہ آپ بڑے آدمی ہیں۔ اور میری جو تھوڑی بہت علمی قابلیت ہے، اس کی قدر کریں گے۔ لیکن مجھے کیا معلوم تھا کہ آپ کے خیالات اس قدر گرے ہوئے ہیں اور آپ اس بات سے خوش ہیں کہ میں آپ کے ایک دوست کی بیٹی ہوں۔ میں آپ کی معلومات کے لئے بتا دوں کہ میرے والد مرحوم کا علی نواز جنگ صاحب سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ یہ سب باتیں وہ صاحبہ ایک ہی سانس میں کہہ گئیں۔ ذاکر صاحب بڑے آدمی تھے، بات کو برداشت کر گئے اور کہا کہ دیکھو بیٹی! اگر تمہارے اندر علمی قابلیت نہ ہوتی تو تمہارا تقرر یہاں ہوتا ہی نہیں۔ لیکن مجھے مزید خوشی اس خیال سے تھی کہ تم میرے ایک دوست کی بیٹی ہو۔ اگر تمہارا ان سے کوئی تعلق نہیں ہے تو کوئی حرج نہیں ہے۔ میں خوش ہوں کہ ایک اچھی قابل خاتون کا اس یونیورسٹی میں تقرر ہو گیا۔ انہوں نے چائے پلائی، اور بہت محبت اور شفقت سے بات کرتے رہے۔ میں سمجھتا ہوں کہ یہ ذاکر صاحب کی بڑائی کی ایک بڑی دلیل تھی۔ ورنہ کم لوگ ایسے ہوتے ہیں جو اپنے منہ پر ایسی باتیں سن سکیں۔

اب یہ عرض کرنا ضروری ہے کہ چونکہ ڈاکٹر علی محمد خسرو جو ان صاحبہ کے استاد تھے، ان کا تقرر ریڈر کی حیثیت سے میرے مقابل میں نہ ہوا تھا۔ چونکہ اپنے استاد سے ان کو بہت لگاؤ تھا لہٰذا جب ان کو یہ بات معلوم ہو گئی کہ میرے مقابلہ ہی میں

ان کے استاد کا تقرر نہیں ہوا تھا تو وہ مجھ سے نفرت کرنے لگیں۔ اب ایک عجیب مقابلہ تھا، ایک طرف محبت کے جذبات اور دوسری طرف نفرت کے۔ لیکن اظہار کوئی کسی سے نہ کرتا تھا اور نہ غالباً ان حالات میں کر سکتا تھا۔

میں اس زمانہ میں عارضی طور سے معاشیات کے چیرمین کی حیثیت سے کام کر رہا تھا۔ اور میرے پروفیسر ڈی۔ پی مکرجی جو کینسر جیسے موذی مرض میں یہاں پڑنے کے کچھ مہینہ کے اندر اندر مبتلا ہو گئے تھے، زیورک میں علاج کے لئے گئے ہوئے تھے۔ جب وہ واپس آئے تو بفضلہ ٹھیک تو ہو گئے تھے لیکن وہ اچھی طرح بول نہ سکتے تھے اور ان کا دماغ بالکل کام نہ کرتا تھا۔ ایک دن شعبہ کے ایک طالب علم نے جو معاشیات میں ریسرچ کر رہا تھا اور وظیفہ بھی پا رہا تھا، انھوں نے دریافت کیا کہ میں نے سنا ہے کہ تم پاکستان جانے کا ارادہ رکھتے ہو۔ طالب علم نے ہاں میں جواب دیا تو انہوں نے بہت غصہ میں کہا کہ تم مسلمانوں کو کتے اور بلیوں کی طرح پاکستان جانا ہو گا۔ اتفاق سے مس کشور علی نواز وہاں موجود تھیں۔ انہوں نے بہت سخت لہجہ میں پروفیسر صاحب کو جواب دیا کہ تم ہندو لوگ کتے اور بلیوں کی طرح حیدرآباد کی ریاست میں ملازمت کرنے جاتے تھے یہ تو انسان کی روزی روٹی کا سوال ہے۔ اگر آپ اس طالب علم کو ملازمت ہندوستان میں دینے کا یقین نہیں دلا سکتے تو اللہ کی دنیا تو بہت بڑی ہے اس کو جہاں موقع ملے گا جائے گا۔ پروفیسر ڈی۔ پی مکرجی کو بھلا اتنی بات کہاں گوارا تھی۔ موقع ملتے ہی انہوں نے ان صاحبہ کو شعبہ سے نکال کر باہر کر دیا۔

یونیورسٹی کے عہدہ سے برطرف ہونے کے بعد ان صاحبہ نے دلی اسکول آف اکنامکس، دلی کالج اور جامعہ ملیہ میں لکچرر کی جگہوں کے لئے درخواست دی۔ سب سے پہلے انٹرویو دلی اسکول آف اکنامکس میں ہوا۔ وہاں ڈاکٹر وی۔ کے۔ آر۔ وی۔ راؤ ڈائرکٹر تھے۔ وہاں طریقہ یہ تھا کہ سب امیدواروں کو آخر وقت تک بیٹھنے کے لئے کہا جاتا تھا اور جس کا انتخاب ہوتا تھا اس کو بلا کر کہہ دیا جاتا تھا۔ تو آخر میں ان خاتون کو بلا کر ڈاکٹر راؤ نے کہا کہ نوجوان دوشیزہ میں اس بات سے خوش ہوں کہ تمہارا تقرر ہو گیا اس وجہ سے کہ تم مسلمان ہو اور ملک کی ایک اقلیت سے تعلق رکھتی ہو۔ انہوں نے جواب دیا کہ میں ایسی نوکری پر لعنت بھیجتی ہوں۔ میں مسلمان ہونے کے ناطے آپ سے بھیک مانگنے نہیں آئی۔ یہ کہنے کے بعد انہوں نے ملازمت کو قبول نہ کیا۔ دوسرا انٹرویو دلی کالج میں ہوا جہاں ڈاکٹر راؤ دلی یونیورسٹی کے شعبہ معاشیات کے صدر ہونے کی حیثیت سے اور پروفیسر مجیب شیخ الجامعہ کالج مینجنگ کمیٹی کے صدر ہونے کی حیثیت سے موجود تھے۔ ڈاکٹر راؤ نے وہاں بھی معاملہ اٹھایا کہ چونکہ ان خاتون کا تقرر دلی اسکول آف اکنامکس میں ہو چکا ہے۔ اس لئے ان کو یہاں رکھنے کی ضرورت نہیں۔ میں کسی نہ کسی طرح ان کو اپنے یہاں کام کرنے پر راضی کر لوں گا۔ لیکن یہ صاحبہ تھیں کہ اپنی ضد پر اڑی ہوئی تھیں اور انہوں نے دلی اسکول جانے سے صاف انکار کر دیا۔ تیسرا انٹرویو

جامعہ ملیہ اسلامیہ میں ہوا چونکہ پروفیسر مجیب شیخ الجامعہ ڈاکٹر ذاکر حسین (؟) ان خاتون کی تعریف کرنے کے بعد ان کی قابلیت سے متاثر ہو چکے تھے لہٰذا انہوں نے اسی وقت ان کا تقرر کر لیا اور اپنے گھر پر رکھ کر ان کو جامعہ ملیہ میں لکچرر کے عہدہ پر کام کرنے کے لئے زبردستی آمادہ کر کے ان سے کام شروع کروا دیا۔ بعد میں ان کے رہنے کا انتظام لڑکیوں کے ہوسٹل میں کر دیا گیا۔

اب عجیب اتفاق ہے کہ جس سال یہ صاحبہ جامعہ ملیہ میں کام کر رہی تھیں اسی سال ہندوستان کے اکثر حصوں میں ایشین فلو پھیلا جس کا باقاعدہ علاج ہونے پر بخار تو تین چار دن کے بعد ختم ہو جاتا تھا لیکن وہ مریض کو ادھ مرا کر دیتا تھا۔ میں بھی بدقسمتی سے اس مرض میں گرفتار ہو گیا اور ٹھیک ہونے کے باوجود میری حالت اتنی خراب ہو گئی کہ نہ تو چل پھر سکتا تھا نہ پڑھنے اور پڑھانے کا کام کر سکتا تھا اور نہ ہی کوئی ذرا زور کی آواز سن سکتا تھا۔ جب ان محترمہ کو میرے متعلق معلوم ہوا تو انسانی ہمدردی کے ناطے انہوں نے جامعہ ملیہ میں ایک صاحب جن کا نام ابوالعطا (؟) تھا اور جو آرٹ کے استاد تھے اور جن کا گھر بڑا پرسکون تھا ان کے گھر پر میرے لئے دو ہفتہ سکون سے آرام کرنے کا انتظام کر دیا۔ کبھی کبھی میری خیریت معلوم کرنے آتی تھیں اور تھوڑی دیر میرے بستر کے پاس رکھی ہوئی کرسی پر بیٹھ کر بیت ہمدردی سے بات کر کے چلی جاتی تھیں۔

آپ حضرات اس چیز سے بخوبی واقف ہوں گے کہ محبت کی کوئی خاص زبان نہیں ہوتی ہے۔ وہ ایک بین الاقوامی زبان ہے جو صرف دیکھ کر ہی سمجھی جا سکتی ہے۔ میں نے اپنے احساسات کا کبھی ان سے ذکر نہ کیا تھا اور حتی الامکان اس بات کی کوشش کی تھی کہ اس کا علم ان کو نہ ہونے پائے، لیکن یہ تو ایسی چیز ہے کہ چھپانے سے چھپتی نہیں۔ ایک دن ان صاحبہ نے مجھ سے کہا کہ معلوم ہوتا ہے کہ آپ مجھ سے بہت محبت کرتے ہیں۔ میں نے ہمت کر کے بمشکل جواب دیا کہ تم مجھ سے محبت کرتی ہو۔ کہنے لگیں کہ یہ بات تو ہرگز نہیں۔ مجھے تو آپ سے نفرت ہے اس لئے کہ میرے اتنے قابل استاد کے مقابلہ میں آپ کا ناجائز طور پر تقرر کیا گیا۔ میں نے کہا کہ نفرت بھی محبت کی ایک شکل ہوتی ہے اس لئے کہ وہ انسان کا انسان سے تعلق ظاہر کرتی ہے۔ اگر تم مجھ سے بے اعتنائی برتتی تو میں یقین کرتا کہ تم کو مجھ سے کوئی لگاؤ نہیں ہے۔ اس پر مسکرا کر کہنے لگیں کہ یہ آپ کا عجیب فلسفہ ہے۔ مجھے آپ سے ہمدردی ضرور ہے اس سے زیادہ کچھ نہیں۔ بہرحال بات تو بہت مزے دار ہے۔ میں اپنی والدہ سے اجازت لے کر بتاؤں گی۔ جب انہوں نے میرے متعلق اپنی والدہ کو لکھا تو انہوں نے غالباً یہ خیال کر کے کہ دونوں ایک دوسرے سے محبت کرتے ہیں شادی کی اجازت دے دی۔ میری ان سے شادی ہو گئی۔ جس کے رقعے اپنے دوست احباب اور بزرگوں کے پاس بھیجے گئے۔ ذاکر صاحب اس وقت بہار کے گورنر تھے۔ ان کے پاس سے فوراً ان کے نام کا دیا ہوا مبارک باد کا تار آیا۔

اس بات کو تقریباً تیس سال ہو گئے۔ آج تک مجھے معلوم نہیں ہے کہ وہ مجھ سے محبت کرتی ہیں یا ہمدردی

یا کچھ بھی نہیں ، بہرحال ان کا سلوک مجھ سے ہمیشہ خوشگوار رہا ۔ اور میں نے کبھی یہ معلوم کرنے کی ضرورت ہی نہ سمجھی کہ ان کو مجھ سے کوئی لگاؤ ہے یا نہیں اس لئے کہ جب میں امریکہ میں طالب علم تھا تو وہاں کے سائیکالوجی کے بہت مشہور پروفیسر نے مجھ سے کہا تھا کہ جب تک تمہیں اس بات کا یقین ہے کہ تم کسی سے محبت کرتے ہو تو تمہیں یہ بات معلوم کرنے کی ضرورت نہیں کہ وہ بھی محبت کرتا ہے یا نہیں ۔ یہ بات مجھ کو اتنی پسند آئی تھی کہ آج تک اس اصول پر عمل کرتا ہوں ۔

آپ تعجب کرتے ہوں گے کہ میری اس محبت کی داستان سے ذاکر صاحب کی شخصیت کا کیا تعلق ہے لیکن اس چیز کا اظہار آپ کو اسی مضمون میں آگے چل کر ہو جائے گا ۔

فی الوقت تو میں اپنے پروفیسر (پروفیسر) ڈی ۔ پی ۔ مکرجی کے متعلق آپ لوگوں کو مختصراً بتا دوں ۔ ذاکر صاحب کی یہ بے حد خواہش تھی کہ کسی بہت قابل اور معمر آدمی کا شعبہ معاشیات میں پروفیسر کی حیثیت سے تقرر کیا جائے ۔ انہوں نے متعدد لوگوں سے جن میں کلکتہ کے پروفیسر گھوش ، مدھیہ پردیش کے ایل ۔ سی ۔ جین ۔ دلی کے پروفیسر گیان چند اور ڈاکٹر وی ۔ اے ۔ این گنگولی مہاراشٹرا کے پروفیسر ڈی ۔ آر ۔ شنا ؤ ، بنگلور کے پروفیسر ڈی سوزا اور ڈاکٹر پال ۔ ایم سویزی سے بات چیت کی ۔ ہر مرتبہ قریب قریب معاملہ طے پا جاتا تھا لیکن آخر میں کسی نہ کسی وجہ سے ختم ہو جاتا تھا ۔ پروفیسر ڈی ۔ آر ۔ شنا ؤ کا معاملہ تو اس حد تک بڑھا کہ وہ علی گڑھ آئے ۔ ذاکر صاحب ، پروفیسر شنا ؤ اور میں نے مل کر کھانا کھایا ۔ ان کے لئے جس مکان کو انہوں نے پسند کیا اس کی مرمت خود شروع ہو گئی ۔ مزید یہ کہ شعبہ کے لوگوں سے مل کر یہ پروگرام بھی طے ہو گیا کہ کون کیا کام کرے گا ۔ اور اپنے اور دوسرے لوگوں کے پڑھانے کے مضامین کی بنیاد پر ٹائم ٹیبل بھی بن گیا ۔ لیکن احمد آباد جا کر انکار لکھ کر بھیج دیا ۔ میں بہت پریشان ہوا اور ذاکر صاحب سے عرض کیا کہ ڈاکٹر صاحب اب تو ہر طرف سے ناامیدی ہی ناامیدی نظر آتی ہے ۔ اور میری خواہش ہے کہ شعبہ کی قیادت کے لئے کوئی مشہور ماہر معاشیات آ جائے ۔ غالباً میرا دل رکھنے کے لئے ذاکر صاحب نے جواب دیا کہ تم کس سے کم ہو ۔ اگر تم عمر میں ذرا زیادہ ہوتے ۔ ابھی ڈاڑھی رکھ کر چھ مہینوں میں بڑھا لو تاکہ عمر میں ذرا زیادہ لگنے لگو تو میں تم کو پروفیسر بنا دوں گا ۔ میں نے عرض کیا کہ ڈاکٹر صاحب میں اپنی حیثیت اچھی طرح جانتا ہوں اور میں یقین و وثوق کے ساتھ کہہ سکتا ہوں کہ میں اس پوزیشن کے قابل نہیں ہوں ۔

آپ لوگوں میں سے اکثر کو اس بات کا علم ہوگا کہ علی گڑھ مسلم یونیورسٹی میں کم از کم ملک کی آزادی کے بعد سے ، ایک کمیونسٹوں کا گروپ رہا ہے جو بہت مستحکم ہوا اور مضبوط ہے ۔ وہ لوگ اس فکر میں تھے کہ لکھنؤ یونیورسٹی کے پروفیسر ڈی ۔ پی ۔ مکرجی صاحب ، جو مارکسی خیالات کے تھے ، کو یہاں پر پروفیسر بنا کر بلایا جائے ۔ ملحوظ خاطر رہے کہ ذاکر صاحب کو کمیونسٹوں سے کوئی نفرت نہ تھی ۔ وہ اس خیال کے حامی تھے کہ یونیورسٹی ایسی جگہ ہوتی ہے جہاں مختلف

خیال اور مختلف آیڈیالوجی کے لوگ ہوتے ہیں جن کے مختلف النوع خیالات اور علمی تصادم سے نئے نئے نظریات قائم ہوتے ہیں۔ اتفاق کی بات، پروفیسر جوشی یہاں کے کمیونسٹ گروپ کے کہنے پر یونیورسٹی میں ایک لکچر دینے کے لئے بلایا گیا۔ مجھے خوب اچھی طرح یاد ہے کہ اس کی صدارت ذاکر صاحب نے خود کی۔ اور جلسہ اسٹریچی ہال میں جو اس وقت یونیورسٹی میں سب سے بڑا ہال تھا منعقد کیا گیا۔ پروفیسر مکرجی نے جس موضوع پر لکچر دیا وہ تھا کہ: کیا معاشیات اپنے مقصد میں کامیاب ہوئی یا ناکام؟ انہوں نے غالباً (جس کے متعلق میں یقین سے نہیں کہہ سکتا اس لئے کہ میری قابلیت اتنی نہ تھی) کچھ غلط حوالے اپنے لکچر میں دیئے۔ بولتے وہ غضب کے تھے۔ ایک سماں بندھ گیا۔ سب حاضرین جلسہ نے ان کی تعریف میں بار بار تالیاں بجائیں۔ لیکن ذاکر صاحب تھے کہ ان کی طرف سے بیزار ہو گئے۔ تقریر صبح کے وقت ہوئی تھی۔ تقریر کے بعد جب ذاکر صاحب جانے لگے تو میں نے ان سے عرض کیا کہ میں پروفیسر مکرجی صاحب کو سہ پہر میں اکنامکس سوسائٹی میں تقریر کے لئے دعوت دے رہا ہوں۔ آپ اس میں تشریف لائیے۔ بہت جھلا کر کہا کہ کیا تم سمجھتے ہو کہ میرے پاس اس سے زیادہ وقت ضائع کرنے کو ہے جتنا کر چکا؟ اور وہ سہ پہر میں تشریف نہ لائے۔

جب میں ہر طرف سے مایوس ہو گیا تو ذاکر صاحب کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ ڈاکٹر صاحب پروفیسر مکرجی بھاری بھرکم آدمی ہیں۔ ملک کے ماہرین معاشیات میں سے ایک سمجھے جاتے ہیں اور لکچر بہت اچھا دیتے ہیں۔ میری درخواست یہ ہے کہ آپ ان کو بلا ہی لیں۔ کہنے لگے اس شخص کو معاشیات بالکل نہیں آتی وہ تو سماجیات جانتا ہے اور وہ بھی کچی پکی۔ لیکن تم بضد ہو تو میں دعوت نامہ ان کے پاس بھیج دوں گا۔ حالانکہ میری ذاتی طور پر طبیعت نہیں چاہتی۔ میں نے کہا کہ بے حد متشکر ہوں کہ آپ نے میری درخواست قبول کر لی۔ ایک ہفتہ کے بعد انہوں نے مجھے بلایا اور کہا کہ وہ معاملہ بھی ختم ہو گیا۔ میں نے پوچھا کہ کیا پروفیسر مکرجی نے معذرت کر لی۔ فرمایا نہیں۔ مگر میں نے ان کو تین سال کے لئے بلایا تھا۔ انہوں نے جواب میں لکھا ہے کہ میری عمر اس وقت ۵۸ سال کی ہے۔ دو سال تو میں اپنی یونیورسٹی میں ملازمت کر سکتا ہوں۔ اب صرف ایک سال کے لئے میں اپنا سب سامان اور خاندان کو منتقل کر دوں تو اس کے تو کوئی معنی نہیں۔ انہوں نے لکھا ہے اگر آپ میرا تقرر پانچ سال کے لئے کریں تو میں آنے کے لئے تیار ہوں۔ میں نے عرض کیا کہ ذاکر صاحب جس آدمی کا تین سال کے لئے تقرر کیا جا سکتا ہے اس کا تقرر پانچ سال کے لئے بھی ہو سکتا ہے۔ آپ اللہ کا نام لے کر ان کو پانچ سال کے لئے بلا لیجئے۔ بولے تم بہت ضدی آدمی ہو۔ تم کو معلوم نہیں ہے کہ میری وائس چانسلری کے اس یونیورسٹی میں صرف چار سال باقی ہیں۔ میں چاہتا ہوں کہ تین سال کے بعد پروفیسر مکرجی چلے جائیں اور اس کے بعد ایک سال کے اندر اندر میں تمہارا تقرر پروفیسر کی حیثیت سے کر کے جاؤں۔ میں نے بہت معافی کے ساتھ عرض کیا کہ ڈاکٹر صاحب! میرے لئے اس سے زیادہ خوش قسمتی

کی اور کوئی بات نہیں ہے کہ آپ میرے متعلق ایسا خیال رکھتے ہیں۔ لیکن یہ کام تو صرف اللہ تعالیٰ کے کرنے کا ہے۔ اگر اس کو منظور ہوگا تو میں آپ کے جانے کے بعد بھی پروفیسر ہو سکتا ہوں۔ اور اگر اسے منظور نہ ہوگا تو میں آپ کے ہوتے ہوئے بھی نہ ہو پاؤں گا۔ کہنے لگے یہ تو ٹھیک کہتے ہو۔ لیکن یونیورسٹی کی ایسی خدمت کا جذبہ کم از کم علی گڑھ میں تو مجھے دیکھنے میں نہیں آیا۔ میں ان کو پانچ سال کی دعوت دے دوں گا گو میں پھر بھی کہتا ہوں کہ میرا دل اس کو نہیں کہتا ہے۔ لیکن اس بات کی تاکید میں تم کو کرتا ہوں کہ شعبہ کی قیادت تم ہی کو کرنا ہوگی۔ اور وہ شعبہ کو ہرگز نہیں بڑھا سکتے۔ میں نے عرض کیا کہ آپ جیسا حکم دیں گے میں تعمیل کروں گا۔ مگر شعبہ کی شہرت کے لئے ان کو بلا لیجئے۔ غرض ذاکر صاحب نے پانچ سال کی دعوت پروفیسر مکرجی کو دے دی۔ انہوں نے خوشی سے منظور کر لی۔ ہم لوگوں نے ان کے تشریف لانے پر ان کے مرتبہ کے مطابق استقبال کیا۔

اس زمانہ میں یہاں پر یہ رواج تھا کہ پروفیسر کو اپنے تقرر کے بعد ایک افتتاحی خطبہ عام مجمع میں دینا ہوتا تھا۔ پروفیسر ڈی۔ پی۔ مکرجی نے ایک خطبہ یونین ہال میں دیا جس کی صدارت ذاکر صاحب نے کی۔ خطبہ کا موضوع کینس، شمپیٹر اور مارکس کے خیالات کا مقابلہ تھا اور اپنی آئیڈیالوجی کے مطابق اور یقیناً صحیح سمجھتے ہوئے انہوں نے کارل مارکس کی بہت تعریف کی۔ اور بتایا کہ ان کے اصول ہی ہندوستان کے مسائل کو حل کرنے میں استعمال کئے جا سکتے ہیں۔ ذاکر صاحب کو وہ خطبہ بہت پسند آیا۔ لکھا ہوا خطبہ تھا۔ اس کی ایک کاپی پروفیسر مکرجی سے مانگ کر اپنی ذاتی لائبریری میں رکھنے کے لئے لے گئے۔ اس وقت سے وہ ان کی بہت عزت کرنے لگے۔

لیکن شعبہ معاشیات کی بدقسمتی یہ ہے کہ آنے کے زیادہ سے زیادہ چھ مہینہ کے اندر اندر ان کی کینسر جیسی مہلک بیماری کا علم ہوا اور وہ بھی گلے میں تھا۔ اس کے آپریشن کے لئے ان کو سوئٹزرلینڈ لے جایا گیا۔ اس کے بعد سے ہر چند کہ وہ صحت یاب واپس آئے لیکن ان کی زندگی بالکل معذوری کی زندگی ہو گئی۔ مگر کیا ہستی تھی ذاکر صاحب کی کہ جب اکیڈمک کاؤنسل میں بہت سے لوگوں نے ان کی اس یونیورسٹی میں ملازمت کی بہت پر زور الفاظ میں مخالفت کی۔ اور کہا کہ چونکہ پروفیسر مکرجی اب بالکل معذور ہو گئے ہیں لہٰذا یونیورسٹی کے قواعد کے مطابق ان کے اوپر ڈاکٹروں کا ایک بورڈ معائنہ کے لئے بیٹھایا جائے۔ جس کی تجویز یقیناً یہ ہوگی کہ ان کو یونیورسٹی سے نکال دیا جائے۔ ذاکر صاحب سب کی تقاریر خاموشی سے سنتے رہے۔ آخر میں بولے کیا سب کہہ چکے جو کہنا تھا یا کسی کو کہنے کے لئے باقی ہے۔ لوگوں نے کہا کہ سب کہہ چکے اور اس کے علاوہ کوئی دوسرا راستہ بھی نہیں ہے۔ ذاکر صاحب بولے تو اب آپ لوگ میرا فیصلہ سن لیجئے۔ ابھی تو پروفیسر مکرجی اس قابل ہیں کہ کار میں بیٹھ کر منٹوں کے لئے ہی سہی شعبہ میں آ سکتے ہیں۔ اگر وہ بستر مرگ پر لیٹ جائیں اور اپنے علی گڑھ میں قیام کے سارے عرصہ میں وہ coma میں پڑے رہیں تب بھی میں ان کو رکھوں گا اور تنخواہ دوں گا۔ ذاکر صاحب نے ان کو عزت کے ساتھ

پانچ سال رکھا اور اپنی علی گڑھ سے واپسی کے وقت اپنے دوست کرنل بی. ایچ. زیدی سے جو اس یونیورسٹی کے وائس چانسلر ہو کر آئے تھے کہہ گئے کہ آپ براہ مہربانی میری عزت رکھیں اور پروفیسر مکرجی کو علی گڑھ سے قبل از وقت ریٹائر نہ کریں۔

ایگزیکٹو کونسل کے بعد مجھ سے بلا کر پورا قصہ جو وہاں ہوا سنایا اور کہا کہ میں نے تم کو بلایا تھا۔ اب ہماری بدقسمتی ہے کہ ہم ان کے قیام سے فائدہ نہ اٹھا سکے۔ اب تو ہر حالت میں شعبہ کی قیادت تمہیں کو کرنا ہے۔ پروفیسر مکرجی سے کاغذات پر دستخط کرواتے رہنا۔ اور شعبہ معاشیات کو شعبہ عاشیات کی طرح ہی بڑھانے کی کوشش کرنا۔ اب یہ خدمت میں تمہارے سپرد کر رہا ہوں۔ میں نے عرض کیا کہ ڈاکٹر صاحب آپ نے ایگزیکٹو کونسل میں بہت اچھا کیا اور میں تو آپ سے پہلے ہی وعدہ کر چکا ہوں کہ میں شعبہ کی خدمت کے لئے ہر وقت تیار ہوں گا۔ اس سے مجھے کوئی غرض نہیں کہ میں کبھی پروفیسر ہوں یا نہ ہوں۔ جب کیمبرج اور آکسفورڈ جیسی مشہور یونیورسٹیوں میں لوگ اپنی پوزیشن کی نہیں، اپنے کام کی پرواہ کرتے ہیں تو میری سمجھ میں یہ نہیں آتا کہ علی گڑھ مسلم یونیورسٹی میں یہ کام کیوں نہیں ہو سکتا جبکہ اس درسگاہ کے بانی نے اس یونیورسٹی کا خاکہ ان ہی یونیورسٹیوں کے نقشہ پر تیار کیا تھا۔

آج جب سوچتا ہوں تو احساس ہوتا ہے کہ کیا شخصیت تھی ذاکر صاحب کی کہ نوجوان لوگوں کی ضرورت سے زیادہ ہمت افزائی کرتے تھے۔ اور اگر ان کے دل میں کسی کی قابلیت کا یقین ہو جائے تو اس کی آخر وقت تک عزت کرتے تھے۔

اب میں آپ لوگوں کو یہ بتا دوں کہ پروفیسر مکرجی کے خطبہ کے اندر مجھے کچھ کمزوری کا احساس ہوا تھا لیکن یہ صحیح طور پر علم نہ تھا کہ یہ کمزوری کہاں ہے۔ میں نے بڑے عدہ محنت پڑھنے لکھنے، نوٹس بنانے اور کتاب لکھنے میں کی۔ کتاب کا موضوع شمپٹر کے اصول ترقی تھا۔ اس میں تحقیق اس بات کی کی گئی تھی کہ شمپٹر کے خیالات کو کن لوگوں نے متاثر کیا اور اس میں مارکس، کینس اور ان لوگوں کے جو کینس کے خیالات کے حامی تھے اور جنہوں نے ان کے اصولوں کی بنا پر اصول ترقی کی بنیاد رکھی تھی، کے خیالات کا گہرے طور پر جائزہ اور موازنہ کیا گیا تھا۔ کتاب کے آخر میں دو تتمے تھے۔ ایک موجودہ اصول ترقی کینس کے خیالات کے مطابق۔ اور دوسرا مارکس کے اصول ترقی پر۔ یہ سب کام میں نے بہت جلد ہی ختم کر لیا۔ اور جب کتاب کا آخری مسودہ تیار ہو گیا تو میں اس کی ایک ٹائپ کاپی ذاکر صاحب کے پاس لے گیا اور ان سے یہ کتاب کو ان کے نام انتساب کرنے کی اجازت مانگی۔ انہوں نے فرمایا کہ اس کتاب کا مسودہ چھوڑ جاؤ۔ اس کو میں دیکھوں گا۔ کچھ دن کے بعد بلایا۔ اور کہا کہ مجھے تمہاری کتاب اچھی لگی۔ کاش کہ کوئی ایسی ہی کتاب ورنرژومبارٹ پر بھی لکھتا! ورنرژومبارٹ جرمنی میں ان کے استاد رہے تھے اور ذاکر صاحب ان سے بہت متاثر تھے۔ میں نے ان سے عرض کیا کہ ان کا کام تو صرف دو چھوٹی کتابوں کے علاوہ (جن کا ترجمہ انگریزی میں ہو گیا ہے) سب کا سب جرمن زبان میں ہے۔

اس لئے میں شاید اس کام کو آپ کی خواہش کے مطابق انجام نہ دے سکوں گا۔ اس لئے کہ مجھ کو جرمن زبان بالکل نہیں آتی۔ اور اگر میں نے اب اس بات کی کوشش کی کہ جرمن زبان کو سیکھوں اور اس کے بعد ونڈر و بنارٹ پر کام کروں تو مجھے شبہ ہے کہ اس کام کو اس معیار پر بھی نہ کر سکوں گا جس معیار کی موجودہ کتاب ہے۔ کہنے لگے نہیں یہ کتاب تو بہت اچھی ہے۔ اور تم میرے نام انتساب کر دو تو مجھے خوشی ہوگی۔ لیکن تاکید کی کہ اس کی انگریزی زبان کسی سے درست کروالو اگر میری انگریزی اچھی ہوتی تو میں یہ کام خود انجام دیتا۔ دراصل زبان کو درست کروانا اس لئے ضروری ہے کہ مجھے یقین ہے کہ ہمارے ملک میں اصول معاشیات جاننے والے بہت کم ہیں۔ ان کی سمجھ میں کتاب کا موضوع تو صحیح طور پر نہ آسکے گا۔ اور چونکہ کوئی کسی کی تعریف نہیں چاہتا تو جا بجا جہاں جہاں انگریزی زبان کی غلطیاں ہوں گی ان کا تذکرہ کر کے خوش ہوگا۔ اور زیادہ سے زیادہ انگریزی کی غلطیاں نکالے گا۔ مزید فرمایا کہ آج کل کے سائنس کے دور میں کس کے پاس اتنا وقت ہے جو تمہارے لمبے لمبے تتمہ کتاب کے بعد پڑھے گا۔ اگر مناسب سمجھو تو کارل مارکس پر جو تتمہ ہے اس کو اس کتاب میں شامل کر دینا جو میرے احباب میری ستر سال کی سالگرہ پر پیش کرنے والے ہیں۔ میں نے وہ تتمہ ان صاحب کو دے دیا جو اس کتاب کے چھپوانے کے اور ان کے مضامین اکٹھے کرنے کے مہتمم تھے، لیکن افسوس اس کو انہوں نے ضائع کر دیا ۔ میرے پاس اس کی دوسری کاپی نہ تھی لہٰذا مجھ کو اس کتاب میں شامل کرنے کے لئے دوسرا مضمون لکھنا پڑا۔ اس کا افسوس تو نہیں ہوا۔ لیکن افسوس اس بات کا کہ ذاکر صاحب نے اس مضمون کو اس کتاب میں شامل کرنے کی خواہش خود کی تھی وہ اس میں شامل نہ ہو سکا۔

اب یہ عجیب اتفاق ہے کہ جب یہ کتاب شائع ہوئی اور اس کو دنیا کے بہترین رسائل میں ریویو کے لئے اور بڑے بڑے ماہرین معاشیات کے پاس ان کی رائے کے لئے بھیجا گیا تو اس کی ہر رسالہ میں بے حد تعریف ہوئی۔ اور ماہرین میں سے زیادہ تر نے بھی بہت تعریف کی جس کے قابل وہ یقینی نہ تھی۔ لیکن اس کو کوئی کیا کرے کہ اگر لوگ تعریف پر آمادہ ہو جائیں تو اس کے پل باندھ دیتے ہیں۔ اور اگر اس کی برائی پر آمادہ ہوں تو اس کی کوئی انتہا نہیں رہتی۔ انگریزی کی ایک مثل ہے جس کا مطلب یہ ہے کہ کامیابی کی برابر کوئی کامیابی نہیں ہوتی اور ناکامی کے برابر کوئی ناکامی نہیں ہوتی۔ غالباً میری کتاب کا بھی یہی حشر ہوا۔ چونکہ وہ کامیاب ہوئی تو بڑی کامیاب بن گئی۔

میں اس کتاب کو ختم کرنے کے بعد فوراً دوسری کتاب اور اس کے بعد تیسری کتاب لکھنے میں مشغول ہو گیا۔
دنیا کی بہترین یونیورسٹیوں میں مثلاً امریکہ کی یونیورسٹی آف شکاگو اور جرمنی کی ہائیڈل برگ یونیورسٹی میں پروفیسر کی حیثیت سے کام کرنے کے لئے آفر آئے لیکن جب پہلی کتاب کی تعریف چاروں طرف سے دنیا کے ہر ملک کی زبان میں آنے لگی تو میں نے صرف ذاکر صاحب کی خوشنودی کے لئے جس میں میری تعلی کا کوئی پہلو نہ تھا ان کی نقل اور ان کے ترجموں کی نقل جو مختلف

سفارت خانوں سے کروائی تھی بھیجی۔ ان کو غالباً یہ غلط فہمی ہوئی کہ میں اس کتاب کی تعریف سے اتنا خوش ہوں کہ اس کا تذکرہ ان سے اور غالباً ان کے خیال سے ہر ایک سے کرنا چاہتا ہوں تو ان کا جواب آیا کہ تمہاری کتاب تو یقیناً بہت اچھی ہے لیکن اب تم اس کو بھول جاؤ اور کوئی دوسرا کام کرو۔ حالانکہ ان کو اس بات کا علم نہ تھا کہ میں ان کی ہدایت آنے سے پہلے ہی دوسرے کاموں میں لگ گیا تھا۔ ذاکر صاحب کی میں سمجھتا ہوں یہ بہت بڑی خوبی تھی کہ وہ اس نوجوان کو قبل اس کے کہ وہ غلط کاموں میں مبتلا ہو جائے یا کسی غلط فہمی کا شکار ہو جائے متنبہ کر دیتے تھے تاکہ وہ ہمیشہ صحیح راستہ پر رہے۔



ذاکر صاحب جب تک یونیورسٹی میں وائس چانسلر رہے میرے اوپر بہت کرم فرماتے رہے۔ اور یقین ہے کہ دوسروں کے اوپر بھی اسی طرح کرم فرماتے رہے ہوں گے۔ اور غالباً ہر شخص جس کو ان سے کوئی تعلق ہوا یہی احساس رہا کہ وہ اس کو سب سے زیادہ چاہتے تھے۔ اب کس کو کتنا چاہتے تھے اس کا علم تو صرف اللہ تعالیٰ کو تھا یا ان کو معلوم ہوگا۔ وہ انتہائی منکسر آدمی تھے۔ جب بھی کوئی ان سے ملنے جاتا بہت خوشگوار باتیں کرتے۔ اور اس کو چھوڑنے ہمیشہ ڈرائنگ روم کے دروازہ سے باہر آتے۔ چونکہ ان کو ہارٹ اٹیک یہاں آنے کے دو ایک سال کے اندر ہی ہو گیا تھا اس لئے اپنا آفس گھر پر ہی کیا کرتے تھے۔ اساتذہ کی عزت تو کرتے ہی تھے۔ لیکن کلرک اور چپراسیوں کی عزت بھی اسی طرح کرتے تھے۔ میں نے ان کو اپنے خیالات میں بہت وسیع القلب پایا۔ وہ اپنے سے چھوٹوں کو صحیح بات بتانے میں ذرا تامل نہ کرتے تھے۔ اکثر و بیشتر شعبہ معاشیات کے لوگوں کو علی گڑھ سے باہر آگرہ وغیرہ تفریح کے لئے لے جاتے تھے۔ شعبہ معاشیات سے ان کا گہرا تعلق اس لئے بھی تھا کہ وہ معاشیات کے آنریری پروفیسر بھی تھے۔ جب وہ باہر تفریح کے لئے جاتے تو ان کے ڈاکٹر بھی ان کے ساتھ ہوتے۔ اس زمانہ میں مجھے انڈے کھانے کا بہت شوق تھا۔ ذاکر صاحب کھانے کا سب سامان اپنے ساتھ لے جاتے۔ ایک دن ہم لوگ ان کے ساتھ کا لے جایا ہوا سامان کھا پی رہے تھے تو میں نے ایک انڈا لینے کے بعد دوسرا لینا چاہا۔ بولے نہیں۔ ابھی نہیں پہلے دوسرے لوگوں کو لے لینے دو اگر اس کے بعد بھی بچیں تو لے لینا۔ وہ سامان تو اتنا لے جاتے تھے کہ نہ بچنے کا کوئی سوال ہی پیدا نہ ہوتا تھا لیکن ان کی عادت تھی کہ اپنے سے چھوٹوں کو صحیح بات ضرور بتاتے تھے۔

ایک مرتبہ جب ہم لوگ ذاکر صاحب کے ساتھ آگرہ سے واپس آئے تو علم ہوا کہ امریکہ کے کوئی پروفیسر آئے ہیں جو اس وقت پاکستان میں مقیم تھے۔ وہاں سے انہوں نے ہندوستان کی گورنمنٹ کو لکھا کہ مجھے علی گڑھ مسلم یونیورسٹی سے دعوت نامہ آیا ہے لہٰذا میں ہندوستان آنا چاہتا ہوں۔ اور یونیورسٹی کو لکھا کہ مجھے ہندوستان کی گورنمنٹ نے

بلایا ہے۔ اس لئے یونیورسٹی بھی آنا جاتا ہوں۔ جب ہم لوگ واپس آئے تو معلوم ہوا کہ وہ یہاں آ چکے ہیں۔ ذاکر صاحب نے مجھ سے ارشاد کیا کہ میں ان کی دیکھ بھال کروں۔ اللہ جانے کون صاحب ہیں جو خود بخود مہمان بن کر آ گئے ہیں۔ لیکن مہمان کی خاطر تو ہر حالت میں ضروری ہے۔ میں ان صاحب کی خاطر مدارات میں لگ گیا۔ جب ان کے لئے شام کے کھانے کا انتظام کیا گیا تو انہوں نے کہا کہ بغیر پہلے شراب پیئے کھانا کیسے کھایا جا سکتا ہے۔ مجھ سے ذاکر صاحب نے کہا کہ تم ان صاحب کو اپنے گھر لے جا کر شراب پلا کر لے آؤ۔ اس کے بعد کھانا کھائیں گے۔ میں نے عرض کیا کہ ذاکر صاحب میں تو شراب پیتا ہی نہیں ہوں تو ان کو کہاں سے پلاؤں گا۔ کہنے لگے اتنے دنوں باہر رہے اور شراب نہیں پی۔ دنیا میں سب ہی کام کرنا چاہیے۔ خیر اگر تم شراب نہیں پیتے تو کوئی حرج نہیں۔ لیکن دوسروں کو پلانے کے لئے اپنے پاس رکھا کرو۔ اس لئے کہ مہمان کی خاطر کے لئے یہ بھی کبھی کبھی ضروری ہو جاتا ہے۔

یہ بات تو میں پہلے عرض کر چکا ہوں کہ ذاکر صاحب کی زندگی کا حسین پہلو یہ تھا کہ ان کے اندر بہت صاف ستھرا مزاح تھا۔ ایک مرتبہ میں ایک بڑے اچھے پڑھنے والے لیکن بہت دبلے پتلے لڑکے کو لے کر ان کے پاس گیا اور عرض کیا کہ اگر آپ اس طالب علم کی جو پڑھنے لکھنے میں بہت اچھا رہا ہے، ملازمت دلانے میں مدد کر دیں تو بہت اچھا ہوگا، اس لئے کہ غریب خاندان سے ہے اور اپنے گھر والوں کی مدد کرتا رہے گا۔ لڑکے کی طرف مخاطب ہو کر بولے کہ تم تو اتنے دبلے پتلے ہو، تم کو ملازمت کون دے دے گا۔ اب اس وقت تو جلدی سے تم موٹے نہیں ہو سکتے۔ تو شیروانی ڈھیلی بنوا کر پہنو اور اس کے اندر پیڈنگ کروا کہ موٹے دکھائی دو۔

ایک اہم بات یہ ہے کہ ذاکر صاحب کو یونیورسٹی کے لڑکوں سے والہانہ محبت تھی۔ ایک مرتبہ نواب لیاقت علی خاں جو پاکستان کے وزیر اعظم تھے، ان کے انتقال پر لڑکوں نے سائرن سات مرتبہ بجا دیا جو اپنے ملک کے سب سے معزز لیڈر کے انتقال پر بجایا جا سکتا تھا۔ اس پر ملک میں تیز چہ میگوئیاں ہوئیں۔ اخباروں نے بہت برا بھلا لکھا۔ ذاکر صاحب نے یونین ہال میں ایک جلسہ منعقد کیا۔ اس میں بعینہ انہیں الفاظ میں کہا کہ "ان مجروروں کو کیا اختیار ہے کہ ہمارے بچوں کی نگرانی کریں۔ ہم ان سے خود بات کریں گے" اور طلباء اور طالبات کو بہت محبت سے سمجھایا کہ ایسا کام ہرگز نہ کریں جس سے یونیورسٹی کی کوئی بدنامی ہو۔ بچوں اور بچیوں کی سمجھ میں آ گیا اور اس کے بعد کبھی انہوں نے ایسی حرکت نہیں کی۔

شعبہ معاشیات کی حد تک مجھ کو واقفیت تھی کہ ذاکر صاحب جب تک علی گڑھ میں رہے ایم۔ اے فائنل کے زبانی امتحان میں آ کر ضرور بیٹھتے تھے۔ چاہے وہ دو تین دن چلے۔ مگر میری سمجھ میں یہ بات مدت تک نہیں آئی کہ وہ

والس چانسلر جیسے عدیم الفرصت عہدہ پر کام کرنے کے باوجود اتنا وقت کیسے اور کیوں نکال لیا کرتے تھے۔ ایک مرتبہ ایسا ہوا کہ میں نے یہ خیال کر کے کہ پروفیسر عاقل جامعہ ملیہ اسلامیہ میں معاشیات کے پروفیسر ہیں اور ذاکر صاحب کے پرانے ساتھیوں میں سے ہیں ان کو ایک پرچہ کا ممتحن بنایا۔ انہوں نے زیادہ تر طلبا کو تھرڈ کلاس اور کچھ کو سیکنڈ کلاس نمبر دیئے۔ کسی کو بھی فرسٹ کلاس نمبر نہ ملے۔ میری حیرت کی انتہا نہ رہی اس لئے کہ مجھے یقین تھا کہ شعبہ کے طلبا میں کئی بہت پڑھنے والے اور قابل طالب علم تھے۔ میں نے ایک دن ذاکر صاحب سے اس بات کا ذکر کیا اور اپنے تعجب کا اظہار کیا۔ انہوں نے جواب دیا کہ اگر تم ایسے لوگوں کو ممتحن بناؤ گے جو زندگی میں کبھی کسی یونیورسٹی میں ممتحن نہ رہے ہوں تو یہی نتیجہ نکلے گا۔ میں نے عرض کیا کہ پروفیسر عاقل تو بہت قابل اور ایماندار آدمی ہیں۔ انہوں نے جواب دیا کہ یہ سب باتیں فضول ہیں ممتحن پرانے لوگوں کو جو یونیورسٹیوں میں مدت سے پڑھاتے ہوں اور متعدد جگہ ممتحن ہوں ان کو بنایا کرو۔ میں نے عرض کیا کہ میں آپ کی بات کو سمجھ نہ سکا کہ ایسا کرنے کی کیا ضرورت ہے۔ کہنے لگے دیکھو جو لوگ پرانے ہوتے ہیں۔ اور مختلف جگہوں پر ممتحن رہتے ہیں۔ ان کو بچوں کی علمی حالت کا صحیح اندازہ ہوتا ہے۔ وہ جانتے ہیں کہ ہر یونیورسٹی میں کم و بیش ایک ہی قسم کے طالب علم ہوتے ہیں۔ وہ ان کی قابلیت سے بھی واقف ہوتے ہیں اور ان کی کمزوریوں سے بھی۔ اس لئے وہ نمبر اچھے دیتے ہیں۔ اب دیکھو میں عدیم الفرصت ہونے کے باوجود شعبہ معاشیات کے زبانی امتحان میں ہر سال بیٹھتا ہوں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ اس کے امتحان کا کوئی ریکارڈ نہیں ہوتا اور اگر کسی طالب علم کو میں یہ سمجھتا ہوں کہ آئندہ ترقی کر سکتا ہے تو میں اس کو زیادہ نمبر دلوانے کی کوشش کرتا ہوں۔ اور عموماً سب لوگوں کو اچھے نمبر ملتے ہیں تاکہ ان کے کسی پرچے میں کم نمبر ہوں تو اس کی کمی اس طرح پوری ہو سکے۔ تب میرے اوپر راز کھلا کہ ذاکر صاحب اس باقاعدگی کے ساتھ شعبہ معاشیات کے زبانی امتحان میں کیوں آیا کرتے تھے۔

ذاکر صاحب نہایت نیک دل اور ملنسار انسان تھے۔ اور کبھی کسی شخص کو جو محبت سے اور کوئی امید لے کر آتا واپس نہ کرتے۔ ایک مرتبہ کا ذکر ہے، وہ جب یونیورسٹی کے وائس چانسلری کے عہدہ سے سبکدوش ہو چکے تھے اور بہار کی ریاست میں گورنر کی حیثیت سے مامور تھے، علی گڑھ آئے۔ ہر چند کہ ان کے چھوٹے بھائی پروفیسر یوسف حسین خاں موجود تھے، جو عثمانیہ یونیورسٹی کے سابق صدر شعبہ تاریخ رہ چکے تھے اور اس یونیورسٹی کے پرو وائس چانسلر کے عہدہ پر مامور تھے وہ کرنل بی۔ ایچ زیدی، جو ان کے دوست تھے اور مسلم یونیورسٹی کے وائس چانسلر تھے، کے پاس ٹھہرے۔ کرنل زیدی سے انہوں نے کہا کہ اگر آپ کی اجازت ہو تو میں ناشتہ پر دو مہمانوں کو بلانا چاہتا ہوں۔ ظاہر ہے کرنل زیدی کیسے منع کرتے۔ ذاکر صاحب نے مجھ کو اور میری بیوی کشور کو مدعو کیا اس لئے کہ ان کا خیال تھا کہ اس وقت کے علاوہ ان کو ہم لوگوں سے ملنے کا وقت نہ مل سکے گا۔ جب ہم لوگ پہنچے تو زیدی صاحب بولے کہ ان لوگوں سے تو میرا بھی

تعلق ہے پھر آپ نے ان کا نام مجھے کیوں نہ بتایا۔ کہنے لگے یہ ہمارے خاص ملنے والے ہیں اور ان لوگوں سے ہیں خاص طور سے ملنا چاہتا تھا۔ جب ہم لوگ ناشتہ کرکے ڈرائنگ روم میں بیٹھ کر باتیں کرنے لگے تو ایک صاحب جو ذاکر صاحب کے زمانہ سے اس وقت تک یونیورسٹی میں چپراسی کی حیثیت سے کام کرتے تھے، ذاکر صاحب سے ملنے کے لئے آئے۔ ذاکر صاحب ان سے بہت تپاک سے ملے۔ ان کو گلے لگایا، اور ان کے آنے کی وجہ دریافت کی۔ وہ بولے آپ کی صحت ٹھیک نہیں رہتی ہے اس کے لئے دوا لے کر آیا ہوں۔ اور جیب سے نکال کر ایک پڑیا ان کے سامنے پیش کی۔ ساتھ ہی ساتھ یہ بھی کہا کہ اگر اس سے کوئی فائدہ نہ ہوا تو نقصان بھی نہ ہوگا۔ ذاکر صاحب بولے۔ ایسی دوا کس کام کی جو نہ فائدہ کرے نہ نقصان۔ کم از کم اس کو ایک کام تو کرنا چاہئے۔ اس کے بعد بغیر ان کا جواب سنے ہوئے زیدی صاحب سے کہہ کر چپراسی سے ایک گلاس میں پانی منگوایا اور ان کے سامنے ہی وہ دوا کھائی اور ان کا بہت شکریہ ادا کیا۔ جب وہ چلے گئے تو کہنے لگے یہ دوا میرے لئے زہر بھی ہو سکتی ہے مگر مجھے اس کی پرواہ نہیں۔ جب میرے لئے اس محبت کے ساتھ کوئی دوا لائے تو مجھے کھانا لازم ہے اس کا کوئی بھی اثر کیوں نہ ہو۔ میں نے دل میں سوچا کہ یا اللہ یہ کتنی بڑی شخصیت ہے جس کو دوسرے کا دل رکھنے کے لئے اپنی جان کی بھی پرواہ نہیں۔

جس زمانہ میں وہ یونیورسٹی میں وائس چانسلر تھے اور میں کلرک کی حیثیت سے کام کر رہا تھا انہوں نے یونیورسٹی میں کئی بار تقاریر کرنے کے لئے دلی اسکول آف اکنامکس کے پروفیسر ملک بن گنگولی اور پروفیسر وی۔ کے۔ آر۔ وی۔ راؤ کو بلایا۔ اور ہر تقریر میں خود بھی آئے۔ حالانکہ دل کے مریض تھے۔ ظاہر ہے کہ شعبے کے سب اساتذہ اور طلبا بھی ان کی تقاریر میں شامل ہوتے تھے۔ ایک دن انہوں نے دیکھا کہ میں تقریر میں نہ تھا۔ پوچھنے پر معلوم ہوا کہ میرے پیٹ میں بہت شدید درد ہے اس لئے نہ آسکا۔ میں اس زمانہ میں عثمانیہ ہوسٹل کے وارڈن کے کمرے سے ملحق ایک چھوٹے سے کمرے میں رہتا تھا۔ تقریر ختم ہونے کے بعد ذاکر صاحب یونیورسٹی اسپتال سے چیف میڈیکل آفیسر کو لے کر میرے پاس اوپر چڑھ کر آگئے۔ جن لوگوں نے عثمانیہ ہوسٹل کو دیکھا ہے انہیں علم ہوگا کہ اس میں سیڑھیاں بہت اونچی اونچی ہیں۔ لیکن ذاکر صاحب نے اس کی پرواہ نہ کی اور چیف میڈیکل آفیسر سے کہا کہ شبیر صاحب کا خاص طور سے خیال رکھا جائے۔ جب یونیورسٹی کے وائس چانسلر اتنی دلچسپی لیں تو ظاہر ہے کہ چیف میڈیکل آفیسر تو علاج میں جان تک لگا دے گا۔ تمام ڈاکٹر، کمپاؤنڈر، نرسیں میری دیکھ بھال پر مامور ہو گئے۔ اور خود ذاکر صاحب بھی وقتاً فوقتاً میرے پاس آتے اور خیریت معلوم کرتے۔ اور ایسا معلوم ہوتا تھا کہ گویا میں کسی بہت مہلک مرض میں مبتلا ہوں حالانکہ بات صرف بدہضمی کی رہی ہوگی۔

اسی زمانے کا ذکر ہے کہ ایک مرتبہ میں گرمی کی چھٹیوں کے دوران علی گڑھ آیا اور اپنے ایک ساتھی جو صاحب باغ

کے ایک وارڈن کے کمرے میں رہتے تھے ان کے ساتھ مقیم ہوا۔ ذاکر صاحب سے ملنے کا وقت مانگا جو بہت آسانی سے مل گیا۔ جس وقت اور جس دن مجھے ان سے ملنا تھا اس دن مجھے بہت تیز بخار آ گیا اور ایسا لگتا تھا کہ بدن میں آگ لگی ہوئی ہے۔ میرے ساتھی نے کہا کہ اگر آپ اجازت دے دیں تو جو وقت آپ کے لئے متعین ہے اس وقت میں ذاکر صاحب سے مل لوں۔ میں نے کہا اس سے بہتر کوئی بات نہ ہوگی اس لئے کہ آپ جب ملیں تو ذاکر صاحب سے میری طرف سے معذرت بھی کر دیجئے گا۔ ذاکر صاحب نے ان صاحب سے جب میرے نہ پہنچنے کی وجہ دریافت کی تو پتہ چلا کہ مجھے بہت تیز بخار ہے۔ وہ صاحب ذاکر صاحب سے مل کر چلے آئے۔ ذاکر صاحب دوسرے لوگوں سے جنہیں ملاقات کے لئے وقت دیا جا چکا تھا ——— مل کر چیف میڈیکل آفیسر کو میرے پاس لے کر آ گئے۔ ان سے میرا بہت احتیاط سے علاج کرنے کے بارے میں کہا۔ پھر تو پورے اسپتال کا اسٹاف جٹ گیا اور ہفتہ عشرہ کے بعد میری طبیعت ٹھیک ہو گئی۔

ذاکر صاحب کے اندر میں نے ایک بات خاص طور پر ملاحظہ کی کہ ان کا خیال بہت مستحکم تھا کہ ایک یونیورسٹی کے اندر ہر خیال اور آئیڈیالوجی کے لوگوں کو ہونا چاہئے۔ جب ذاکر صاحب بہار میں گورنر تھے اس وقت یونیورسٹی میں کرنل بی۔ ایچ زیدی وائس چانسلر کے عہدہ پر فائز تھے جو ذاکر صاحب کے اچھے دوستوں میں سے تھے۔ اور پروفیسر یوسف حسین خاں صاحب جو ان کے چھوٹے بھائی تھے یونیورسٹی کے پرو وائس چانسلر تھے۔ اس زمانہ میں عجیب وغریب حالات پیش آئے۔ کمیونسٹوں اور ان کے مخالفین میں بہت سخت پارٹی بندی ہو گئی۔ ہر چند کہ کمیونسٹوں کی تعداد کم تھی لیکن وہ بہت ہوشیار اور ایک دوسرے سے جڑے رہنے والے لوگ تھے۔ ان کی سرکردگی زیدی صاحب کر رہے تھے۔ اور اینٹی کمیونسٹوں کی تعداد زیادہ تھی جن میں آپس میں اختلافات بھی تھے لیکن کمیونسٹوں کی مخالفت میں وہ سب ایک دوسرے کے ساتھ تھے۔ ان کے لیڈر ڈاکٹر یوسف حسین خاں صاحب تھے۔ حالات اس درجہ خراب ہوئے کہ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ یونیورسٹی کی اینٹ سے اینٹ بج جائے گی۔ اب آپ اس کو میری بے وقوفی سمجھیں یا محض اتفاق کہ میں پروفیسر یوسف حسین خاں صاحب کی پارٹی میں شامل تھا۔ چونکہ میری عمر کم تھی بے حد پرجوش تھا اور میرے اندر بہت انہماک تھا اسلئے مجھ کو میری پارٹی والے کمیونسٹوں کے خلاف تقریر کرنے کے لئے ہر کمیٹی اور کاونسل میں چڑھا دیا کرتے تھے۔ زیادہ تر لوگ اس پارٹی میں چپ چاپ بیٹھنے والے تھے۔ اور سب لوگوں نے طے یہ کر رکھا تھا کہ اگر تقریریں زیادہ کرتے رہے تو دن کے دن گذر جائیں گے اور کوئی فیصلہ کن بات نہ ہو سکے گی۔ اس لئے میری دھواں دھار تقریر کے بعد سب لوگ یہ کہہ دیں کہ باتیں دونوں طرف کی سن لی گئیں اور اب فیصلہ ووٹنگ کر کے کر لیا جائے۔ اور ظاہر ہے کہ چونکہ اس طرف کے لوگوں کی تعداد زیادہ تھی لہٰذا معاملات ہم لوگوں کی خواہش کے مطابق طے ہو جایا کرتے تھے۔ حالات

اس قدر خراب ہوئے کہ ایک دن وائس چانسلر صاحب نے پرووائس چانسلر صاحب کو نوٹس دے دیا کہ وہ دو دن کے اندر اندر یونیورسٹی سے نکل جائیں۔ اور دوسری طرف پرووائس چانسلر صاحب کے ساتھیوں نے ایگزیکٹو کونسل کے زیادہ تر ممبران سے دستخط کروا کے یہ نوٹس دے دیا کہ کاؤنسل کی ایک ہنگامی میٹنگ کی جائے جس میں وائس چانسلر صاحب کے خلاف عدم اعتماد کا فیصلہ لے لیا جائے۔ حالات اس نوعیت کو پہنچ چکے تھے کہ دونوں طرف کے لوگ پریشان تھے اور دن رات سر جوڑ کر تدابیر اور منصوبے بنانے میں لگے رہتے تھے۔ شاید کوئی ایک آدھ ہی ایسا بچا ہو جس کو پڑھنے پڑھانے میں دلچسپی رہی ہو۔ اب یوسف حسین خاں صاحب نے مجھے بلایا اور کہا کہ چوں کہ ذاکر صاحب تم سے بہت محبت کرتے ہیں اس لئے ان کو یہاں کے متعلق تفصیلی حالات سے آگاہ کر دو۔ اور ان سے درخواست کرو کہ چوں کہ یہاں پر کمیونسٹوں نے بڑا اودھم مچا رکھا ہے اور وائس چانسلر صاحب ان کی سرکردگی کر رہے ہیں تو وہ دخل اندازی کریں۔ میں نے کوئی دس بارہ صفحوں پر مشتمل یہاں کے حالات اور درحقیقت میرے اس وقت کے خیال سے کمیونسٹوں کے باعث جو ہی رہے کے بارے میں بھلا برا لکھا ذاکر صاحب کو لکھ کر ان کی خدمت میں بھیج دیا۔ ذاکر صاحب کی عادت تھی اگر ان کے پاس خط اردو میں جائے تو اردو میں جواب دیتے تھے اور اگر انگریزی میں جائے تو انگریزی میں۔ ہر چند کہ اردو کے تمام خطوط کو انہیں خود اپنے ہاتھ سے لکھنا پڑتا تھا اور اس سے ان کو خاصی پریشانی ہوتی ہوگی۔ چونکہ میرا خط اردو میں لکھا ہوا تھا ان کا بہت ہی جلد اردو میں لکھا ہوا جواب آگیا جو کہ بہت مختصر تھا۔ اس میں لکھا تھا "شبیر جلد دعائیں۔ تمہارا خط ملا۔ حالات سے واقفیت ہوئی۔ کاش کہ تم اپنی توجہ اپنے شعبہ کی طرف منعطف کرتے۔ اگر تم اس کو بنا سکو تو تمہارے جیسے ملک میں بہت ہی کم آدمی ہیں گے۔ فقط مخلص ذاکر حسین"۔ چونکہ میں جانتا تھا کہ ذاکر صاحب بہت مخلص تھے میں ہمیشہ ان کی بات کو صحیح انداز میں سمجھتا تھا۔ میں ان کا خط دیکھ کر سناٹے میں رہ گیا۔ مجھے کسی قسم کی غلط فہمی نہیں ہوئی۔ اور خیال کیا کہ میں نے بڑی غلطی کی جو یہاں کی پولٹکس میں اس قدر انہماک سے حصہ لیا۔

ایک بات ضمناً یہ بھی بتا دوں، ذاکر صاحب کی میرے اوپر شفقت کا احساس پٹنہ اور لوگوں کے پٹنہ کے ایک پروفیسر ہیں۔ آر۔ مصرا کو بھی تھا جنہوں نے لندن اسکول آف اکنامکس سے پی۔ ایچ۔ ڈی اور ڈی۔ لٹ دونوں ڈگریاں حاصل کی تھیں۔ آدمی بہت نیک اور مخلص تھے۔ لیکن ان کو پالٹکس میں داخل ہونے کی اور بہار کی کسی یونیورسٹی میں وائس چانسلر بننے کی بڑی خواہش تھی۔ وہ مجھے اکثر مختلف کاموں سے پٹنہ بلاتے اور اس بات پر اصرار کرتے تھے کہ میں ذاکر صاحب سے مل کر ضرور جاؤں۔ اس لئے کہ وہ جانتے تھے کہ اگر میں ذاکر صاحب سے ملوں گا تو وہ مجھے کھانے پر ضرور بلائیں گے اور اخلاقی طور پر میرے ساتھ میرے میزبان پروفیسر مصرا کو بھی بلائیں گے۔ تو دوسرے دن وہاں کے لوکل اخباروں میں

ان کو نام لکھے گا کہ انہوں نے گورنر کے ساتھ کھانا کھایا اور اس طرح ان کو ذاکر صاحب سے ملنے کا موقع بھی مل جائے گا۔ ان کا خیال تھا کہ اس طرح سے وہ اپنے مشن میں کامیاب ہو سکتے ہیں۔ چونکہ وہ شریف آدمی بھی تھے۔ اس لئے مجھے کوئی اعتراض بھی نہ تھا کہ میری وجہ سے ان کی کوئی نیک خواہش پوری ہو جائے۔ ہر چند کہ میں خود ذاتی طور پر اس خیال کا حامی تھا کہ کسی پروفیسر کو وائس چانسلر بننے کی خواہش کوئی بہت اچھی چیز نہیں ہے۔ میرے خیال میں تو پروفیسر کی ایک شان ہی دوسری ہے جس کی میں بہت قدر کرتا ہوں۔

ایک مرتبہ پروفیسر مہرا نے مجھے اور اتفاق سے کئی دوسرے پروفیسروں کو بلایا تھا۔ کسی کو پی۔ ایچ۔ ڈی کا امتحان لینے کے لئے، کسی کو سلکشن کمیٹی میں اکسپرٹ کی حیثیت سے حصہ لینے کے لئے اور کسی کو بورڈ آف اسٹڈیز میں شامل ہونے کے لئے۔ بہر اتفاق سے اس وقت بھی ذاکر صاحب سے ملنے کے لئے راج بھون میں چلا گیا۔ تو ذاکر صاحب بولے کہ آج شب کا کھانا میرے ساتھ کھاؤ۔ میں نے عرض کیا کہ اب کی مرتبہ تو میرے ساتھ پروفیسروں کا ایک قافلہ ہے۔ اس لئے غالباً میرا آنا مناسب نہ ہوگا۔ بولے سب کو بلا لیا جائے گا۔ انہوں نے اپنے سکریٹری کو اشارہ کیا اور ان کو حکم دیا کہ سب کے نام نوٹ کر لو تاکہ سب لوگوں کو دعوت نامے بھجوا دیئے جائیں۔ سکریٹری نے مجھے علیحدہ لے جا کر ہر شخص کا نام اور اس کی پوزیشن کے بارے میں پوچھا اور ظاہر ہے کہ میں نے اپنا نام سب سے آخر میں لکھوایا اور کہا میری پوزیشن سب سے کم ہے۔ ڈنر بالکل فارمل تھا۔ جس میں سب لوگوں کے آگے ان کے چھپے ہوئے نام لگے تھے اور چھپے ہوئے مینو لگے تھے۔ ذاکر صاحب میزبان کی حیثیت سے میز کی ایک طرف تھے۔ اور میں سب لوگوں کے آخر میں۔ پروفیسر مہرا کے یہاں جو لوگ اس بار آئے تھے، میرے علاوہ سب کی کمزوری یہ تھی کہ سب کے سب شراب پیتے تھے۔ اور پروفیسر مہرا میزبان کی حیثیت سے اس کا ان لوگوں کے لئے خاص طور سے اہتمام کرتے تھے۔ اس دن میں نے ان لوگوں سے خاص طور سے درخواست کی کہ وہ ایسے موقعہ پر یہ کام نہ کریں۔ اس لئے ان کو گورنر صاحب کے یہاں کھانے پر جانے سے پہلے شراب پینا مناسب نہیں لیکن انہوں نے میری ایک بات نہ سنی۔ اور سب کے سب بولے کہ ہمارے اوپر تو شراب پینے کا کوئی اثر ہی نہیں ہوتا۔ گورنر صاحب کے سامنے ذرہ برابر پتہ نہ چلے گا کہ ہم لوگ شراب پئے ہوئے ہیں۔ میرے لئے سوائے درخواست کرنے کے کوئی چارہ نہ تھا اور وہ سب کے سب اپنی ضد پر اڑے تھے کہ اتنے دنوں کے بعد تو سب لوگ جمع ہوئے ہیں اگر آج بھی نہ پئیں گے تو کب پئیں گے۔ میں سب لوگوں کے سامنے لاچار ہو گیا۔ اور انجام یہ ہوا کہ جب ہم لوگ راج بھون پہنچے تو ہر شخص شراب کے نشہ میں دھت تھا۔ سب کے سب زور زور سے قہقہے لگا رہے تھے۔ اور واہی تباہی بک رہے تھے۔ اور میں تھا کہ ذاکر صاحب کے سامنے ندامت

سے سر چار رہا تھا۔ کھانے کے بعد ذاکر صاحب بولے اب کافی ڈرائنگ روم میں پئیں گے۔ ظاہر ہے کہ ڈرائنگ روم میں کوئی پروٹوکال نہیں تھا۔ ذاکر صاحب نے مجھے اپنے پاس بٹھالیا اور کہنے لگے کہ کیا یہ سب تمہارے دوست ہیں۔ میں نے گھبرا کر کہا کہ جی ہاں تعلقات تو سب ہی سے ہیں۔ پھر فوراً میرے دماغ میں ایک لہر آئی۔ اور میں نے ہمت کر کے کہا کہ ڈاکٹر صاحب آپ ہی نے فرمایا تھا کہ ہر انسان میں کمزوریاں ضرور ہوتی ہیں۔ بس دوست بناتے وقت یہ دیکھ لینا چاہیے کہ کمزوریاں کم سے کم ہوں اور اچھائیاں زیادہ سے زیادہ ہوں۔ بہت شفقت سے فرمایا کہ ان کے ہوش آنے کے بعد انہیں سمجھا دینا کہ ایسے موقع پر ایسی حرکت نہ کیا کریں۔ میں نے کہا ضرور کہوں گا۔ اور سوچا کہ آج تو بس خیر ہی ہوگئی، ورنہ اس دن ذاکر صاحب میرے اوپر نہ جانے کتنا ناراض ہو سکتے تھے۔

ایک مرتبہ میں اور کشور دونوں پٹنہ گئے۔ پروفیسر مصرا نے بے حد اس کی کوشش کی کہ ہم لوگوں کو ذاکر صاحب سے ملنے کا وقت مل جائے۔ لیکن اتفاق کی بات یہ ہوئی کہ ذاکر صاحب اس دن پٹنہ میں تھے ہی نہیں۔ وہ رانچی گئے ہوئے تھے۔ پروفیسر مصرا کے بہت اصرار پر ان کے ملٹری سکریٹری اس بات پر راضی ہو گئے کہ دوسرے دن جو نکہ ذاکر صاحب علی الصبح ناشتے سے پہلے اپنے جہاز سے واپس آ رہے تھے اگر میں اور میری بیوی جہاز کے اڈے پر پہنچ جائیں تو وہ ہمیں ایسی جگہ کھڑا کر دیں گے جہاں سے گورنر صاحب ہم لوگوں کو دیکھ سکیں۔ اگر گورنر صاحب بات کرنا چاہیں تو وہ کر لیں گے۔ ورنہ ان سے ملوانا ان کے لئے ناممکن ہے۔ پروفیسر مصرا نے ہم لوگوں کو زبردستی روک لیا اور دوسرے دن اپنے بیٹے کے ساتھ اپنی کار میں ہوائی جہاز کے اڈے پر پہنچا دیا۔ ملٹری سکریٹری نے اپنے وعدہ کے مطابق ہم لوگوں کو ایسی جگہ کھڑا کر دیا جہاں آ کر ذاکر صاحب کا ہوائی جہاز رکنے والا تھا۔ جیسے ہی جہاز سے اترے ہم لوگوں کو دیکھ کر بے حد خوش ہوئے۔ بولے یہاں کس طرح پہونچے۔ میں نے عرض کیا کہ پروفیسر مصرا کی کار میں آئے ہیں۔ کہنے لگے ان کی کار واپس بھجوا دو اور تم لوگ میرے ساتھ گاڑی میں بیٹھ کر میرے یہاں چلو۔ وہاں چل کر تمہارا سامان اپنے یہاں منگوا لیں گے۔ راج بھون جا کر انہوں نے ہمارے ساتھ ناشتہ کیا۔ پھر برابر باتیں کرتے رہے۔ گفتگو ان کی بہت دلچسپ ہوتی تھی بس یہ کہہ لیجئے کہ اگر کوئی دس منٹ ان کے پاس بیٹھ لے تو دل باغ باغ ہو جائے۔ ان کو باغبانی کا خاص طور پر گلابوں کا بہت شوق تھا۔ وہ اپنے باغیچہ کی دیکھ بھال وہ خود کرتے تھے اور اپنی نگرانی میں مالیوں سے کام کرواتے تھے لے گئے۔ ہم لوگوں کا سامان پروفیسر مصرا صاحب کے یہاں سے منگوا لیا گیا تھا۔ باغ میں ایک ایک گلاب کے پودے اور ان کے پھولوں کے متعلق باتیں کرتے رہے۔ میں یہ کہنے میں کبھی تامل نہیں کرتا ہوں کہ میں تو گاؤں میں رہنے والا گنوار ہوں اور میرے گھر کاشتکاری کا کام ہوتا تھا۔ مجھے اتنی اچھی گفتگو کرنا نہیں آتی ہے۔ لیکن کشور کی پرورش شہر کے اچھے ماحول میں ہوئی اس لئے انہیں باتیں کرنے کا اچھا سلیقہ تھا۔ ایک پھول پر اگر معلوم

ہوا کہ ذاکر صاحب نے اس کا نام قلوپطرہ رکھا تھا۔ کشور بولیں کہ یہ نام اس پھول پر زیب نہیں دیتا، کوئی دوسرا نام اس کے لئے تجویز کریں۔ اب اللہ بہتر جانتا ہے کہ ذاکر صاحب نے ان کا دل رکھنے کے لئے یا ان کی بات سے متاثر ہو کر ان سے اتفاق کر لیا۔ میں جیسے ایک طرف ذاکر صاحب گئے تو ان سے چپکے سے پوچھا کہ اگر میں کشور کا نام قلوپطرہ رکھوں تو کیسا رہے گا۔ کہنے لگے کچھ بھی رکھ دو ٹھیک ہے۔ بس بات میں بناوٹ نہیں ہونی چاہئے۔ میں نے عرض کیا جیسے تو محبت میں ہم انھیں کشی کہتا تھا۔ کہنے لگے تو اسی نام کو برابر جاری رکھو اس لئے کہ اس میں بھی ایک شان ہے۔ اور تمہاری مستقل مزاجی کی ایک دلیل۔

اس دن باتیں کرتے کرتے دوپہر کے کھانے کا وقت آگیا۔ کھانے کے بعد لفٹ سے نیچے آکر ہم لوگوں کو رخصت کیا۔ اور ڈرائیور کو ہدایت کی کہ اگر ایئر انڈیا کی بس جس میں ہم لوگ علی گڑھ واپس آنے والے تھے چھوٹ جائے۔ تو پھر ان لوگوں کو یہیں واپس لے آنا۔ ساتھ ہی ساتھ یہ بھی بتا دینا ضروری ہے کہ وہ ہم لوگوں کے ساتھ باتوں میں اتنے مشغول رہے کہ دوپہر کے کھانے تک گھر کے اندر بھی نہیں گئے۔

ہم تو اس لائق نہ تھے لیکن ذاکر صاحب کی یہ مہربانی تھی کہ گورنر سے نائب صدر اور اس کے بعد صدر ہوئے لیکن ہم لوگوں کو کبھی ان سے ملنے کے لئے وقت مانگنے کا خط نہ لکھنا پڑا۔ جب کچھ دن گذر جاتے تھے تو خود ہی خط لکھتے تھے کہ تم لوگوں سے ملے ہوئے کافی دن ہو گئے ہیں۔ فلاں دن اور فلاں وقت آکر کھانا ہمارے ساتھ کھاؤ۔ صرف فرق یہ تھا کہ اگر دوپہر کے کھانے پر بلاتے تو کھانے سے ایک گھنٹہ پہلے کا وقت دیتے۔ اور جس دن شام کے کھانے پر بلاتے تو کھانے کے بعد کا ایک گھنٹہ خالی رکھتے۔ اس لئے کہ ڈاکٹروں کی ہدایت کے مطابق دوپہر کے کھانے کے فوراً بعد ان کو آرام کرنا پڑتا تھا اس لئے چاہتے تھے کہ پہلے باتیں کریں اور بعد میں کھانا کھائیں۔ اور اگر شام کے کھانے پر بلاتے تھے تو کھانے کے کافی دیر بعد تک باتیں کرتے رہتے تھے۔ جب ہم لوگوں سے ان کی ملاقات ہوتی تھی تو ہمیشہ یہ سوال کرتے تھے کہ یونیورسٹی کے کیا حال چال ہیں۔ ایک مرتبہ کی ملاقات میں میں نے ان سے عرض کیا کہ ڈاکٹر صاحب کیا آپ کو خیال ہے کہ میں نے ایک مرتبہ یونیورسٹی کے متعلق تفصیل سے لکھ کر آپ کو بھیجا تھا اور آپ کا بہت مختصر جواب میرے پاس آیا کہ کاش کہ تم اپنی توجہ شعبہ کی طرف کرو۔ کہنے لگے کیا تم کو میرا یہ مشورہ برا لگا۔ میں نے کہا یہ ہرگز نہیں ہو سکتا۔ مجھے معلوم ہے کہ آپ جو کچھ بھی مجھ سے کہیں گے میرے بھلے کے لئے کہیں گے۔ تو فرمایا پھر تم نے اس بات کا ذکر کیوں کیا۔ میں نے عرض کیا کہ میں نے اس وجہ سے کہا کہ اب میں اس نتیجہ پر پہنچا ہوں کہ اپنے شعبہ کو بنانا بھی بہت مشکل کام ہے۔ اگر میں صرف خود کو بنا سکوں تب بھی میرے جیسے بہت سے بن جائیں گے۔ اس پر انھوں نے افسوس کے ساتھ کہا کہ تم صحیح کہتے ہو۔ ہمارے ملک کی اور خاص طور سے مسلمان قوم کی یہ بدقسمتی ہے کہ یہاں ہر دو آدمی بھی کوئی کام مل کر نہیں کر سکتے۔ بھلا پورے شعبہ کے لوگ تعمیری کام میں کیسے

ساتھ دے سکتے ہیں۔ اس کے بعد دوسری باتیں ہوتی رہیں۔ ان باتوں میں میرے اور کشور کے کام کے متعلق ذکر نکل آیا تو میں نے کہا کہ ڈاکٹر صاحب ہم لوگ اور تو سب معاملات میں ہم خیال ہیں لیکن اصول معاشیات اور معاشیاتی مسائل کے متعلق ہم لوگوں کی رائے میں بہت اختلاف رہتا ہے۔ اس پر بولے کہ یہ تو بہت ہی اچھا ہے۔ اس لئے کہ ان باتوں میں اختلاف رائے ہونا ہی تو تمام ترقی کی بنیاد ہے۔

اب مجھ کو یہ بات یاد نہیں کہ اس مرتبہ کی ملاقات میں یا کسی اور ملاقات میں انہوں نے پوچھا کہ آج کل تم کیا کر رہے ہو۔ یہ پوچھا تو قریب قریب ہمیشہ کرتے تھے اور میں اس کا جواب دے دیا کرتا تھا جس سے وہ مطمئن ہو جاتے اور خوشی کا اظہار کرتے۔ اس مرتبہ میں نے کہا کہ ڈاکٹر صاحب اب کی مرتبہ یونیورسٹی گرانٹس کمیشن کی اسکیم کے تحت ایک کام پر مجھے متعین کیا گیا ہے اس کو میں کر رہا ہوں اور اس کا معقول معاوضہ یو۔جی۔سی کی طرف سے مجھے ملے گا۔ اس بات کو سن کر وہ خاموش ہو گئے۔ اتنے عرصے سے ڈاکٹر صاحب سے ملاقات کرتے ہوئے اور ان کو جانتے ہوئے مجھے اس بات کا بخوبی اندازہ تھا کہ جو بات ان کو ناگوار گذرتی تھی اس پر وہ خاموش ہو جایا کرتے تھے۔ میں نے ان سے پوچھا کہ ڈاکٹر صاحب کیا یہ بات آپ کو ناگوار گذری۔ کہنے لگے ہاں ناگوار تو گذری لیکن اگر میں تم کو اس کا سبب بتاؤں گا تو وہ تم کو زیادہ ناگوار گذرے گا۔ میں نے کہا ایسا ہرگز نہیں ہو سکتا۔ اس لئے کہ میں جانتا ہوں کہ جو کچھ بات بھی آپ میرے متعلق کہیں گے میرے لئے مفید ہوگی۔ اور اس پر عمل کرنا اپنا فرض سمجھتا ہوں۔ کہنے لگے تو سنو۔ جو کام تم کر رہے ہو وہ طوائفوں کا کام ہے کہ ان کو روپیہ دیا جائے۔ اور ان سے ان کی مرضی کے خلاف یا مطابق کام لیا جائے۔ یہ کام پروفیسر کی شان کے خلاف ہے۔ پروفیسر کا کام تو یہ ہونا چاہیئے کہ جس کام کو کرنے کے لئے اس کے دماغ میں ہیجان ہو اور وہ جس کام کے کرنے کی جستجو کرے اس کو وہی کام کرنا چاہیئے۔ کسی پروفیسر کو بھی کوئی کام روپیہ کی خاطر نہیں کرنا چاہیئے۔ یہ سن کر مجھے یقین ہو گیا کہ ڈاکٹر صاحب کی قدریں کتنی اعلیٰ ہیں اور میں کتنا غلط کام کر رہا ہوں۔ میں نے ان سے معافی مانگی۔ واپسی پر میں کام میں جان توڑ کر لگ گیا اور جلد از جلد اس کو ختم کیا۔ اس کو ٹائپ وغیرہ کروایا اور جلد بنوایا۔ اس کے فوراً بعد اس کو یونیورسٹی گرانٹس کمیشن کے پاس بھیج دیا۔ اور میں نے ان لوگوں کو لکھا کہ یہ کام میں نے مکمل تو اس لئے کیا کہ کوئی یہ نہ کہہ سکے کہ میں کام کرنے کا اہل نہیں ہوں لیکن نہ تو میں اس کا کوئی معاوضہ لوں گا اور نہ اس پر کیا گیا خرچ اور نہ ہی اس کام کو میں اپنا کام سمجھوں گا۔

ڈاکٹر صاحب چھوٹی چھوٹی باتیں اتنی خوشنودی سے سمجھاتے تھے کہ ان کی ہر بات دل میں پیوست ہو جاتی تھی۔ ایک مرتبہ میں نے ان سے کہا کہ ڈاکٹر صاحب میری طبیعت یہ چاہتی ہے کہ ایک رنگین اور چمکدار شیروانی اچکن جیسی میں اپنے لئے بنواؤں اور پہنوں۔ کہنے لگے کیا مضائقہ ہے۔ ایسا جو کام کرنے کی خواہش ہو کرو۔ لباس تو اپنی مرضی کا بنوانا چاہیئے۔ کسی اور کی مرضی

سے کیا غرض ہے۔ اگر کسی اور کو تم پر اس کی وجہ سے ہنسنے کا حق ہے۔ تو تم کو اس پر بے اعتنائی کرنے کا حق ہے۔ لیکن ایک بات عجیب ہے کہ کوئی شخص اپنی عمر سے خوش نہیں ہوتا۔ بچے جوان ہونا چاہتے ہیں۔ کم از کم لگنا چاہتے ہیں۔ جوان بچے لگنا چاہتے ہیں۔ اور بوڑھے جوان لگنے کی خواہش رکھتے ہیں۔ حالانکہ عمر کے ہر حصے کی اپنی ایک شان ہوتی ہے۔ اور میری سمجھ میں نہیں آتا کہ کوئی انسان اس شان کے مطابق رہنا کیوں نہیں چاہتا۔ پھر اس سلسلے میں فرمایا کہ اس قسم کا تضاد انسان کے دماغ میں ہمیشہ رہتا ہے۔ مثال کے طور پر لکھنا دوسروں کو بتانے کا ایک ذریعہ ہوتا ہے۔ اکثر نوجوان ڈائری لکھتے ہیں (۱) (۲) کہ وہ اپنے خیالات کا اظہار دوسروں سے کرنا چاہتے ہیں۔ ساتھ ہی ساتھ اس ڈائری کو چھپا کر رکھتے ہیں تاکہ اس کو کوئی دیکھنے نہ پائے۔ یہ صرف اس وجہ سے ہوتا ہے کہ اس کے دماغ میں تضاد ہوتا ہے۔ اس قسم کا تضاد قریب قریب ہر شخص کو اس زمانہ میں رہتا ہے۔

ذاکر صاحب ایک مرتبہ ایک صاحب کے متعلق جن کی وہ بہت عزت کرتے تھے، اور دراصل وہ عزت کرنے کے لائق بھی ہیں اور بعد میں ایک بہت معزز عہدہ پر پہنچے (جن کا نام میں لکھنا نہیں چاہتا) ان کی اپنی محبت کی بنا پر دوسری شادی کا ذکر کر رہے تھے۔ کہانی تو یہ بڑی لمبی چوڑی ہے اس لئے کہ اس میں ایک داستان سے دوسری اور دوسری سے تیسری ملی ہوئی ہے۔ لیکن فی الوقت میں صرف اتنا حصہ عرض کر رہا ہوں جو اس سلسلہ میں بتانا ضروری ہے۔ وہ صاحب غیر مسلم ہیں۔ جن کے یہاں شاید دوسری شادی جائز بھی نہیں ہے۔ ذاکر صاحب نے ان کی اور ان کی محبوبہ دونوں کی بہت اچھی صفات بیان کیں۔ اتفاق سے میں نے ذاکر صاحب سے پوچھا کہ ڈاکٹر صاحب اکثر یہ دیکھا گیا ہے کہ محبت کی شادیاں عموماً ناکامیاب ہوتی ہیں۔ کہنے لگے اس کی وجہ تو صاف ہے۔ محبت کرتے وقت لڑکا لڑکی کو دیوی سمجھتا ہے اور لڑکی لڑکے کو دیوتا۔ اور جب بھی ایک دوسرے سے ملتے ہیں تو ایک دوسرے کے سامنے اپنے کو اسی رول میں ظاہر کرتے ہیں۔ حالانکہ حقیقت میں نہ لڑکی دیوی ہوتی ہے اور نہ لڑکا دیوتا۔ وہ تو دونوں انسان ہوتے ہیں اور دونوں میں کچھ نہ کچھ کمیاں اور کمزوریاں ہوتی ہیں۔ اب یہ دوسری بات ہے کہ کسی میں کم اور کسی میں زیادہ۔ جب شادی ہو جاتی ہے اور ایک دوسرے کے قریب آتے ہیں تو لڑکی کو معلوم ہوتا ہے کہ اس کا محبوب تو انسان ہے۔ اور لڑکے کو پتہ چلتا ہے کہ اس کی محبوبہ بھی انسان ہے۔ ایک دوسرے کی کمیاں دونوں کے سامنے آنے لگتی ہیں۔ اور ان کو احساس ہوتا ہے کہ دونوں ایک دوسرے کو دھوکہ دیتے رہے۔ حالانکہ دراصل دھوکہ کوئی کسی کو نہ دیتا تھا۔ بس اس کو غلط طریقے سے سمجھا تھا۔ جب ان دونوں کی کمیاں اور برائیاں ایک دوسرے پر ظاہر ہوتی ہیں تو دونوں کو ایک دوسرے سے دھکا لگتا ہے۔ اگر وہ یہ سمجھنے کی کوشش کریں کہ دراصل دونوں انسان ہیں اور دونوں میں خامیاں ہیں تو غلط فہمی بڑھنے کی گنجائش ختم ہو جائے اور ایک دوسرے سے معاملہ کرنے کی کوشش کریں۔ ظلم تو یہی ہے کہ اکثر سینما کی پکچریں اس جگہ ختم ہو جاتی ہیں جہاں یا تو ہیرو اور ہیروئن کی شادی ہو جاتی ہے۔ یا جہاں ایک دونوں ایک دوسرے کے لئے جان دے

دیتے ہیں۔ تو اس سے لوگوں میں اور بھی زیادہ غلط فہمیاں بڑھتی ہیں۔ اور ہمیشہ وہ زندگی کو غلط سمجھنے کی کوشش کرتے ہیں۔ کوشش یہ نہیں کرتے بلکہ یہ خیالات اور یہ آئیڈیں ان کے ذہنوں میں اس قدر مستحکم طور سے جمع ہو چکے ہوتے ہیں کہ غالباً وہ دوسری باتیں سمجھنے کی اہمیت ہی نہیں رکھتے۔

ذاکر صاحب کے اندر ایک خاص بات یہ تھی کہ وہ ہر استاد کی بہت عزت کرتے تھے۔ اور کوئی بھی جو استاد کی عزت نہ کرے یا اس کے ساتھ اچھا سلوک نہ کرے اس کو پسند نہ کرتے تھے۔ ایک زمانہ کا ذکر ہے کہ بدرالدین طیب جی صاحب مسلم یونیورسٹی کے وائس چانسلر ہو کر آئے۔ وہ استادوں سے بہت سختی اور طلباء سے بہت نرمی کا برتاؤ کرتے تھے۔ انہوں نے یونیورسٹی کے کئی معزز اور سینئر اساتذہ کو خاصی سختی سے بات کر کے نکال دیا۔ ایک مرتبہ انہوں نے اطلاع دی کہ وہ شعبہ معاشیات میں آنا چاہتے ہیں۔ میں نے اپنے ساتھیوں سے کہا کہ وہ اپنی کتابیں یا جو بھی مطبوعات ہوں ان کی کاپیاں رکھیں تاکہ ان کو جمع کر کے وائس چانسلر صاحب کو پیش کیا جا سکے۔ میں نے شعبہ معاشیات کے صدر کی حیثیت سے اپنی اور اپنے ساتھیوں کی مطبوعات ان کے لئے پیش کیں تو انہوں نے بہت تیزی سے جواب دیا کہ ان چیزوں کو ان کو کیوں پیش کیا جا رہا ہے۔ مجھے بات تو عجیب و غریب معلوم ہوئی لیکن میرے اندر قوت برداشت کا مادہ بہت ہے تو میں خاموش رہ گیا۔ یہ بات میں نے خود کبھی ذاکر صاحب سے ذکر نہ کی۔ لیکن کسی نہ کسی طرح ان کو معلوم ہو گئی۔

حسن اتفاق سے بدرالدین طیب جی صاحب نے آتے ہی نوٹس دے دیا تھا کہ کوئی صدر شعبہ بغیر وائس چانسلر سے اجازت لئے ہوئے باہر نہ جا سکتا تھا۔ اور اجازت لیتے وقت اس کو یہ بات بتانے کی ضرورت بھی تھی کہ وہ اس کی تفصیل سے وجہ بتائے۔ حقیقی بات یہ ہے کہ کام وہ اپنے آفس میں بیٹھ کر اتنی مستعدی سے کرتے تھے کہ جس وقت ان کے پاس کوئی درخواست جاتی تھی اس کا جواب فوراً ہی آجاتا تھا۔ اسی دوران میں ذاکر صاحب نے ایک مرتبہ مجھ کو اور میری بیوی کو کھانے پر مدعو کیا۔ تو میں نے وائس چانسلر صاحب کی خدمت میں باہر جانے کی اجازت کی درخواست دی اور ساتھ ہی ذاکر صاحب کا خط منسلک کر دیا۔ تاکہ اس کی وجہ بھی ان کو معلوم ہو جائے۔ یہ میں نے اس لئے نہیں کیا تھا کہ اس میں کوئی تعلی منظور تھی بلکہ اس لئے کیا تھا کہ وائس چانسلر صاحب کا حکم یہ تھا کہ اگر کوئی صدر شعبہ باہر جا رہا ہو تو اس کو اس سے باہر جانے کی وجہ کا ثبوت دینا بھی لازم ہوتا تھا۔ ظاہر ہے کہ ذاکر صاحب کے خط میں میرے باہر جانے کی وجہ ہی کا اظہار تھا جس سے اس کا ثبوت ملتا تھا۔

جیسے ہی میری درخواست وائس چانسلر صاحب کے پاس پہنچی تو انہوں نے فوراً چپراسی کو بھیج کر مجھے بلایا۔ میں کلاس میں لکچر دینے کے لئے جا رہا تھا۔ میں نے کہلوا دیا کہ اس وقت تو میں لکچر دینے جا رہا ہوں۔ اس کے فوراً بعد وائس چانسلر صاحب کے پاس حاضر ہوں گا۔ وائس چانسلر صاحب کو شاید یہ بات ناگوار گذری۔ اس لئے کہ میرے پہنچتے ہی سب سے پہلے بہت

پوچھا کہ آپ میری اطلاع ملتے ہی فوراً کیوں نہ آئے۔ کیا میرے پاس اتنا وقت ہے کہ بیٹھے بیٹھے آپ کا انتظار کرتا رہوں۔ میں نے
عرض کیا کہ بچوں کو تعلیم دینا میرا اولین فرض ہے۔ جب میں اس میں مشغول ہوتا ہوں تو کسی اور کام کو نہیں کر سکتا۔ طوعاً او کرہاً میری
ان کو سن لینا پڑی۔ اس کے بعد مجھ سے بیٹھنے کے لئے کہا۔ میں بیٹھ گیا۔ میری درخواست نکال کر دیکھا اور پھر مجھ سے پوچھا کہ
آپ کے ذاکر صاحب سے اتنے تعلقات ہیں کہ انہوں نے آپ کو کھانے پر بلایا ہے۔ میں نے کہا کہ صاحب وہ تو ان
کی شفقت ہے کہ اپنے چھوٹوں سے ایسا سلوک کرتے ہیں ورنہ وہ کہاں اور میں کہاں۔ کہنے لگے بہرحال آپ ان کے ہاں
کھانے پر مدعو ہیں۔ اور بات کرنے کا کافی وقت ملے گا تو ان سے میری طرف سے کہہ دیجئے گا کہ میں علی گڑھ کے پاس شدہ
طلباء کو ملازمت دلوانے کی کوشش کا کام بہت انہماک سے کر رہا ہوں۔ ان سے کہنا کہ چونکہ وہ اس یونیورسٹی کے پرانے طالب علم
ہیں۔ اور اس کے بعد وائس چانسلر رہ چکے ہیں تو وہ بھی میری اس کام میں مدد کریں۔ میں نے کہا ضرور عرض کروں گا۔ اس کے
بعد مجھے باہر جانے کی اجازت دی۔ اور میں کشور کے ساتھ ذاکر صاحب سے ملنے دہلی چلا گیا۔ جب میں ان سے ملا تو حسب عادت
انہوں نے سب سے پہلے علی گڑھ یونیورسٹی کے حالات پوچھے۔ میں نے کہا ڈاکٹر صاحب پہلے ایک بات عرض کر دوں۔ کہنے
لگے کہو۔ میں نے عرض کیا کہ ہمارے وائس چانسلر صاحب علی گڑھ کے پاس شدہ طلباء کو ملازمت دلوانے میں بہت کوشاں
ہیں اور ان کی خواہش یہ ہے کہ آپ بھی چونکہ یونیورسٹی کے پرانے طالب علم اور وائس چانسلر رہ چکے ہیں، اس کام میں ان کی
مدد کریں۔ تو کہنے لگے اچھا تم پیغامبر ہو تو میرا بھی ایک پیغام ان کو پہنچا دینا۔ ان سے کہنا کہ ذاکر صاحب نے آپ کی
درخواست کے جواب میں یہ کہا ہے کہ آپ اپنے معیار کے ساتھیوں سے مدد چاہیں۔ میں نے بہت تعجب سے عرض کیا کہ
ڈاکٹر صاحب میں نے دیکھا ہے کہ آپ ہر ایک شخص کی عزت کرتے ہیں چاہے وہ چپراسی ہی کیوں نہ ہو۔ کافی ناراضگی
کے لہجہ میں کہنے لگے وہ بات تو اپنی جگہ ہے لیکن وہ شخص جو استادوں کی اور ان کے کام کی عزت نہ کرے تو نہ تو وہ
یونیورسٹی کا وائس چانسلر ہونے کے قابل ہے اور نہ ہی قابل احترام ہے۔ اس دن انہوں نے مجھ سے پوچھا کیا یہ صحیح ہے کہ
اس شخص نے تمہاری کتابیں پھینک کر واپس کر دیں اور لینے سے انکار کیا۔ میں خاموش ہو گیا۔ کہنے لگے تمہاری خاموشی میرے
سوال کا جواب ہے۔ کیا ایسا شخص جو معاشیات کے ایسے استاد کو جس کی کتابوں پر دنیا کے بہترین رسائل میں اتنی
زیادہ تعریف کی گئی ہو اور ماہرین معاشیات نے ان کی تعریف کی ہو اس کو تم اپنا وائس چانسلر ماننے کے لئے تیار ہو۔
میں بڑے سناٹے میں رہ گیا کہ یہ سب باتیں ان کو کیسے معلوم ہو گئیں جب کہ میں نے کبھی ذکر بھی نہ کیا تھا اور نہ مناسب
سمجھتا تھا اس لئے کہ میں اپنی حقیقت اور کمیوں سے ہمیشہ واقف رہا ہوں۔ اس کے بعد کھانے پر بہت خوشگوار باتیں
ہوتی رہیں لیکن رخصت ہوتے وقت ذاکر صاحب نے مجھ سے تاکیداً کہہ دیا کہ میرا پیغام اس شخص کو جوں کا توں پہنچا

دینا۔ میں نے علی گڑھ آ کر ذاکر صاحب کے حکم کے مطابق ان کی بات بعینہٖ بدرالدین طیب جی صاحب سے کہہ دی۔ یقیناً وہ دل ہی دل میں بہت غصہ ہوئے ہوں گے۔ لیکن قہرِ درویش بر جانِ درویش۔ اگر کوئی اور ایسی بات کہتا تو شاید وہ برس پڑتے لیکن ذاکر صاحب کے بھجوائے ہوئے پیغام پر وہ کر بھی کیا سکتے تھے۔

ذاکر صاحب جو میرے جیسے کم مایہ انسانوں کی ہمت افزائی کرتے تھے وہ یقیناً ان کی بڑائی کی دلیل ہے۔ اس کی ایک مثال یہ ہے کہ ذاکر صاحب نے ایک مرتبہ مجھ سے تذکرہ کیا کہ ترقی کے اصول اور غیر ترقی یافتہ ممالک میں بینک کے اوپر کوئی تیار خاکہ بنا کر کوئی کورس طلبا کو دیا جائے تو یقیناً بہت مفید ہوگا۔ میں تو ہمیشہ اپنا لکچر دینے کے لئے نوٹ بناتا ہی تھا جس میں اپنی تقریروں کے خاص نکات لکھتا اور مختلف کتابوں کے حوالے اور صفحات اہم سمجھتا ان کو درج کیا کرتا تھا۔ تو میں نے محنت کر کے ایک کورس پچھڑے ہوئے ممالک کے لئے تیار کیا۔ خاکہ اس کا یقیناً لمبا ہو گیا لیکن ذہن میں اسکیم یہ تھی کہ دہ کورس اگر محنت سے پڑھایا جائے تو چھ مہینہ میں یقیناً ختم کیا جا سکتا ہے۔ میں نے چونکہ اس قسم کے لکچر پہلی مرتبہ تیار کئے تھے لہٰذا ان کے نکات، پڑھنے والی کتابیں اور رسالہ جات کے اسباق اور صفحات کے تذکرے کا نوٹ بنا کر ایک کاپی ان کی اطلاع کے لئے ذاکر صاحب کے پاس بھی اور ان سے تصحیح اور مشورہ کی درخواست کی۔ انہوں نے جواب میں ایک خط ارسال کیا جس میں لکھا کہ تمہارے لکچر بہت اہم معلوم ہوتے ہیں۔ میں یقین کے ساتھ کہہ سکتا ہوں کہ ان کے متعلق میں کوئی مشورہ تو نہیں دے سکتا لیکن یہ ضرور کہوں گا کہ مجھے ان طلبا پر حسد آتا ہے جن کو تمہارے ان لکچروں کو سننے کا موقع ملے گا۔ اس بات کی وضاحت کر دینا ضروری ہے کہ انہوں نے لفظ حسد ہی کو استعمال کیا ہے۔ اس کی جگہ بہت تعریف کرنے کے لئے رشک کا لفظ بھی استعمال کر سکتے تھے۔ اب یہ سوچئے کہ کہاں ذاکر صاحب جیسا جید عالم اور کہاں میرے جیسا کم اہل استاد۔ ان کے یہ الفاظ اگر ہمت افزائی کے لئے نہیں تو کیا میری تعریف کے لئے ہو سکتے تھے؟ میں اپنے کاغذات اور خطوط کو احتیاط سے رکھنے میں بہت ہی غیر محتاط ہوں، لیکن یہ محض اتفاق کی بات ہے کہ ان کا یہ خط اور صرف یہی خط میرے پاس محفوظ رہ گیا۔ جب پروفیسر مجیب صاحب شیخ الجامعہ ذاکر صاحب کے اوپر ایک کتاب تیار کر رہے تھے تو انہوں نے ملک کے تمام لوگوں سے درخواست کی تھی کہ اگر ذاکر صاحب کے خطوط کسی کے پاس محفوظ ہوں تو وہ میرے پاس بذریعہ رجسٹری بھیج دیں۔ ان کے فوٹو اسٹیٹ کروا کے اصل خطوط ہم واپس کر دیں گے اور اس کے لئے ہم احسان مند ہوں گے۔ ان کی یہ اپیل میری نظر سے گزری۔ لیکن میں نے احساس شرمندگی سے اس خط کو ان کے پاس نہ بھیجا۔ اب چونکہ میں نے اس کی پوری تفصیل سے اس مضمون میں اپنے قارئین کو آگاہ کر دیا ہے تو اس کی ایک فوٹو اسٹیٹ کاپی آپ کے ملاحظہ کے لئے پیش کر رہا ہوں:

عکس مکتوب



VICE-PRESIDENT
INDIA
NEW DELHI

No. VP(PS)1644

July 25, 1963.

My dear Shabbir Saheb,

Thank you for your letter and for the synopsis of your proposed course on Problems of Economic Growth and Planning. I feel jealous of the students who will have the privilege of hearing you. We had rather poor stuff in our day at Aligarh! I can hardly suggest any improvements. Your design is very comprehensive and includes much of which I am ignorant. I hope you will write out the lectures for use by a larger public.

With all good wishes for both of you and with love for your child,

Yours sincerely,

Zakir Husain

Mohd. Shabbir Khan Saheb,
Head of the Department of Economics,
Muslim University,
Aligarh.

ذاکر صاحب کو ملک کے عام لوگوں سے عموماً اور مسلمانوں سے خصوصاً بہت لگاؤ تھا۔ میں نے ان کو امریکہ کے چند دن کے قیام میں دیکھا ہے کہ وہ فجر کی نماز کے بعد بلاناغہ ملک کے سب لوگوں اور خصوصاً مسلمانوں کے لیے اللہ تعالیٰ سے رو رو کر دعائیں مانگتے تھے۔ ان کا کہنا تھا کہ ہندوستان کے مسلمان کی حیثیت آئندہ چل کر وہی ہوگی جس کو وہ خود کوشش کر کے بنائیں گے۔ وہ کسی کے عقلمند ہونے پر اتنا اعتماد نہ کرتے تھے جتنا اس کے محنتی ہونے پر۔ اور میں نے ان کو علامہ اقبال کا یہ شعر اکثر و بیشتر پڑھتے سنا ہے کہ :۔

عمل سے زندگی بنتی ہے جنت بھی جہنم بھی      یہ خاکی اپنی فطرت میں نہ نوری ہے نہ ناری ہے

ان کی ہدایت ہمیشہ یہی ہوا کرتی تھی کہ بغیر صلہ کا احساس لئے ہوئے اپنی محنت کئے جاؤ۔ اور اپنی محنت اور کام پر اتنا یقین رکھو کہ اگر کسی موقع پر تم کو کسی معاملہ میں ناکامی ہو تو تمہیں اس کا احساس نہ ہو اور جس نے تمہارے آگے بڑھنے میں مخالفت کی ہے اس کو کم از کم ایک رات نیند نہ آئے۔ علی گڑھ مسلم یونیورسٹی کے وائس چانسلر کے عہدہ سے سبکدوش ہونے کے بعد جب ان کو یونیورسٹی کے کانووکیشن میں ایڈریس دینے کے لئے بلایا گیا تھا تو مجھے اچھی طرح یاد ہے کہ طلبا سے بھی انہوں نے اپنی تقریر میں کہا تھا کہ چاپلوسی سے بڑے بڑے [illegible] قابو میں آجاتے ہیں۔ تم کہاں کے دانا ہو تمہارا کیا تو اگر میں ذرا سی تعریف کر دوں تو تم سب کے سب خوش ہو گے اور خوب خوب تالیاں تعریف میں بجاؤ گے۔ میں مثال کے طور پر یہ کہہ سکتا ہوں کہ تمہارے اوپر نہ صرف اس ملک کا بلکہ پوری دنیا کی قسمت کا انحصار ہے۔ لیکن مشکل یہ ہے کہ تم سے پہلے بہت سے طالب علم ہوئے جن سے یہی کہا جا سکتا تھا اور یقیناً لوگ کہتے رہے لیکن ان کی امیدیں کامیاب نہ ہوئیں۔ میں تم کو صرف یہ ہدایت کروں گا کہ بغیر محنت اور مستحکم یقین کے تم کیا دنیا میں کوئی بھی شخص ایسا کام نہیں کر سکتا جو قابل تعریف ہو۔ ہو سکتا ہے میرا یہ کہنا تم کو ناگوار گذرے۔ لیکن بڑی مشکل یہ ہے کہ میں اس کے علاوہ تم سے اور کچھ نہیں کہہ سکتا۔

جس زمانہ میں ذاکر صاحب ملک کے صدر تھے مجھ کو اور کشور کو کھانے پر بلایا کرتے۔ یہ ان کی بڑائی تھی ورنہ اتنا بڑا اور اتنا مشغول انسان کیسے اتنا وقت نکال سکتا ہے کہ وہ اس قسم کے کاموں میں وقت ضائع کر سکے۔ ایک مرتبہ گفتگو میں انہوں نے یہ بھی کہا کہ عجیب لوگ ہیں کہ ان کو اس بات کا احساس بھی نہیں ہوتا کہ آج کل میرے پاس وقت کی کمی رہتی ہے اس لئے کہ اکثر اوقات باہر کے ممالک کے بڑے بڑے لیڈر آتے رہتے ہیں۔ لیکن اس کے باوجود بھی اس بات کی کوشش کرتا ہوں کہ زیادہ سے زیادہ جو لوگ مجھ سے مل سکتے ہیں ان کو ملنے کا موقع دوں چاہے وہ دو چار منٹ ہی کے لئے کیوں نہ ہو۔ پھر بھی بعض لوگ ایسی حرکت کرتے ہیں کہ میرے پروگرام کو کسی طرح معلوم کر لیتے ہیں۔ اور جب بھی میں اپنی بچی سے ملنے کے لئے (جو خورشید عالم خاں صاحب کی بیگم صاحبہ کی طرف اشارہ تھا) جاتا ہوں وہاں وہ مجھ سے ملنے

کے لئے موجود رہتے ہیں۔ ان کو یہ احساس بھی نہیں ہوتا کہ ایک باپ اپنی بیٹی سے ملنا چاہے تو اس کا موقع تو اس کو دینا چاہئے لیکن کیا کریں، بعض لوگ اپنی عادت سے مجبور ہوتے ہیں اور ان کو سوائے اپنے کام کے کسی کے متعلق کوئی احساس نہیں ہوتا۔

جیسا کہ میں پہلے عرض کر چکا ہوں، ذاکر صاحب اپنی گفتگو میں بہت خوشگوار باتیں کیا کرتے تھے۔ اور ان سے چند منٹ کی باتوں ہی سے دل خوش ہو جاتا تھا۔ مگر ایک ملاقات میں ذاکر صاحب نے تھوڑے تھوڑے وقفہ پر داغ کا یہ شعر کئی مرتبہ پڑھا کہ:

جو گذرتے ہیں داغ پر صدمے      آپ بندہ نواز کیا جانیں

میں نے وہاں سے نکلتے ہی اپنی بیوی سے کہا کہ مجھے ڈر لگ رہا ہے کہ ذاکر صاحب ہماری بدقسمتی سے زیادہ عرصہ تک زندہ نہ رہ سکیں گے، اس لئے کہ ایسا انسان جو ہمیشہ انتہائی خوشگوار باتیں کرتا ہو جب ایسی ناامیدی کی باتیں کرنے لگے تو اس کی زیادہ عرصہ تک زندہ رہنے کی امید کم ہی دکھائی دیتی ہے۔ میری بیوی نے میری اس بدقسمت رائے سے اتفاق کیا اور ہم دونوں ان کی صحت اور اپنے سروں پر ان کا سایہ رہنے کی دعا کرتے رہے۔ لیکن موت کا وقت جب آتا ہے تو دعائیں بھی اثر نہیں کرتیں۔ بہت جلد ہی ذاکر صاحب اس دنیائے فانی سے کوچ کر گئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون

ذاکر صاحب کو میں نے اس موقع کے علاوہ دو مرتبہ اور بھی مغموم دیکھا۔ ایک مرتبہ تو سفر کے دوران جب ان کو معلوم ہوا کہ ڈبلیو۔ ڈبلیو لینیف کو معاشیات میں نوبل پرائز ملا ہے۔ تو وہ مجھ سے کہنے لگے کہ جب میں جرمنی میں علم معاشیات کی اعلیٰ تعلیم حاصل کر رہا تھا تو یہ صاحب بھی میرے ساتھ پڑھتے تھے۔ مجھ کو بہت اچھا اور ان کو بہت کم اہلیت کا طالب علم سمجھا جاتا تھا۔ اور آج یہ دن ہے کہ دنیائے علم میں میری معاشیات میں کوئی پوزیشن نہیں اور ان صاحب کو معاشیات ہی میں نوبل پرائز ملا۔ تو میں نے عرض کیا کہ ڈاکٹر صاحب آپ نے اپنے کام میں جو ترقی کی ہے اور تعلیم و طلبا کی تربیت میں جو کام کیا ہے وہ بہت نمایاں حیثیت رکھتا ہے۔ کیا وہ پائے کا نہیں ؟ یا اس کو دنیائے علم میں نہیں مانا گیا۔؟ جب آپ نے علم معاشیات میں کام کرنے کو اپنا مشن ہی نہ بنایا تو آپ کا مقابلہ کسی ایسے آدمی سے جس نے صرف معاشیات میں کام کیا ہو کیسے کیا جا سکتا ہے ؟ اس لئے کہ میرے خیال میں آپ کے کام اور ان کے کام میں ایک دوسرے سے تقابل کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ یہ تو ایک دوسرے سے بالکل مختلف کام ہیں۔ اس پر وہ خاموش ہو گئے۔ پتا نہیں میری بات کا ان کے اوپر وہ اثر ہوا یا نہیں جس کی مجھے خواہش تھی اور جو میں حقیقت میں صحیح سمجھتا تھا۔

دوسرے موقعہ پر میں نے ان کو مغموم جب پایا جب میں ایک مرتبہ پٹنہ میں راج بھون میں ان سے ملا۔

اس زمانہ میں میری بیوی کشور انگلستان میں تعلیم پا رہی تھیں اور میرے ساتھ رہتیں۔ کہنے لگے اگر تم میری اس بات کو ذاتی سمجھتے ہو تو تمہیں جواب دینے کی ضرورت نہیں ورنہ میں تم سے یہ پوچھنا چاہتا ہوں کہ تم نے کشور سے کیوں شادی کی جبکہ عادتوں میں وہ تم سے بالکل مختلف ہیں۔ میں نے ان سے کہا کہ ڈاکٹر صاحب آپ میرے بزرگ ہیں اور آپ سے میری کوئی بات جو چھوٹی ہو یا بڑی پوشیدہ نہیں ہے اور نہ ہی رکھنا چاہوں گا۔ بات در اصل یہ ہے کہ کشور معاشیات میں بہت اچھی ہیں۔ اس سے تو غالباً آپ بھی اتفاق رائے رکھتے ہوں گے۔ اور دوسری اس سے زیادہ اہم بات یہ کہ میں ان سے محبت کرتا ہوں۔ بہت ہی مغموم انداز میں کہنے لگے۔ مجھ سے تو تم بہت خوش قسمت ہو کہ جس چیز سے تم نے محبت کی تم نے حاصل کر لی اور میں اتنا بد قسمت ہوں کہ جس چیز سے بھی دل لگایا وہ حاصل نہ ہوا تم جانتے ہو میں نے جامعہ ملیہ اور علی گڑھ مسلم یونیورسٹی سے دل لگایا۔ اور دونوں میں کوئی کامیابی حاصل کرنے میں ناکام رہا پھر اسی سانس میں کہا کہ جامعہ ملیہ اور مسلم یونیورسٹی میں صرف فرق اتنا ہے کہ جامعہ ملیہ ایک مردہ ادارہ ہے اور مسلم یونیورسٹی ایک مرتا ہوا اور سسکتا ہوا ادارہ ہے۔ جو کسی وقت مردہ ہو جائے گا۔ میں نے عرض کیا کہ ڈاکٹر صاحب یہ تو دل کی وسعت کا سوال ہے۔ میں نے تو ایک بہت چھوٹی چیز کو چاہا اور اس کو حاصل کر لیا۔ آپ ایک نہیں دس خوبصورت، نوجوان اور علمی قابلیت رکھنے والی لڑکیوں سے اپنی جوانی کے عالم میں محبت کرتے تو آپ کو یہ طے کرنا مشکل ہوتا کہ آپ کون سی کو اختیار کریں۔

---

— لیکن آپ نے تو بڑے بڑے اداروں سے دل لگایا۔ اور ان کا تعمیری کام اتنا مشکل ہے کہ ان کی تھوڑی کامیابی بھی آپ کی مکمل کامیابی کی دلیل ہے۔ میں سوچ رہا تھا کہ شاید وہ اس جواب سے مطمئن ہو جائیں گے۔ لیکن انہوں نے اس معاملہ میں مجھ سے اتفاق رائے نہ کیا۔ اور کہنے لگے ایسی عورت کو جو بالکل مختلف خیالات اور مختلف عادتوں کی ہو پالینا کوئی معمولی کام نہیں ہے۔ تم کو اس بات کا احساس نہیں ہے کہ تم نے اس معاملہ میں کتنی بڑی کامیابی حاصل کی ہے۔ پھر انہوں نے اسی بات کو دہرایا جس کو وہ پہلے کہہ چکے تھے کہ مجھے یقین ہے کہ تم دونوں معاشیات کے علم میں بہت اضافہ کرو گے جو میری خوش قسمتی کا باعث ہوگا۔

ہر چند کہ مضمون لمبا ہو گیا ہے۔ لیکن قارئین سے اس کی طوالت کی معافی چاہتے ہوئے یہ کہنا چاہتا ہوں کہ جو بات ڈاکٹر صاحب نے مجھ سے جامعہ ملیہ اور علی گڑھ مسلم یونیورسٹی کے معاملہ میں کہی تھی، وہ غالباً بالکل بے معنی نہیں تھی۔ ہر چند کہ مجھے یقین ہے کہ جو بات انہوں نے مجھ سے میرے معاملہ میں کی تھی وہ میرے دل بہلانے کی بات تھی۔ میں جامعہ ملیہ کے متعلق تو کچھ کہہ نہیں سکتا اس لئے کہ مجھے اس کے بارے میں معلومات نہ ہونے کے برابر ہے۔ لیکن مسلم یونیورسٹی علی گڑھ

جہاں میں نے ہوش سنبھالنے کے بعد اپنی عمر کا بیشتر حصہ گذارا ہے۔ کی تھوڑی بہت معلومات ہے یہاں کے حالات
جب میں غور کرتا ہوں تو مجھے خیال ہوتا ہے کہ آخر ذاکر صاحب جیسے دور رس انسان نے یہ بات کیوں کہی۔ کیا وہ بالکل
بے معنی تھی۔ ایسا ہونا تو غالباً مشکل ہے کہ وہ ایسی بات کرتے جو حقیقت سے بالکل دور ہوتی۔ یہ خیال میرے ذہن میں
بار بار اس لئے آتا ہے کہ ذاکر صاحب جس زمانہ میں علی گڑھ مسلم یونیورسٹی کے وائس چانسلر تھے بار بار اس بات کو
دہراتے تھے کہ آپ لوگ صرف اوپر والے لوگوں کی طرف نہ دیکھیں جن کو میں نے پروفیسر اور صدر شعبہ بنایا ہے۔ وہ تو
عارضی لوگ ہیں اور کچھ عرصہ کے بعد ریٹائر ہو جائیں گے۔ آپ تو زیادہ تر نوجوانوں کی طرف توجہ کریں جو آگے چل کر مختلف
شعبہ جات کی باگ ڈور سنبھالیں گے۔ وہ نوجوان اشخاص کی زیادہ سے زیادہ ہمت افزائی کرتے تھے۔ ان کو باہر جانے
کے لئے وظائف دلواتے تھے۔ ان سے کام کرنے کی تاکید کرتے تھے۔ اور ان سے وعدہ لیتے تھے کہ وہ ————
———— اپنے اپنے شعبوں کو معیاری شعبہ بنائیں گے۔ اور یقیناً بہت سے لوگوں نے جو اس
وقت نوجوان یا جوان تھے ان سے ایسے وعدے ضرور کیئے ہوں گے جس طرح کا میں نے کیا تھا اور جس کی وجہ سے
میں نے باہر کے بڑے سے بڑے عہدہ کو ٹھکرا دیا مگر ان میں سے زیادہ تعداد ایسے لوگوں کی ہے جو یہاں سے نکل کر
چلے گئے اور بڑے آدمی بن گئے۔ بہت عرصہ تک تو میں یہ سمجھتا رہا کہ میں نے بڑا زبردست کام کیا کہ ذاکر صاحب
سے جو وعدہ کیا تھا اس کو اپنی حیثیت کے مطابق نبھانے کی کوشش کرتا رہا۔ اور دوسرے لوگوں کے متعلق خیال
کرتا تھا کہ انہوں نے اس معاملہ میں ذاکر صاحب سے وعدہ خلافی کی۔ میرے ذہن میں یہ آیا کرتا تھا کہ شاید انہوں نے اچھا
نہیں کیا۔ لیکن اب سوچتا ہوں کہ ذاکر صاحب نے مجھ سے یا کسی اور سے یہ وعدہ تو نہیں لیا ہوگا کہ علی گڑھ میں ہی رہنا
اور اپنے اپنے شعبہ کی تخریب کا کام کرتے رہنا۔ اب دعا کرتا ہوں کہ کوئی خدا کا بندہ ایسا ہو جو اس بگڑے ہوئے
کام کو بنانے کی کوشش کرے تو شاید ذاکر صاحب کی روح کو اس سے آرام ملے۔ حالات کو مدنظر رکھتے ہوئے زیادہ
امید تو نظر نہیں آتی لیکن دنیا میں کوئی کام ناممکن بھی نہیں ہوتا۔

میں یقین کے ساتھ تو کچھ نہیں کہہ سکتا ———— لیکن اپنے ریٹائر ہونے
سے پہلے میرے علم میں دو واقعات ایسے آئے جن سے سخت تکلیف ہوئی اور خیال پیدا ہوا کہ وہ ذاکر صاحب کے ان خیالات
کی تصدیق کرتے ہیں جو علی گڑھ مسلم یونیورسٹی کے حالات کی بنا پر ان کے دل میں پیدا ہوئے تھے اور جو ان کی تکلیف کا باعث تھے۔

پہلی بات تو یہ ہوئی کہ ایک خلفشار کے زمانہ میں جب کہ وائس چانسلر صاحب حالات سے کافی پریشان
ہو رہے تھے ، پرو وائس چانسلر صاحب کو کچھ مجبوریوں کی بنا پر علی گڑھ سے تھوڑے عرصہ کی چھٹی لے کر باہر جانا پڑا۔

ہر چند کہ میں ہارٹ اٹیک کے بعد اسپتال سے واپس آیا تھا اور وائس چانسلر صاحب اور میرے درمیان یہ پہلے ہی معاہدہ ہو چکا تھا کہ میں ان تمام کاموں میں مدد دوں گا جو یونیورسٹی کی ترقی کے لئے کئے جائیں گے لیکن میں ان کا پرو وائس چانسلر بننے کے لئے تیار نہ ہوں گا۔ لیکن چند ایک مجبوریوں کی بنا پر وائس چانسلر صاحب کو مجھے کوئی دو مہینہ کے لئے پرو وائس بنانا پڑا۔ اور میں ان کی مجبوریاں سن کے اس سے انکار نہ کر سکا۔ اسی دوران میں ایک مرتبہ سائنس کے شعبہ جات کی فیکلٹی کی اعلیٰ تعلیم اور تحقیقات کی کمیٹی کی صدارت کر رہا تھا، تو اس میں ایک کیس ایسا آیا جس میں ایک شعبہ کے کسی ریسرچ اسکالر کے تحقیقی مقالہ کی ایک ملک کے باہر کے ممتحن نے بہت سخت الفاظ میں تنقید کی تھی۔ رپورٹ بہت لمبی تھی اور اس میں بہت سی غلطیوں کے متعلق بھی بیان کیا گیا تھا اور یہ بھی بتایا گیا تھا کہ کس طرح ان تمام چیزوں کی تصحیح کی جا سکتی ہے۔ باہر کے ملک کے پروفیسر نے یہ بھی لکھا تھا کہ میں اس سے قبل مسلم یونیورسٹی کے کئی ریسرچ اسکالرس کے کئی تھیسس دیکھ چکا ہوں جن کا معیار بہت ہی بلند ہوتا تھا۔ اور اب میری سمجھ میں یہ نہیں آتا کہ تحقیق کا معیار اتنا کیسے گر گیا۔ میری رائے یہ ہے کہ یونیورسٹی کے ارباب حل و عقد کو خاص طور پر تحقیق کرنی چاہئے کہ تحقیق کے معیار کے اتنا گرنے کی کیا وجہ ہو سکتی ہے۔ مزید یہ لکھا تھا کہ میں یہ سفارش کرتا ہوں کہ اس تھیسس کے بارے میں میں نے جو بہت سی رائیں دی ہیں، ان کی روشنی میں دوبارہ درست کیا جائے۔ اور اس کے بعد چونکہ میں کافی وقت تک بہت مشغول رہوں گا اور اس تھیسس کو دوبارہ جلدی نہ دیکھ سکوں گا اسلئے میری رائے یہ ہے کہ اس مقالہ کو درست کرنے کے بعد ہندوستان کے جو دوسرے دو ممتحن ہیں ان کے پاس بھیج دیا جائے تاکہ وہ دیکھ لیں کہ جب اس کی ساری غلطیاں درست ہو جائیں تو ریسرچ اسکالر کو پی۔ ایچ۔ ڈی کی ڈگری دے دی جائے۔ قارئین میں سے جو لوگ یہاں کے حالات سے واقف نہ ہوں ان کو میں یہ بتا دوں کہ اس قسم کی کمیٹی میں پوری فیکلٹی کے تمام شعبہ جات کے صدر ہوتے ہیں۔ ان کے علاوہ فیکلٹی کے متعدد ایسے اشخاص جن کو تحقیقات کے کاموں میں نمایاں سمجھا جاتا ہے کمیٹی میں الیکشن کر کے بھیجا جاتا ہے۔ یونیورسٹی کا وائس چانسلر یا ان کی عدم موجودگی میں پرو وائس چانسلر صدر ہوتا ہے چنانچہ کمیٹی کی بڑی اہمیت سمجھی جاتی ہے اور اس لئے اس کی سفارش کبھی آگے چل کے کسی بھی جگہ رد نہیں کی جاتی۔ میری حیرت کی حد نہ رہی جب اس رپورٹ کو سن لینے کے بعد سائنس کے ہر شعبہ کے صدر، ڈین اور دوسرے نمائندے سب لوگوں نے سفارش کی کہ ریسرچ اسکالر کو فوراً ڈگری دے دی جائے اور ان تمام لغویات میں زیادہ وقت صرف نہ کیا جائے کہ وہ تمام غلطیاں اور کمزوریاں دور کرتا پھرے۔ اس لئے کہ ملک کے باہر کے ممتحن نے یہ تھوڑے ہی لکھا ہے کہ اس مقالہ کو اس کی نمایاں غلطیاں درست کرنے کے بعد میرے پاس بھی دوسری بار دیکھنے کو بھیجا جائے۔ اور جہاں تک ہندوستان کے دو ممتحنوں کا ذکر ہے تو وہ تو ڈگری دینے کی سفارش

پہلے ہی کر چکے ہیں۔ یہ بات آپ لوگوں کے ملحوظ خاطر رہے کہ ہندوستان کے جو دو ممتحن ہوتے ہیں ان میں سے ایک تو شعبہ ہی کا ہوتا ہے جس کی نگرانی میں تھیسس لکھا جاتا ہے۔ میں نے حاضرین جلسہ سے بہت معذرت کے ساتھ درخواست کی کہ ہر چند کہ میں اس وقت اس میٹنگ کی صدارت کر رہا ہوں لیکن آپ لوگوں کی طرح میں بھی مسلم یونیورسٹی کا ایک استاد ہوں۔ مجھے یہ کہنے کی اجازت دیجئے کہ دو باتیں قابل غور ہیں۔ ایک تو یہ کہ یونیورسٹی کے قوانین میں لکھا ہے کہ جب تک ڈگری دینے کا تینوں ممتحن سفارش نہ کریں اس وقت تک ڈگری نہیں دی جا سکتی۔ دوسری بات یہ ہے کہ کیا آپ لوگوں کے ذہن میں یہ بات نہیں آئی کہ یہ بات انتہائی شرمناک ہے کہ غیر ملک کے ممتحن نے جو پہلے بھی اس یونیورسٹی کے ایسے کاموں سے متعلق رہ چکا ہے اور جس نے یہاں کے پہلے کے مقالات کی بہت تعریف بھی کی ہے اس مقالے کی کڑی تنقید کرتے ہوئے ثبت سی تجویزیں کیوں پیش کیں اور کیوں لکھا ہے کہ یونیورسٹی کے ارباب حل و عقد کو اس بات کی تحقیق خاص طور سے کرنا چاہئے کہ مسلم یونیورسٹی میں تحقیق کا معیار اتنا زیادہ کیوں گر گیا ہے۔

میری ان باتوں کے سننے کے بعد بھی سائنس کے کسی صدر شعبہ، دوسرے نمائندہ اور ڈین نے میری بات نہ مانی اور اپنی ضد پر اڑے رہے کہ اس سے تو ریسرچ اسکالر کے وقت ضائع کرنے کے علاوہ اور کوئی فائدہ نہ ہوگا۔ اس پر آخر میں میں نے انتہائی صفائی سے کہہ دیا کہ آپ لوگ برا مانیں یا اچھا لیکن کم از کم میں اپنی صدارت میں اس طرح سے اس ریسرچ اسکالر کو ڈگری نہیں تجویز کر سکتا۔ حالانکہ میں نہیں جانتا کہ وہ کون ہے اور اس کے کیا حالات ہیں۔ لیکن جو کوئی بھی ہو اور اس کے جو حالات بھی ہوں، میں اپنی یونیورسٹی کے معیار کے اس طرح گرتے رہنے کے حق میں نہیں ہوں۔ اور کم از کم میں اس میں آپ کا ساتھ نہ دے سکوں گا۔ جب وائس چانسلر صاحب کی موجودگی ہو۔ یا آپ کے مستقل پرو وائس چانسلر کی موجودگی میں یہ میٹنگ ہو اس وقت آپ جو چاہیں منظور کر والیں عارضی طور پر دو ماہ پرو وائس چانسلر کی حیثیت سے میں نے کام کیا میرے بعد اس کیس کا کیا حال ہوا۔ مجھے اس کا علم نہیں اس لئے کہ میں جس راستہ پر نہیں چلتا اس کے میل نہیں گنتا۔ لیکن میرے دل میں بار بار خیال آتا تھا کہ آخر ڈاکٹر صاحب جیسی قابل ذہین اور ممتاز شخصیت نے جو مسلم یونیورسٹی کے متعلق اظہار خیال کیا تھا اس میں اگر زیادہ نہیں تو تھوڑی صداقت ضرور تھی جو اس واقعہ سے نمایاں ہے۔ اور ان جیسے علی گڑھ کے عاشق کی رائے آخر بالکل فضول کیسے ہو سکتی تھی۔

دوسرا واقعہ جس کا مجھے صدمہ ہوا یہ تھا کہ میڈیکل کالج کے ایک صاحب جو اپنے مضمون میں جید عالم سمجھے جاتے تھے اور یقیناً ہوں گے بھی ایک مرتبہ ایگزیکٹیو کونسل کے الیکشن کے سلسلہ میں ایک صاحب کو ووٹ دینے کی سفارش کرنے میرے یہاں تشریف لائے۔ میں اور میری بیوی ان کے پاس ڈرائنگ روم میں

بیٹھے باتیں کر رہے تھے۔ میری بیوی نے اُن کی خاطر مدارات کے لئے خاص طور سے چائے اور دوسری چیزوں کا انتظام کیا تھا۔ میں نے ڈاکٹر صاحب موصوف سے عرض کیا کہ ڈاکٹر صاحب! آپ اپنے مضمون کے بہترین استادوں میں سے ہیں، پڑھنے لکھنے اور کام کرنے والے ہیں۔ اور ایسے آدمی کے لئے ووٹ مانگنے آئے ہیں جن کو پڑھنے لکھنے اور اپنے کام کرنے میں نہ کوئی دلچسپی ہے نہ تعلق۔ تو وہ ایگزیکٹیو کاونسل جو قریب قریب ہر معاملہ کے لئے بہترین کاونسل سمجھی جاتی ہے وہاں جا کر کیا کریں گے۔ کہنے لگے جب میں انگلستان گیا تھا تو میں نے وہاں بہت اچھا کام کیا تھا۔ لیکن یہاں استاد ہونے کے بعد جب میں نے حالات دیکھے تو یقین ہو گیا کہ مسلم یونیورسٹی میں ہر کام پالکس سے ہوتا ہے۔ اب تو مجھے پالکس لڑنے اور لڑانے میں بڑا مزہ آتا ہے۔ اور پڑھنا لکھنا تو اب صرف برائے نام ہے۔ اس کام کو میں نے بالکل چھوڑ دیا۔ جو سرمایہ جمع کیا تھا اس کے سود پر معاملہ چل رہا ہے۔ میں نے بہت تکلیف سے ان سے عرض کیا کہ ڈاکٹر صاحب یہ بات آپ کے لئے زیب نہیں دیتی اس لئے کہ استاد کا فرض تو یہ ہے کہ ہمیشہ تعلیمی کام میں مشغول رہے۔ بولے مسلم یونیورسٹی میں تو کام کرنے والے استادوں کی مٹی پلید ہو جاتی ہے۔ اس لئے اس سے کیا فائدہ۔ میں یہ سن کر سناٹے میں رہ گیا۔ اور ڈاکٹر صاحب کی بات دل پر تازہ ہو گئی۔ لیکن اب ان کی باتیں یاد کرنے کے علاوہ اور بچا ہی کیا ہے۔ اگر کسی سے کچھ کہوں تو وہ یقیناً یہی خیال کرے گا کہ یہ آدمی تو زندگی بھر ڈاکٹر صاحب کی خوشامد میں لگا رہا اور آج بھی وہی کام کر رہا ہے۔

اب میں یونیورسٹی سے ریٹائر ہو گیا ہوں لیکن اپنے مضمون سے نہیں۔ اس لئے کہ میرا عقیدہ یہ ہے کہ کوئی استاد کبھی اپنے مضمون سے ریٹائر نہیں ہوتا۔ بانی یونیورسٹی نے جب یونیورسٹی بنائی تھی تو کیا کیا حوصلے رہے ہوں گے۔ ڈاکٹر صاحب کے کیا حوصلے تھے۔ ہم تو کچھ نہیں کر سکتے۔ لیکن اگر ان کی تقلید میں تھوڑی بہت ملک اور قوم کی خدمت کرتے رہیں تو یہی ہمارا حاصل زندگی ہے۔

میں جانتا ہوں کہ سائنس کی تحقیقات میں دو ایک مثالیں دینے سے کوئی بات ثابت نہیں ہوتی۔ اور یہ انسان کی کمزوری ہے کہ وہ صرف دو ایک باتیں دیکھ کر جلدی سے کسی نتیجہ پر پہنچنے کی کوشش کرتا ہے۔ لیکن ریٹائر ہونے کے بعد چونکہ میری بیوی مسلم یونیورسٹی ہی میں ملازم ہیں اور ان کے ساتھ یونیورسٹی کے اندر ہی رہتا ہوں اور کبھی کبھی تھوڑے بہت حالات معلوم ہوتے رہتے ہیں۔ تو پتہ چلا کہ موجودہ وائس چانسلر صاحب نے Academic Programme Commission بنایا ہے جس کا کام منجملہ اور کاموں کے یہ ہے کہ وہ یہ تحقیقات کرے اور جگہ جگہ جا کر معائنہ کرے اور یہ دیکھے کہ ہر شعبہ کے اساتذہ کام کر رہے ہیں یا نہیں۔ حالانکہ اتنے عرصہ تک یونیورسٹی میں کام کرنے کے بعد مجھے کم از کم اتنی بات معلوم ہے کہ یہ بات تو یونیورسٹی کے قواعد میں پہلے ہی سے موجود ہے۔ وائس چانسلر پوری یونیورسٹی کے کام کا ذمہ دار ہے، ہر ڈین

اپنی فیکلٹی کا ذمہ دار ہے۔ ہر صدر شعبہ اپنے شعبہ کا ذمہ دار ہے اور ہر استاد اپنے کام اور اپنے طلباء اور تحقیق کے کام کا ذمہ دار ہے۔ تو موجودہ وائس چانسلر کو ایسا کمیشن بنانے کی کیا ضرورت پڑتا۔ وجہ صرف ایک ہی ہو سکتی ہے اور وہ یہ کہ ان کو اس بات کا احساس ہے کہ لوگ اپنی اپنی جگہ پر کام نہیں کر رہے ہیں۔ اور یہی ذاکر صاحب کا خدشہ تھا جس کو رنجیدہ ہو کر انہوں نے مجھ سے بیان کیا تھا۔

یہ بات میں ہرگز نہیں کہتا کہ یونیورسٹی میں قابل استاد نہیں ہیں۔ دراصل بہت سے لوگ تو بہت ہی اچھے ہیں اور مزید لوگ بھی ہوں گے۔ جنھیں میں نہیں جانتا۔ بہت سے لوگوں نے اپنے کام کا سکہ ہندوستان اور ہندوستان کے باہر بھی جمایا ہے اور جما رہے ہیں۔ مگر یہاں پر جتنا زیادہ بگڑنے کا چانس ہے۔ اس کو دیکھ کر افسوس ہوتا ہے۔ جو جو وائس چانسلر کم از کم میری علمی زندگی میں یہاں پر آئے۔ سب بڑے بڑے حوصلے لے کر آئے۔ لیکن تھوڑے ہی عرصہ میں ہر ایک کی مخالفت کی گئی۔ اس لئے ان سے طرح طرح کے کام کروائے جا سکیں۔ آخر استاد کو استاد بننے سے زیادہ کس چیز کی ضرورت ہوتی ہے۔ اور میری سمجھ میں آج تک نہ آ سکا کہ کیوں یہاں کے لوگ وائس چانسلر سے اس بات کے امیدوار ہوتے ہیں کہ ان کو استاد کے علاوہ کوئی اور چھوٹا موٹا عہدہ مل جائے

مجھے یقین ہے کہ میرے اس مضمون سے علی گڑھ اور علی گڑھ سے جو لوگ باہر جا چکے ہیں ناراض ہو سکتے ہیں۔ لیکن میں یہ سمجھتا ہوں کہ استاد کا فرض ہے کہ جس بات کو وہ صحیح سمجھے صفائی سے کہے۔ اور اس کو اپنے خیالات کے علاوہ کسی اور چیز کا غلام نہیں ہونا چاہئے۔ یہ خیالات وقت کے ساتھ تبدیل بھی ہو سکتے ہیں۔ اس کا بھی امکان ہے کہ میرے خیالات آئندہ چل کر کچھ اور ہو جائیں۔ لیکن جب دوسرے ہوں گے تو میں اپنی غلطی کو تسلیم کرنے میں کسی وقت بھی کسی قسم کا تامل نہ کروں گا۔ انشاء اللہ۔

●●

ڈاکٹر اقبال حسین
(سابق پروفیسر شعبۂ فارسی پٹنہ یونیورسٹی)
اکزیبیشن روڈ، پٹنہ

# ڈاکٹر ذاکر حسین سے میری چند ملاقاتیں

میری ملاقات مرحوم ڈاکٹر ذاکر حسین صاحب سے پہلی بار غالباً ۱۹۳۱ء میں دہلی میں ہوئی ہیں ان کے پاس ایک تعارفی خط امام المشائخ حضرت خواجہ حسن نظامیؔ کا لے کر گیا تھا۔ امام المشائخ کا خط دیکھ کر وہ بہت خوش ہوئے اور دیر تک ان کی خوبیوں کا تذکرہ کرتے رہے۔ اس زمانہ میں میں "سام مرزا صفوی" کا تذکرہ "تحفۂ سامی" پر کام کر رہا تھا اور میں نے اس کام میں ڈاکٹر صاحب کا مشورہ لینا مناسب سمجھا تھا۔ اس کتاب کو پٹنہ یونیورسٹی شائع کرانے والی تھی اور میں اس کو نہایت خوبی کے ساتھ ایڈٹ کرنا چاہتا تھا۔ ڈاکٹر صاحب پروفیسر براؤن (Prof. Browne) کی "تاریخ ادبیات ایران" میں اس کتاب کے متعلق پڑھ چکے تھے۔ پروفیسر براؤن نے "تحفۂ سامی" کو ایک گراں بہا کتاب قرار دیا تھا۔ از راہ کرم ڈاکٹر صاحب نے مجھے مشورہ دیا کہ کتاب کو اس طرح سے ایڈٹ کیا جائے کہ متن میں کوئی غلطی اور خامی نہ رہ جائے اور حواشی کے نوٹ کو زیادہ طول نہ دیا جائے۔ میں نے ڈاکٹر صاحب کے اس مشورہ پر پورا عمل کیا۔ جب یہ کتاب ۱۹۳۴ء میں پٹنہ یونیورسٹی کے توسل سے شائع ہوئی تو ایران اور یورپ میں یہ ایڈیشن نہایت مقبول ہوا۔ میں نے ایک نسخہ کتاب کا ڈاکٹر صاحب کی خدمت میں ڈاک سے روانہ کر دیا اور تین مہینوں بعد جب میں دلی جا کر ان سے ملا تو وہ کتاب "تحفۂ سامی" کو پڑھ چکے تھے۔ میری ہمت افزائی کی اور ان خطوط کو دیکھا جو میرے پاس کتاب کے بارے میں ایران اور یورپ سے آئے تھے خصوصاً مرزا محمد قزوینی اور آقائی محمد علی تربیت کے خطوں کو نہایت شوق سے پڑھا۔ مجھے اعتراف ہے کہ یہ سب کچھ ڈاکٹر صاحب کے اچھے مشوروں کی بدولت ہوا۔

ڈاکٹر صاحب ایک خوش مزاج آدمی تھے اور ہر بات میں ان کی متین ظرافت کا اظہار ہوتا تھا۔ کتاب کھول کر آگہی خراسانی کا احوال پڑھنا شروع کیا۔ سام مرزا نے اس شاعر کے بارے میں لکھا ہے کہ خباثت اس کے مزاج پر غالب تھی اور مختلف قسم کے "شہر آشوب" لکھا کرتا تھا۔

ڈاکٹر صاحب اس شاعر کے متعلق کہنے لگے کہ خوب آدمی تھے اور ایک بات تو ایسی کہی ہے جس کو میں نے پہلے کبھی نہیں سنا تھا۔ چیل کے بارے میں کہتے ہیں کہ چھ مہینے نر اور چھ مہینے مادہ رہتی ہے۔ آگہی خراسانی نے مولانا محمد طبسی

کی (جو کہ عام طور سے احمد آتون کہے جاتے تھے) خوب ہنسی مندرجہ ذیل شعر میں اڑائی ہے ؎

احمد آتون گہی شیعی گہی سنی بود     چون نلیبوائی کہ شش مذہب و شش مذرت

پھر فرمایا کہ احمد آتون بڑے وقت شناس انسان تھے کبھی اپنے کو شیعہ کہتے اور کبھی سنی یہ کہہ کر ڈاکٹر صاحب خوب ہنسے اور کہا کہ آپ کے پٹنہ میں بھی ایسے لوگ موجود ہیں جو اپنے کو کبھی شیعہ اور کبھی سنی ضرورت کے مطابق کہتے ہیں یہ اشارہ میرے ملنے والوں میں ایک صاحب کی طرف تھا جو اپنے کو کبھی سنی اور کبھی شیعہ کہتے تھے۔ سام مرزا کے بارے میں کہا کہ جب وہ قید میں تھا تو اس نے وصیت کی تھی کہ جب وہ مر جائے تو دفن کرنے کے بعد اس کے لوح قبر پر یہ رباعی کندہ کر دی جائے۔

سامی ز غم زمانہ بیغم می باش     با محنت درد و عشق ہمدم می باش

چون موجب شادی حقیقی مرگ است     گر مرگ رسد تو شاد و خرم می باش

میں نے بعد تحقیق اس رباعی کو "تحفہ سامی" کے دوسرے ایڈیشن کے دیباچہ میں درج کر دیا ہے۔



۱۹۳۷ء میں میری کتاب (The Early Persian Poets of India) کو پٹنہ یونیورسٹی نے شائع کیا میں نے پہلی کاپی ڈاکٹر صاحب کی خدمت میں بذریعہ ڈاک روانہ کی۔ جب کتاب ملی پہنچی تو ڈاکٹر صاحب بیمار تھے اور شہر سے باہر گئے ہوئے تھے۔ وقت پر رسید نہ بھیجنے کی معذرت چاہی اور اپنے خط میں میری کتاب کی تعریف کرتے ہوئے مجھے تحقیق کا کام جاری رکھنے کا مشورہ دیا۔ اس خط کو میں نے ۴۴ سال سے بطور یادگار اپنے پاس محفوظ رکھا ہے۔ ایک سال بعد ڈاکٹر صاحب نے مجھ سے اس کتاب کی تین کاپیاں طلب کیں اور جب میں دہلی سرکاری کام سے گیا تو ان تین کاپیوں کو ڈاکٹر صاحب کی خدمت میں پیش کیا وہ بہت خوش ہوئے اور کہنے لگے کہ میں محمود شیرانی سے اس بات پر اتفاق کرتا ہوں کہ کچھ عرصہ تک اس طرح کی کتاب نہیں لکھی جائے گی۔ ڈاکٹر صاحب مرحوم کا مقابلہ نئی کتابوں کے پڑھنے میں کوئی نہیں کر سکتا تھا۔ جب بھی کوئی نئی کتاب کا تذکرہ کیجیے خواہ اُردو کی ہو یا انگریزی کی یہ کتاب ڈاکٹر صاحب کی نظر سے گذر چکی ہوگی اور اس پر وہ اپنا عالمانہ تبصرہ فوراً دیتے تھے۔ کہنے لگے کہ میں شیرانی صاحب کا تبصرہ پڑھ چکا ہوں۔ لاؤ تمہارے سامنے کتاب کو پڑھوں۔ چونکہ میری کتاب (Sir Denison Ross) ڈاکٹر عظیم الدین احمد اور ڈاکٹر ہادی حسن کے مشوروں سے مرتب کی گئی تھی کچھ دیر تک ان بزرگوں کا تذکرہ رہا۔ ڈاکٹر صاحب (Sir Denison Ross) سے خوب خوب واقف تھے اور اکثر ان کی خدمات کی تعریف کیا کرتے تھے۔ میں نے ابوالفرج رونی کے بارے میں جو کچھ لکھا تھا اس کو بہت پسند کیا اور فیضی کے ایک قصیدہ کے چند اشعار پڑھے جس میں اس نے الفرج رونی کا تتبع کیا تھا۔ رونی کی رباعیوں کو بھی بہت پسند کیا۔ عمید الدین کے اشعار کو بھی

شوق سے پڑھا۔ خصوصاً اس نظم کو جس میں شراب اور بھانگ کے درمیان مناظرہ درج ہے۔ عبیدالدین کے اس قصیدہ کو جس کی تشبیب ہے۔

وارم جفائی نو بہ نو زیں چرخ نا خوش منظری          کوری کبودی کج روی عاقل کشی دون پروری

نہایت شوق سے شروع سے آخر تک پڑھا اور مندرجہ ذیل شعر کو کئی بار پڑھا۔

برخیز بر عزم سفر زیں جای نا خوش درگذر          کاندر تنور شیشہ گر قیمت ندارد جوہری

ڈاکٹر صاحب سے یہ ملاقات مجھے ہمیشہ یاد رہے گی۔ انھوں نے اپنے چند ضروری کاموں کو چھوڑ کر مجھے موقع دیا کہ میں ان سے کچھ استفادہ کرسکوں میں بغیر اطلاع کئے ان سے ملنے گیا تھا اور انھوں نے نہایت خندہ پیشانی سے میرے ساتھ اپنا قیمتی وقت صرف کیا۔



ڈاکٹر عبدالحفیظ فردوسی اپنے مرادپور کے بنگلہ میں مقیم تھے۔ یہاں اب پٹنہ مارکٹ بن گیا ہے۔ ان کا بیٹا جامعہ ملیہ میں پڑھتا تھا۔ کسی کام سے ڈاکٹر ذاکر حسین غالباً ۱۹۴۳ء میں جب پٹنہ تشریف لائے تو ڈاکٹر حفیظ نے ان کو اپنے یہاں چائے پر مدعو کیا اور مجھے بھی بلایا۔ میں مسٹر امتیاز محمد خاں ایم اے علیگ بی ٹی لندن کے ساتھ جو اس زمانہ میں دانا پور گھگول ریلوے اسکول کے ہیڈ ماسٹر تھے اس دعوت میں شرکت کے لیے گیا۔ ہم لوگ کچھ دیر پہلے پہنچے تو مسٹر امتیاز محمد خاں نے مجھ سے ڈاکٹر ذاکر حسین کی بنیادی تعلیم کی اسکیم پر اعتراض کرنا شروع کیا۔ میں نے ان کو روکا اور کہا کہ یہ موقع ان سب باتوں کا نہیں ہے ڈاکٹر صاحب کا قیام پٹنہ میں تین دن اور رہے گا آپ ان سے مل کر اپنی بدگمانیوں کو دور کرلیں۔ اسی اثنا میں ڈاکٹر صاحب کمرے میں داخل ہوئے اور ہم مختلف موضوع پر خصوصاً مسلمانوں کی تعلیم کے بارے میں ان سے باتیں کرتے رہے۔ چائے کی میز بڑی لمبی تھی اور ہر قسم کے کھانوں اور پھلوں سے لدی ہوئی تھی جب چائے شروع کرنے میں دیر ہوئی تو ذاکر صاحب نے اپنے مخصوص انداز میں کہا کہ یہ تو جنت کا نظارہ معلوم ہوتا ہے۔ کل اچھی اچھی چیزیں سامنے رکھی ہوئی ہوں مگر کوئی ان چیزوں کی طرف توجہ نہیں کرنے والا ہے۔ میرے دوستوں میں سے ایک نے اپنے علیگڈھ کے انداز میں کہا کہ حضرت جبرئیل کا انتظار ہے۔ وہ یہ کہہ ہی رہے تھے کہ مولانا سید سلیمان ندوی کمرے میں داخل ہوئے اور چند لوگوں نے کہا کہ آج سے آپ کا خطاب جبرئیل ہوگیا۔ سلیمان ندوی صاحب نے بھی ہنسی میں شرکت کی اور تقریب ایک گھنٹہ تک ڈاکٹر صاحب نے اپنی باتوں سے ہم لوگوں پر جادو کا اثر ڈالا اور ہم لوگ دم بخود ان کی باتوں کو سنتے رہے کیونکہ گفتگو کا موضوع اسلامیات تھا۔ مولانا سلیمان ندوی جب اسلامیات کی باتیں ہوں تو کب چپ رہنے والے تھے کبھی تو ڈاکٹر صاحب کا ساتھ دیتے تھے اور کبھی نہایت شدت کا اختلاف کرتے تھے۔ جی تو چاہتا تھا کہ ڈاکٹر صاحب کچھ دیر اور بیٹھیں کیونکہ ان کی باتیں ہم لوگوں کے لیے نہایت سودمند اور دلچسپ تھیں۔ مگر مرادپور کی مسجد سے مغرب کی اذان ہوئی اور جلسہ ختم ہوگیا۔

ذریعے سفارش پہنچائی۔ حارث صاحب نے واپس آکر خوشخبری سنائی کہ ذاکر صاحب نے فرمایا "بھئی درخواستیں بہت ہیں۔ داخلے کی گنجائش باقی نہیں ہے، مگر ایک ٹیچر کے بیٹے کے لیے تو کچھ کرنا ہی پڑے گا۔ داخلہ منظور ہوگیا۔ میں نے جامعہ کے قاعدے کے مطابق اپنے بچے کے لیے کپڑے بنوائے، ضروری سامان خریدا اور اسے بھیجنے کی تیاری کرلی، لیکن کچھ ہی دنوں میں دلی میں ایسا فساد پھوٹ پڑا کہ شہر میں قتل و غارت گری کا بازار گرم ہوگیا۔ میری آرزو ناتمام رہ گئی اور مجھے اس کا ہمیشہ افسوس رہا۔ اس وقت جامعہ ملیہ اسلامیہ، ذاکر صاحب کا دوسرا نام تھا! میرا بچہ اس سعادت سے زندگی بھر محروم رہا کہ اس کے استاد ذاکر صاحب ہوتے!

جوبلی کے بعد مجھے ایک نیازمند کی حیثیت سے بارہا ذاکر صاحب کی خدمت میں حاضر ہونے کے مواقع ملتے رہے۔ مسلم یونیورسٹی کی وائس چانسلری کے زمانہ میں وہ انجمن ترقی اردو (ہند) کے صدر بھی تھے جس کا دفتر علی گڈھ منتقل ہوچکا تھا۔ مرکزی کمیٹی کے رکن کی حیثیت سے جب بھی علی گڈھ گیا ان سے ملاقاتیں ہوتی رہیں اور ان کی باوقار شخصیت، انسان دوستی، اعلیٰ کردار، اور بلند پایہ معلم کی حیثیت سے متاثر ہوتا رہا۔ غالبؔ نے کہا ہے ؎

ہزاروں خواہشیں ایسی کہ ہر خواہش پہ دم نکلے
بہت نکلے مرے ارمان لیکن پھر بھی کم نکلے

میری زندگی میں بھی بہت سے ارمان پورے ہونے سے رہ گئے، ان میں سے صرف دو کی حسرتیں آج بھی باقی ہیں۔ ایک اپنے بیٹے کو جامعہ میں تعلیم نہ دلا سکنے کی اور دوسری یہ آرزو کہ میں بھی ذاکر صاحب کے ساتھ ایک معلم کی حیثیت سے کام کرسکتا!

میں مہاراشٹر سیکنڈری اسکول سرٹیفکیٹ بورڈ کا رکن تھا اور اس کی فارسی، اردو کمیٹی کا کنوینر۔ اس حیثیت سے مجھے بورڈ کے اردو امتحانات کے لیے ایک انتخاب مرتب کرانے کی ذمہ داری سپرد کی گئی۔ میں نے اس کام میں ڈاکٹر عصمت جاوید سے مدد لی۔ عصمت جاوید سکول میں میرے عزیز شاگردوں میں سے تھے۔ ان سے کام اپنا آسان تھا۔ چنانچہ پہلے ہم دونوں نے بہت غور و فکر کے بعد چند بنیادی اصول مرتب کرکے کتاب کا ڈھانچہ تیار کیا، عنوانات مقرر کیے۔ پھر انتخاب عمل میں آیا۔ اور میرے ادارے کے ادبی پرنٹنگ پریس کے خوبصورت ٹائپ میں کتاب چھاپی گئی۔ اس میں ڈاکٹر ذاکر حسین کے اُس خطبۂ صدارت کا ایک اقتباس بھی تھا، جو انھوں نے دارالمصنفین (اعظم گڈھ) کی طلائی جوبلی پر ارشاد فرمایا تھا۔ اصول کے مطابق بورڈ نے انتخاب کا ایک نسخہ ذاکر صاحب کو بھی (جو نائب صدر جمہوریہ ہند تھے) بھیجا۔ کچھ دنوں بعد بورڈ کو ایک خط موصول ہوا، جس میں موصوف نے اس انتخاب کے بارے میں اپنی رائے ان الفاظ میں لکھ بھیجی تھی: "اردو کا اتنا اچھا اور سلیقے کا انتخاب

کسی بورڈ یا یونیورسٹی کی طرف سے شائع کیا ہو اب تک میری نظر سے نہیں گذرا ہے۔ میں بورڈ کو مبارکباد دیتا ہوں۔"
بورڈ کے چیرمین کی خوشی کا کیا ٹھکانہ۔ اپنی خوشی میں انھوں نے مجھے بھی شریک کر لیا۔ یہ ذاکر صاحب کی اعلیٰ ظرفی تھی۔
کہ وہ ہر اچھا کام دیکھ کر، تعریف سے بخل کرنے کے بجائے دل کھول کر ہمت افزائی کیا کرتے تھے۔

ذاکر صاحب گورنر بہار ہو کر پٹنہ آئے تو جی چاہا کہ اپنے وطن دسنہ بلانے کی دعوت دوں۔ دسنہ شہر پٹنہ سے کوئی ستر کلومیٹر کے فاصلے پر تھا تو ایک قریہ لیکن یہاں کا کتب خانہ ایسا تھا کہ جس کی مثال بڑے بڑے شہروں میں بھی نہیں ملتی تھی۔ تقسیم ہند کے بعد اس کے نتیجے میں بڑے پیمانے پر انتقال آبادی کی وجہ سے اس قیمتی سرمائے کا مستقبل بڑے خطرے میں پڑ گیا تھا۔ ڈر تھا کہ یہ متاع گراں جس کی آبیاری اہل دسنہ نے اپنے خون جگر سے کی تھی، زمانے کے دست بُرد سے برباد نہ ہو جائے۔ چنانچہ ذاکر صاحب کو صورت حال بتا کر انھیں دسنہ آنے پر رضامند کر لیا۔ دسمبر ۱۹۵۷ء میں دسنہ کے بچے کھچے باشندے جو بہار میں اِدھر اُدھر پھیلے ہوئے تھے، اپنے اجڑے ہوئے وطن میں اکٹھے ہوئے۔ بمبئی سے آیا۔ ایک چھوٹے سے گاؤں میں ہم بے مایہ اور بے سروسامان گورنر کے شان شایان ذاکر صاحب کے استقبال کے لیے سوائے ہدیۂ خلوص و محبت اور کیا پیش کر سکتے تھے! ان کے تشریف لاتے ہی مسلم یونیورسٹی کے آٹھ دس دسنوی سابق طلبائے یونیورسٹی کا ترانہ پیش کیا۔ پھر ذاکر صاحب کتب خانے کے نوادر دیکھنے لائبریری کے اندر تشریف لے گئے۔ وہاں ایک لمبی سی میز پر ابنائے دسنہ کی تصنیفات کی اچھی خاصی تعداد رکھی تھی جسے دیکھ کر وہ متاثر ہوئے اور فرمایا "اتنا اچھا سرمایہ تو کسی ایک ریاست کے لیے بھی باعث فخر ہو سکتا ہے۔" کتب خانے کے سامنے شامیانہ لگایا گیا تھا جہاں ان کی خدمت میں سپاس نامہ پیش کیا گیا جس میں کتب خانے کے آئندہ خطرات کا بھی اشارہ تھا۔

سپاس نامہ کا جواب دیتے ہوئے ذاکر صاحب نے دسنہ کے مایہ ناز فرزند علامہ سید سلیمان ندویؒ سے اپنے خصوصی تعلقات کا ذکر فرمایا: "میری زندگی میں ایک وقت ایسا بھی موڑ آیا کہ میں نہیں جانتا تھا کہ مجھے کیا کرنا چاہیے اُس وقت جو راہ سید صاحب علیہ رحمتہ نے دکھائی اُسی پر گامزن ہوا۔ میں آج جو کچھ بھی ہوں، اسی کی وجہ سے ہوں۔" یہ کہتے کہتے وہ آبدیدہ ہو گئے، آواز گلوگیر ہو گئی۔ جلسے سے اُٹھے تو سید صاحبؒ کے اُس ناتمام مکان کو دیکھنے گئے جو سید صاحبؒ نے بڑے شوق سے بنوانا شروع کیا تھا۔ بہار کا گورنر ایسے گاؤں کی گندہ اور تنگ گلیوں سے گزر رہا تھا "جس کو فلک نے لوٹ کر ویران بنا دیا"۔

۱۷ جولائی ۱۹۶۰ء کو دسنہ لائبریری کی کتابیں ذاکر صاحب کے حکم سے خدا بخش اورینٹل لائبریری پٹنہ پہنچا دی گئیں اور اب یہ سارا ذخیرہ "دسنہ کلکشن" کے نام سے محفوظ ہے اور تشنگان علم اس سے فیض اُٹھاتے ہیں۔

یہ ڈاکٹر ذاکر حسین صاحب کا احسان تھا۔

جو لوگ جامعہ ملیہ اسلامیہ کی تاسیس اور تاریخ سے واقف ہیں انھیں علم ہے کہ قیام کے وقت اس کے وسائل کتنے غیر تسلی بخش تھے۔ سرکاری امداد اور سرپرستی تو درکنار اس کا قومی کردار بھی برطانوی عینک سے مشکوک نظر آتا تھا۔ مالی دشواریوں کو کچھ حد تک ہلکا کرنے اور ایثار و اخلاق کی قدروں کو ارفع سطح پر پہنچانے کی غرض سے جامعہ میں "لائف ممبری" کا طریقہ اپنایا گیا۔ مہاراشٹر میں گوکھلے ایجوکیشن سوسائٹی"، "دکن ایجوکیشن سوسائٹی" وغیرہ کئی ایسے ادارے قائم تھے جن میں اساتذہ قلیل تنخواہ پر پندرہ بیس سال کی خدمت گزاری کا عہد و پیمان کرتے تھے۔ اسی نمونے پر جامعہ میں بھی ذاکر صاحب، ڈاکٹر سید عابد حسین، پروفیسر مجیب اور کئی دوسرے اساتذہ نے لائف ممبری کا عہد کیا۔ بمبئی میں انجمن اسلام مسلمانوں کا ایک قدیم تعلیمی ادارہ ہے۔ سنہ ۴۶ ۱۹ء میں انجمن کا ایک نیا دستور تیار ہوا جس میں "لائف ممبری" کی بھی گنجائش رکھی گئی مگر بعض قانونی مجبوریوں کی وجہ سے مجوزہ لائف ممبروں کو مالیات کے معاملے میں شریک نہ کیا جا سکا۔ انجمن کے صدر سیف طیب جی صاحب نے ذاکر صاحب سے مشورہ کیا جس کے بعد ایک درمیانی صورت نکل آئی۔

تقسیم کے بعد ملک سے مسلمانوں کا بڑے پیمانے پر انخلا شروع ہوا۔ بمبئی سے مسلمان بیوپاری، ملازم پیشہ اور دیگر پیشوں کے لوگ قسمت آزمائی کرنے نئی مملکت کی طرف رُخ کرنے لگے۔ اس کا اثر انجمن اسلام کی درسگاہوں پر بھی پڑنے لگا۔ مدرسین کی قلت ہونے لگی۔ اسکولوں کا کاروبار سنبھالنا دشوار ہو گیا۔ ان حالات میں انجمن کے کارکنوں کا گھبرا جانا قدرتی تھا۔ سب سے زیادہ پریشان سیف طیب جی ہو رہے تھے۔ ایک روز انھوں نے مجھے بلا کر اپنی پریشانی کا اظہار کیا۔ کہنے لگے: "اب وقت آ گیا ہے کہ جو لوگ انجمن کے مقاصد سے اتفاق اور ہمدردی رکھتے ہیں اور ملک اور ملّت کی خدمت کے آرزومند ہیں، وہ اپنے خلوص اور ہمت کا ثبوت دیں۔ انجمن کی لائف ممبری کھلی ہوئی ہے۔ کیا تم اس میں پہل کرو گے؟"

یہ بڑا نازک موقع تھا۔ ایک طرف ایک نئی سرزمین کے دلکش خواب اور بے پایاں مواقع، دوسری طرف کچھ اصول اور اقدار! میں چند لمحے اس کشمکش میں خاموش رہا۔ معاً ذاکر صاحب کا نقش اور ان کے ایثار اور کردار کی تصویر ذہن میں اُبھری۔ ان دنوں خود جامعہ پر جو کچھ گذر رہی تھی اور ذاکر صاحب کا جو حال تھا وہ سب آنکھوں کے سامنے پھرنے لگا۔ مجھے فیصلہ کرنے میں زیادہ دیر نہیں لگی۔ میں نے کہا "سیف صاحب لائیے فارم، میں دستخط کر دوں۔" اس طرح میں نے اپنے آپ کو اگلے پندرہ سال کیلئے انجمن کی خدمت کا پابند کر دیا۔ میرے ساتھ دو اور رفیق

بھی لائف ممبر بنے، اور ہم لوگوں نے انجمن کو ایک مشکل وقت میں اپنی بساط کے مطابق سنبھالنے میں حصہ لیا۔ اس وقت سے اب تک عرب میں بہت کچھ پانی بہہ چکا ہے، لیکن ایک لمحے کیلئے بھی مجھے اپنے اس فیصلے پر ملال نہیں ہوا۔

صدر جمہوریہ کے عہدے پر فائز ہونے کے بعد ذاکر صاحب کی شنکر اچاریہ سے ملاقات اور اس تصویر کا بہت چرچا ہوا، جو اخباروں میں شائع ہوئی تھی۔ بعض کوتاہ اندیشوں نے ان پر بد عقیدہ اور بظاہر مسلمان ہونے کا الزام تراشا۔ ذاکر صاحب کی طرف سے کوئی صفائی نہیں پیش کی گئی۔ دلوں کا حال جاننے والا اللہ ہے۔ کسی انسان کو یہ حق نہیں پہنچتا ہے کہ وہ دوسرے کے عقیدے کے بارے میں فتویٰ صادر کرے۔ ایمان اور عقیدے کی باتیں بڑی نازک ہوتی ہیں۔ ان کا تعلق انسان کی اپنی ذات اور اس کے خالق سے براہ راست ہوتا ہے۔ اس لیے میں بھی اس پر کوئی رائے نہیں دینا چاہتا ہوں۔ ذاکر صاحب پٹھان تھے، لیکن وہ اپنے نام کے ساتھ "خاں" نہیں لکھتے تھے۔ انجمن ترقی اردو (ہند) کے سکریٹری قاضی عبدالغفار صاحب نے ایک بار انجمن کی روداد میں "ذاکر حسین خاں" لکھ دیا۔ توثیقی دستخط ثبت کرتے وقت ذاکر صاحب نے اپنا نام پڑھا تو چیں بہ جبیں ہو کر بولے "میں تو اپنی پٹھانی چھپاتا ہوں، آپ اس کا اعلان کیوں کرتے ہیں؟" یہی معاملہ ان کا اپنی عبادت کے ساتھ تھا۔ میں نے کہیں پڑھا ہے کہ جامعہ نگر کے دوران قیام میں ذاکر صاحب نے اپنی بیٹی سے ایک ایسی ٹوپی سی دینے کی فرمائش کی جس سے پیشانی ڈھک جائے۔ جب اس فرمائش کا سبب پوچھا گیا تو کہا "تاکہ نماز میں سجدہ کرتے کرتے پیشانی پر نشان نہ پڑ جائے اور لوگ مجھے بڑا نمازی نہ سمجھنے لگیں۔"

میرے مرحوم دوست معین الدین حارث نے بتایا تھا کہ ایک بار جب ذاکر صاحب نائب صدر تھے تو وہ ان کی کوٹھی پر مہمان ٹھہرے۔ دلّی میں حارث صاحب کا معمول تھا کہ جمعہ کی نماز جامع مسجد میں ہی ادا کیا کرتے تھے۔ اس روز وہ ملازم سے کہہ گئے کہ رات دیر سے آئیں گے اور کھانا باہر کھائیں گے۔ حارث صاحب جب رات کے ساڑھے دس کے لگ بھگ کوٹھی پہنچے تو ملازم سے دریافت کیا: "میاں سو گئے؟" اور جب معلوم ہوا کہ وہ اپنے کمرے میں بیٹھے ہیں تو بے تکلف تعلقات کی بنا پر کمرے میں داخل ہوئے۔ وہاں حارث صاحب نے دیکھا کہ ذاکر صاحب تخت پر مصلّٰی پر بیٹھے تلاوت کلام پاک میں مشغول ہیں۔ حارث صاحب کو دیکھ کر انھوں نے صرف ہاتھ کے اشاروں سے کھانے کے بارے میں پوچھا، اور جب حارث صاحب نے اثبات میں سر ہلا کر جواب دیا تو پھر تلاوت میں لگ گئے۔ حارث صاحب وہیں بیٹھے رہے۔ تلاوت ہو چکی تو ذاکر صاحب نے ان سے دن کی مصروفیت کا حال دریافت کیا۔ حارث صاحب نے جمعہ کی نماز، عصر اور مغرب کی نماز جامع مسجد میں پڑھنے اور دیگر معاملات کا حال سنایا۔ جب وہ کہہ چکے تو ذاکر صاحب نے ٹھنڈی سی سانس لے کر کہا۔ "حارث صاحب! آپ تو اللہ کے نیک بندوں میں ہیں۔ اپنے بارے میں سوچتا

ہوں تو کانپ اٹھتا ہوں، کہ وہاں (عاقبت میں) نہ جانے میری کتنی پٹائی ہوگی"۔ خوف الہٰی سے ایسے لرز اٹھنے والے انسان کو بدعقیدہ بتانا کتنا بڑا ظلم ہے۔

ذاکر صاحب کو حضرت شاہ محمد الیاسؒ اور ان کی تبلیغی جماعت کی تحریک سے جو لگاؤ تھا اس کا ذکر کئی مضامین میں آچکا ہے۔ اکثر فجر کی نماز کے بعد ذاکر صاحب اوکھلے سے بستی حضرت نظام الدین جاکر شاہ صاحب علیہ رحمتہ کی خدمت میں حاضر ہو کر ان سے فیض اٹھاتے تھے۔

رادھا کرشنن صاحب کی مدت ختم ہونے کو آئی تو سوال اٹھا۔ کیا ذاکر صاحب صدر جمہوریہ بنیں گے؟ ذاکر صاحب فیصلہ کر چکے تھے کہ وہ اپنے بارے میں نہ کوئی بات اور نہ کوئی کوشش کریں گے۔ وہ یہ بھی طے کر چکے تھے کہ دوبارہ نائب صدر کے عہدے کی پیشکش قبول نہیں کریں گے، بلکہ کشمیر جاکر ساری ہنگامی زندگی سے دور ہو کر صرف ایک کام میں مشغول ہو جائیں گے، بچوں کیلئے سیرت رسول پاک پر ایک کتاب لکھنا۔ (یہ روایت حارث صاحب سے مجھ تک پہنچی تھی)۔

دارالمصنفین کی طلائی جوبلی کے موقع پر میری آنکھوں نے وہ منظر بھی دیکھا کہ شبلی منزل کی چھوٹی سی مسجد عصر کی نماز کے لیے مصلیوں سے کھچا کھچ بھری تھی۔ ذاکر صاحب، جو افتتاحی جلسے کے لیے بطور خاص آئے تھے، اپنی قیام گاہ سے بھاگے ہوئے پہنچے اور جہاں نمازیوں کی جوتیاں پڑی تھیں وہاں جگہ بنا کر نماز ادا کی۔ اس وقت ذاکر صاحب جمہوریہ ہند کے نائب صدر تھے اور خدا کے حضور میں ایک بندۂ عاجز۔

ذاکر صاحب کی طبیعت میں نہایت لطیف قسم کی ظرافت تھی جس میں حقیقت کی تلخی اور زبان کی چاشنی دونوں ہوا کرتی تھی۔ ایک دن میں پروفیسر محمد مجیب کے مکان پر بیٹھا تھا کہ نائب صدر جمہوریہ کی بڑی سی کار دروازے پر آکر رکی اور ذاکر صاحب بلا تکلف گھر کے اندر داخل ہوئے۔ علیک سلیک کے بعد ادھر ادھر کی کچھ باتیں ہو رہی تھیں کہ پروفیسر مجیب پھولوں کی ایک پینٹنگ اٹھا لائے اور کمرے کے سرے پر ذاکر صاحب کو دکھاتے ہوئے بولے: "اس پینٹنگ کے بارے میں آپ کا کیا خیال ہے؟" ذاکر صاحب نے گردن دائیں بائیں موڑ کر کہا: "اچھی نہیں ہے"۔ مجیب صاحب نے تعجب سے پوچھا: "آپ نے یہ رائے کیوں قائم کی؟" ذاکر صاحب نے بڑی متانت سے فرمایا: "چونکہ اسے دیکھ کر مجھے وحشت نہیں ہو رہی ہے۔ آج کل اچھی تصویر کی یہی نشانی ہے"۔

بمبئی کی ایک ملاقات کے دوران مسلمانان ہند کے رویے پر گفتگو ہو رہی تھی۔ ذاکر صاحب نے آخر میں فرمایا: "بھئی ہم نے تو آج سے تیرہ سو سال قبل ایک سبق پڑھا تھا اور آج تک اسی پر عمل ہے، اور وہ یہ کہ دوسروں

کا ظلم ثابت کر کے اپنی بخشائش کا سامان پیدا کر لیں۔"

ذاکر صاحب کی تفریحی کارروائی کی ایک اور مثال حارث صاحب کی زبانی سننے میں آئی۔ حافظ محمد ابراہیم صاحب جب گورنر تھے تو ذاکر صاحب کے اعزاز میں انھوں نے ڈنر دیا جس میں عمائدین شہر مدعو تھے۔ کھانا ختم ہوا تو ذاکر صاحب کے ذاتی ملازم ایک طشتری میں ان کے لیے وٹامن اور دوسری دواؤں کی گولیاں لیکر ڈائننگ ہال میں داخل ہونے لگے۔ سیکورٹی والوں نے روکا۔ ملازم نے ہزار سمجھانے کی کوشش کی، مگر وہ نہ مانے۔ بڑی مشکل سے اس پر رضامند ہوئے کہ طشتری اندر پہنچا دینگے۔ ملازم نے دور ہی سے اشارہ کر کے بتایا کہ وہ جو سامنے شیروانی پہنے چھوٹی سی داڑھی رکھے ہیں، انھیں کو دوائیں پہنچانی ہے۔ اتفاق کی بات کہ حافظ صاحب اور ذاکر صاحب دونوں کا حلیہ ایک ہی جیسا تھا۔ سیکورٹی والوں نے وہ طشتری حافظ صاحب کے سامنے رکھ دی، اور حافظ صاحب نے رنگ برنگی گولیاں یکے بعد دیگرے کھانا شروع کر دیں۔ ذاکر صاحب غلطی تاڑ گئے، مگر دانستہ اس غلطی کا تماشا دیکھتے اور لطف اٹھاتے رہے۔

ذاکر صاحب سے میری آخری ملاقات ۸ مارچ ۱۹۶۸ء کو راج بھون بمبئی میں ہوئی۔ حارث صاحب نے فون کیا "آج شام کیا کر رہے ہیں؟" میں نے جواب دیا "کوئی خاص کام تو نہیں ہے۔" "تو پھر چلیے ذاکر صاحب سے مل لیں۔ میں نے ان کے سکریٹری سے معلوم کر لیا ہے۔ ۵ سے ۷ بجے تک وہ خالی ہیں۔"

ہم دونوں راج بھون پہنچے۔ ذاکر صاحب اپنے پروگرام سے فارغ ہو کر ابھی تک نہیں لوٹے تھے۔ ہم برآمدے میں انتظار کرتے رہے۔ دس پندرہ منٹ بعد وہ تشریف لائے۔ سلام کلام ہوتے ہی وہ ہمیں اپنے ساتھ لیتے ہوئے اندر لے گئے۔ مختلف موضوعات پر گفتگو ہوتی رہی۔ اردو، طباعت کے مسائل، دینی تعلیم کے منصوبے، انجمن اسلام کی کارگذاریاں وغیرہ۔ بڑی توجہ سے سنتے رہے۔ اپنے مشوروں سے بھی نوازتے رہے۔ پون گھنٹے کے بعد ہم اُٹھے تو ذاکر صاحب نے مصافحہ کے لیے ہاتھ بڑھایا۔ بڑی شفقت سے میرا ہاتھ اپنے ہاتھوں میں لے کر فرمایا۔ "دسنوی صاحب، بمبئی میں آپ کی ذات بہت غنیمت ہے۔ بہت غنیمت ہے۔"

میں وہاں سے چلا تو ایقان، حوصلہ اور ولولے کا بے پناہ ہجوم دل میں لیے چلا۔

ع خدا رحمت کند بر عاشقان پاک طینت را

●●

پروفیسر شاہ عطاء الرحمٰن عطا کاکوی
(سابق پروفیسر و صدر شعبۂ اردو، پٹنہ یونیورسٹی)
عطا منزل، سلطان گنج، پٹنہ

# ذاکر صاحب: چند یادیں

۱۹۲۵ء میں ذاکر صاحب سے میری ملاقات مختصر ترین اور بہت طویل ہوئی۔ آپ پوچھئے کیسے؟ مختصر بھی اور طویل بھی۔ مختصر اس لئے کہ بس، دو ایک ملاقات ہوئی۔ طویل اس لحاظ سے کہ فرش سے شروع ہوا اور عرش تک اس کا سلسلہ چلتا رہا، عرش سماوی نہیں بلکہ ارضی۔ اگرچہ ہم سے خط و کتابت تھی، مگر آپ غالباً یقین نہ کریں گے کہ جب تک وہ گورنر رہے یہاں، ہم ایک دن بھی ان سے ملنے کیلئے راج بھون نہیں گئے۔ ۱۹۲۵ء کا واقعہ سنئے:۔

دلّی دیکھنے کے بعد ارادہ ہوا جامعہ ملیہ دیکھ لیں۔ ایسے نہیں جیسے لوگ آگرہ جا کر تاج محل دیکھتے ہیں۔ بات اصل میں یہ تھی کہ ہمارے عزیز قاضی سعید وہاں تعلیم حاصل کر رہے تھے۔ ۱۹۲۵ء کا واقعہ ہے۔ ان سے ملنے کے لئے ہم جامعہ ملیہ گئے، قرول باغ۔ معمولی عمارت، چھوٹی چھوٹی کوٹھریاں کمرے وغیرہ۔ یہاں بیٹھک ہے، یہاں لڑکے خود انتظام کرتے ہیں، اور لڑکے خود فیصلہ کرتے ہیں۔ خیر، ایک کوٹھری میں دیکھا کہ فرش بچھا ہوا ہے۔ ایک صاحب بیٹھے ہوئے ہیں شیروانی پہنے ہوئے۔ معلوم ہوا کہ یہ شیخ الجامعہ ہیں۔ جانے سے پہلے ہمارے استاد پروفیسر عبدالمنان صاحب نے کہا تھا کہ جا رہے ہو دلّی تو کوئی کتاب میرے لئے لیتے آنا۔ تو دیکھا کہ یہاں بکڈپو ہے۔ وہاں کتاب خریدنے چلے گئے۔ یکایک "بانگ درا" پر نظر پڑی۔ اچھا تو اقبال کا کلام یہاں چھپا ہے۔ قیمت چار روپیہ۔ وہ کتاب خرید لی۔ اس کے بعد اس کو لے کر ہم یہاں آئے۔ اس ضمن میں ایک لطیفہ ہے۔ مدرسہ میں ہمارے منجھلے بھائی بھی پڑھتے تھے۔ کتاب ہاتھ میں تھی۔ اتفاق سے مختار الدین آرزو صاحب کے والد ماجد، ملک العلما مولانا ظفر الدین تھے۔ انھوں نے پوچھا "کیا ہے؟" میں نے کہا "اقبال کا کلام ہے۔" "دیکھیں۔ اچھا ہم لے جاتے ہیں گھر، کل واپس کر دیں گے۔" دوسرے دن دیکھا کہ معاذ اللہ، تمام حاشیہ پر پنسل سے بھرے ہوئے ہیں کہ یہ کفر کا کلمہ ہے، یہ ناجائز ہے، اور یہ ہے، وہ ہے۔ انھوں نے وہیں سے کہا، "شعر را بمدرسہ کے برد"۔ خیر، مختصر یہ کہ وہ کتاب رہی نہیں۔ ایک صاحب لے گئے۔

پھر لائے نہیں۔ یہ پہلی ملاقات تھی۔ ۱۹۷۰ء میں ذاکر صاحب سے ملاقات ہوئی وہ قاضی سید کے مہمان تھے۔ اسی دن انجمن اسلامیہ میں ایک جلسہ تھا۔ ذاکر صاحب، ان کی شخصیت، ان کا وقار تھا، علم تھا۔ وہ اس لیے آئے تھے کہ جامعہ کے متعلق چند لوگوں کو واقف کرائیں۔ چندہ وصولیں۔ ذاکر صاحب نے نہایت ہی اچھے طریقے سے بیان کیا۔ پھر خود سر علی امام اٹھے اور کہا "ذاکر صاحب! یہ تو بتائیے کہ آپ کا جامعہ ہے کیا؟ نام تو ہے جامعہ، یعنی یونیورسٹی۔ آیا یہ یونیورسٹی ہے؟ کالج ہے؟ اسکول ہے؟ پاٹھ شالا ہے؟ یہ ہے کیا؟" انھوں نے اس طریقے سے پوچھا کہ ایسا معلوم ہوا کہ اعتراض کر رہے ہیں کہ آخر کیا مقصد ہے۔ مگر ذاکر صاحب کے چہرے پر ذرا بھی کوئی تاثر نہیں تھا۔ نہایت اطمینان سے کھڑے ہوئے تھے۔ انھوں نے کہا کہ "ہماری جامعہ یونیورسٹی بھی ہے۔ کالج بھی ہے، اور یہ بھی ہے اور وہ بھی ہے۔ ذاکر صاحب اسکے بعد گورنر ہو کر آئے۔ ایک دعوت نامہ آیا۔ Independence Day کا۔ تو وہ ملاقات کیا تھی۔ ہم لوگ گئے تھے۔ اگرچہ وہ شاعر نہ تھے، مگر شعر و شاعری کا ذوق رکھتے تھے۔ شاید آپ لوگوں کو معلوم نہیں کہ جب وہ جرمنی میں تھے تو دیوان غالب کو خود سے کمپوز کر کے انھوں نے چھپوایا تھا۔ ایک مرتبہ انھوں نے مشاعرہ کیا بہت مختصر سا، چار پانچ آدمی، اردو کے شعرا۔ غالباً بسمل عظیم آبادی بھی موجود تھے۔ یہ خاکسار بھی تھا۔ میں نے کیا پڑھا، یاد نہیں، مگر دو شعر یاد آ گئے جو انھوں نے پڑھے تھے کہ:

نہ بھولو غیروں کے گلزار پر تم اے بھولو ۔۔۔ جہاں کھلے ہو اسی گلستاں کی بات کرو
جہاں ابھی ہو، وہاں تم نے کیا کیا پہلے ۔۔۔ زمیں سنوار لو پھر آسماں کی بات کرو

فوراً ڈاکٹر ذاکر صاحب نے کہا:

تو کار زمین را نکو ساختی ۔۔۔ کہ با آسمان نیز پرداختی

میں نے کہا، یہ ان کا مضمون تھا، یہ میرا مضمون ہے۔

ایک مرتبہ ایسا ہوا کہ میرا ایک اسٹوڈنٹ تھا۔ وہ بی۔ اے پاس کر چکا تھا اور ایم۔ اے اردو میں داخلہ لینا چاہتا تھا۔ اور ہم تھے فارسی ڈیپارٹمنٹ میں۔ شعر و شاعری کا بھی ذوق تھا۔ اس نے کہا خط لکھ دیجیے گورنر صاحب کے نام۔ میں نے کہا، مجھ سے کیا واسطہ بھئی؟ اس نے کہا نہیں آپ لکھ دینگے تو ہو جائے گا۔ میں نے کہا، خیر! ہم لکھ دیتے ہیں۔ دیں یا نہ دیں میرا کیا بگڑتا ہے۔ میں نے لکھ دیا اس کو۔ یہ طالب علم ہے۔ یہ پڑھنا چاہتا ہے۔ ذاکر صاحب نے ہمدردانہ جواب دیا اور مالی امداد بھی دی۔

●●

ڈاکٹر عتیق الرحمن
اسسٹنٹ لائبریرین
خدا بخش لائبریری۔ پٹنہ

# خدا بخش لائبریری کے چند اہم مخطوطات

خدا بخش لائبریری اپنی نادر قلمی کتابوں قدیم تحریروں اور مصور نسخوں کی وجہ سے دنیا کے اہم ترین کتاب خانوں میں شمار ہوتی ہے۔ اس کے علاوہ یہاں ہر سال نئے اور اہم مخطوطات کا اضافہ ہوتا رہتا ہے جس کی وجہ سے اس لائبریری کی قدر و منزلت مزید بڑھ جاتی ہے۔ درج ذیل سطور میں ایسے فارسی مخطوطات کا مختصر تعارف پیش خدمت ہے جو ابھی حال ہی میں دستیاب ہوئے ہیں اور اہل علم کے لیے مفید ہو سکتے ہیں۔

## دیوان رضی (Acc.No.1928)

یہ فارسی شاعر مرزا رضی ارتیمانی کا دیوان ہے۔ جو ۵۵ اوراق پر مشتمل ہے۔ کتابت ۱۲ ویں صدی کی ہے۔ خط نستعلیق ہے۔ اس میں غزل، رباعی قطعات وغیرہ کے اشعار پائے جاتے ہیں یہ دیوان مندرجہ ذیل اشعار سے شروع ہوتا ہے۔

الٰہی سوختم باغم الٰہی ‏ ‏ ‏ کرامت کن نم اشکی و آہی
چہ اشک اشکی کہ چوں ریزد ز مژگاں ‏ ‏ ‏ شود داماں بداں لعل بدخشاں

اس کے علاوہ قطعہ کا شعر ملاحظہ کیجیے۔ جو اس دیوان کے آخری صفحے پر موجود ہے۔

ایں یافتہ ہرچہ خواستہ از یزداں ‏ ‏ ‏ اسکندر عہدی و سلیمان جہاں
ایں آنکہ کمینہ چاکرت را در شان ‏ ‏ ‏ قیصر قیصر خواند و خاقا خاقاں

## مرآۃ المعانی (Acc.No.2108)

یہ مولانا جمالی کی ایک طویل مثنوی ہے جو ۲۷ اوراق پر مشتمل ہے۔ کتابت ۱۲۱۷ھ کی ہے۔ کاتب کا نام عبدالمجید ہے۔ یہ مثنوی اس طرح شروع ہوتی ہے ؎

نامہ آغازم بنام ذو الجلال ‏ ‏ ‏ آنکہ بیرون ذاتش از وہم و خیال
جان عالم پرتوی انوار اوست ‏ ‏ ‏ عرش اعظم نقطۂ پرکار اوست
صانع ہفت و نہہ و پنج و چہار ‏ ‏ ‏ خالق ماہ و خورد لیل و نہار

اس مثنوی میں تصوف کے مسائل اور واقعات وحکایات مختلف عنوانات کے تحت نظم کیے گئے ہیں۔ کچھ عنوانات اس طرح ہیں: دربیان رد کہ عبارت از وجہ حقیقی باشد، دربیان رندی کہ عبارت از قطع علائق وعوائق باشد، دربیان علوم اتب موسی برخضر علیہما السلام آخری شعر یہ ہے ؎

اندر این جا معرفت کردو تمام    عالم و آدم حق آمد والسلام

## گلشن راز (Acc.No.1950)

یہ سید نذیر احمد شاہ مودودی چشتی سہوانی کا منظوم رسالہ ہے جو ۲۰ اوراق پر مشتمل ہے۔ اس کی کتابت ۱۳۰۶ھ میں ہوئی۔ کاتب کا نام سید کریم احمد مودودی سہوانی ہے۔ اس رسالہ میں تصوف سے متعلق کچھ سوالات کیے گئے ہیں اور پھر ہر ایک کا جواب دیا گیا ہے۔ ابتدائی شعر اس طرح ہے ؎

بنام آنکہ جان را فکرت آموخت    چراغ دل ز نور جان بر افروخت

آخری شعر یہ ہے ؎

بنام خویش کردم ختم پایان    الٰہی عاقبت محمود گردان

## قصیدہ ہلالیہ (Acc.No.1941)

یہ میر غلام علی آزاد بلگرامی کا نعتیہ قصیدہ ہے جو ۲ اوراق پر مشتمل ہے کتابت ۱۳ ویں صدی کی ہے۔ یہ ناقص ہے کیونکہ درمیان میں کچھ اشعار کرم خوردہ ہونے کی وجہ سے غائب ہیں۔ یہ اس طرح شروع ہوتا ہے ؎

ماہ نو سر زدہ تا آئینہ پرواز ازل    میزند آئینہ سبز فلک را مصقل

نرگستان فلک طرفہ بہاری دارد    چشم زخمش مرساد ازدر وایں مجل

مندرجہ ذیل شعر میں شاعر نے اپنا تخلص استعمال کیا ہے ؎

مدح والا بود از طاقت آزاد بروں    بحر در حوصلۂ کوزہ نگنجد بحیل

اس کے بعد دو اشعار مزید ملتے ہیں جو اس قصیدے کے آخری اشعار ہیں۔ ملاحظہ ہوں ؎

تاتن نازک کس نیش خورد از زنبور    تالب و کام حلاوت بردازشان عسل

باد مقہور عدوے تو ز تعذیب فلک    باد مسرور محب تو ز سامان دول

## مناجات جمشید جی جاماسپ (Acc.No.2087)

اس میں تین مناجات ہیں — مجموعی تعداد اوراق ۲۹ ہے۔ کتابت ۱۳ ویں صدی کی ہے۔ مناجات سے قبل

مندرجہ ذیل عبارت ملتی ہے جس سے واضح ہوتا ہے کہ یہ دستور صاحب جمشید جی جاماسپ کی کہی ہوئی مناجاتیں اور یہ کہ دستور صاحب قصبہ فرخندہ نوساری کے باشندہ تھے عبارت یہ ہے "من تصنیف دستور صاحب مرحوم جمشید جی جاماسپ جی آساجی متوطن قصبہ فرخندہ نوساری"۔ پہلی مناجات اس طرح شروع ہوتی ہے ؎

نخواہند شیر تا طفلاں بزاری　　　گیش مادر نماید دست یاری

من ار از تو نخواہم داد خود را　　　کجا یابم جہاں آباد خود را

نیاز ازی نزانی از در خویشی　　　تصور کن ایکی درویش دل ریش

خاتمہ کے اشعار یہ ہیں ؎

مرا ہم از نوال و فضل و انعام　　　بخواہند از دعا نیکو سر انجام

امیدم ہست یا قاضی حاجات　　　اشیم وہو خوانند بعد ایں مناجات

اس کے بعد دوسری مناجات شروع ہوتی ہے جو دراصل پہلی ہی مناجات ہے لیکن جابجا کتابت کا فرق نظر آتا ہے۔ مثلاً پہلی مناجات میں پہلے شعر کے مصرع ثانی کے آخر میں دست یاری لفظ آتا ہے جبکہ دوسری مناجات میں اس کے بجائے 'غم گساری' ملتا ہے۔ اسی طرح پہلی مناجات کے دوسرے شعر کے مصرع ثانی میں "کجا یابم" درج ہے جبکہ دوسری مناجات میں "کجا دارم" ملتا ہے۔ وغیرہ وغیرہ۔

اس مناجات کے بعد تیسری مناجات شروع ہوتی ہے جو دراصل ایک علیحدہ مناجات ہے۔ اس کے شروع میں بھی ایک عبارت ملتی ہے جس سے واضح ہوتا ہے کہ یہ دستور صاحب جمشید جی کی کہی ہوئی مناجات ہے وہ عبارت یہ ہے "بنام ایزد بخشایندہ بخشائش گر مہربان ایں کتاب مستطاب از تصنیفات دستور صاحب جمشید جی جاماسپی"۔

یہ مناجات اس طرح شروع ہوتی ہے ؎

نام ایزد ہر کہ در کار نخواند بر زباں　　　انجام آں بہ نیکوی رساند غیب داں

نام پاکش ہر کہ ساز دورد او یابد نجات　　　نامش از مقبول حق موصوف باشد در جہات

یہ مناجات مندرجہ ذیل اشعار پر ختم ہوتی ہے ؎

بس کن اے جمشید اینجا بر دعا ختم کلام　　　از اجازت یاد کن در پیش اخیاں السلام

میروم دل شاد سوی قصبۂ نوساری نگاہ　　　دیر زی و شاد زی والقوم نیک خواہ

## رسالہ مظہر الاسرار (Acc.No.2111/1)

یہ حضرت شاہ فرحت اللہ الملقب بہ حسن دوست کی تصنیف ہے جو ۳۴ اوراق پر مشتمل ہے اور کتابت ۱۳۰۲ھ کی ہے۔ اس رسالہ کے مقدمہ میں مصنف نے لکھا ہے کہ یہ رسالہ طالبان سلوک کے لیے لکھا گیا ہے۔ یہ ایک مفید اصلاحی رسالہ ہے جو تصوف کے رنگ میں ہے۔ اور خاص طور پر ان کے صاحبزادے مظہر حسین کے استفادہ کے لیے لکھا گیا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ انھوں نے جابجا یا دلدی یا فرزندی کہکر مخاطب کیا ہے اور تصوف کے رنگ میں نصیحت آمیز باتیں بتائی ہیں۔

## رسالہ اسرار الصلوٰۃ (Acc.No.2111/2)

یہ رسالہ بھی حضرت شاہ فرحت اللہ الملقب بہ حسن دوست کی تصنیف ہے جو ۱۴ اوراق پر مشتمل ہے اور کتابت ۱۳۰۲ھ کی ہے۔ اس رسالہ میں نماز کے اسرار و رموز بیان کیے گئے ہیں جو تصوف کے رنگ میں ہیں۔

## رسالہ جواہر الانوار (Acc.No.2111/3)

یہ حضرت شاہ قمر الدین چشتی عظیم آبادی کی تصنیف ہے جو ۳۵ اوراق پر مشتمل ہے۔ اور ۱۳۰۲ھ میں کتابت کی گئی ہے۔ کاتب کا نام ابوالحسن ہے۔

اس کے مقدمہ میں مصنف نے اپنے مختصر حالات زندگی تحریر کیے ہیں اور اس ضمن میں شاہ حسن علی، شاہ سید یحییٰ علی، شاہ ابوالبرکات خلیفہ حضرت شاہ گھسیٹا سے اپنے ذاتی و روحانی تعلقات بیان کیے ہیں۔

یہ رسالہ مسائل تصوف پر ہے۔ جن کی جانکاری ایک سالک کے لیے ضروری ہے مثلاً "جوہر اول: در بیان طلب پیر، جوہر دویم: در بیان توجہ مبتدیان و طریق نشستن آنہا، جوہر سوم: در بیان آداب پیران و مرشداں کہ موجب فائدہ است" آخری باب جوہری و چہارم ہے جو "در بیان عرفان" ہے۔

## مثنوی اعجاز مسیحا (Acc.No.1948)

یہ شاعر رونق کی ایک طویل مثنوی ہے جو ۱۱ اوراق پر مشتمل ہے خط نستعلیق ہے اس کی کتابت ۱۹۰۷ء میں ہوئی ہے لیکن یہ مثنوی ۱۲۷۹ میں لکھی گئی ہے جیسا کہ مندرجہ ذیل قطعہ تاریخ سے اس کی وضاحت ہوتی ہے ؎

چوں رونق مثنوی معجزہ گفت    پئے تاریخ گفت ایں ہاتف غیب
کہ از ہر مصرعش اعجاز پیدا    بگو او ساخت اعجاز مسیحا ۱۲۷۹

مندرجہ ذیل شعر بھی لائق توجہ ہے جس میں شاعر نے اپنا تخلص رند استعمال کیا ہے ؎

بفرما رحم بر احوال رونق    کشا چشم کرم برحال رونق

یہ مثنوی اس طرح شروع ہوتی ہے ؎

الہی رنگ و بوئے دہ سخن را | بآب فیض ترکن ایں چمن را
خداوندا اثردہ در بیانم | ز بحر حمد خود کن تر زبانم

## انشائے میرم (Acc.No.2082)

یہ انشائے میرم سیاہ ہے جو ۲۰ اوراق پر مشتمل ہے، خط شکستہ ہے۔ کتابت ۱۳ ویں صدی کی ہے۔ یہ ناقص نسخہ ہے کیونکہ درمیان میں جابجا عبارت نقل ہونے سے رہ گئی ہے معلوم ہوتا ہے کہ جس نسخے سے یہ نقل ہوا ہے وہ یا تو اسی طرح لکھا یا کاتب ان عبارتوں کو پڑھنے سے معذور رہا۔ یہ نسخہ اس طرح شروع ہوتا ہے:

"آغاز کتاب انشائے میرم سیاہ بعنایت حضرت الہ بعد از اثنائے حمد و ثنای بیحد مر بادشاہ را..."

خاتمہ کی عبارت یہ ہے:

"الہی ایں یاسمین امید درمیدان گیرد۔ وایں غنچہ مراد شگفتن پذیرد۔ والسلام والاکرام"

## جواب شافی (Acc.No.1947)

یہ میر عبداللہ وارستہ کی تصنیف ہے جس کی کتابت ۱۳ ویں صدی کی ہے اور ۱۹ اوراق پر مشتمل ہے خط نستعلیق ہے۔
اس کا آغاز اس طرح ہوتا ہے:

بعد حمد ایزدی کہ ذات مقدسش از جمیع نقائص مواد حکمت بالغہ اش از ہمگی عیوب مبرا...

خاتمہ کی عبارت ملاحظہ ہو:

از سر صدق و راستی در نگذرند کہ انصاف بالائے طاعت است۔

اس تصنیف کا ایک دوسرا نسخہ بھی ہے (ACC.N. 1985) جو ۱۷ اوراق پر مشتمل ہے اور کتابت ۱۳ ویں صدی کی ہے۔ خط نستعلیق ہے۔

## کتاب زراعت (Acc.No.1983)

یہ زراعت سے متعلق ایک مفید رسالہ ہے جو ۱۸ اوراق پر مشتمل ہے خط نستعلیق ہے اور کتابت ۱۲۱۷ھ کی ہے جیسا کہ خاتمہ کی عبارت سے پتہ چلتا ہے۔ اس کے علاوہ مندرجہ ذیل قطعہ تاریخ بھی تحریر کیا گیا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ کتاب زراعت اس کا تاریخی نام ہے۔ قطعہ ملاحظہ ہو:

کلید دولت و اقبال و صدر حشمت و جاہ | بہ بخت ہم چو سکندر بفر چو دارا
برائے طرح زراعت و موسم فصلش | اشارت زسر التفات کرد بما
در ایں دیار کہ رسم زراعت است رواج | رقم کشیدم و کردم ز حکم او انشا
شدہ کتاب زراعت پسند تاریخش | کہ نام نسخہ ز تاریخ می شود پیدا

اس رسالہ میں زراعت کے سلسلے میں ہندستان کے مختلف موسم اور نچھتر کی تقسیم اور اس کی افادیت پر روشنی ڈالی گئی ہے۔ ہندی، فارسی اور انگریزی مہینوں کی تفصیل دی گئی ہے۔ پھر کون کون سی فصل کس کس موسم اور نچھتر میں ہوتی ہے۔ اس کو مفصل بیان کیا ہے۔ ترکاری، روئی، اناج، اجوائن وغیرہ کی کاشت کس طرح کی جاتی ہے۔ ان میں سے ہر ایک چیز کی وضاحت اختصار کے ساتھ کی گئی ہے۔

## ریاض المعارف (Acc.No.3560)

یہ ایک طویل مثنوی ہے جو ۲۰۷ اوراق پر مشتمل ہے۔ خط نستعلیق ہے۔ کتابت ۱۳ ویں صدی کی ہے اس کے آخری ورق الف پر مندرجہ ذیل شعر درج ہے جس سے واضح ہوتا ہے کہ یہ مثنوی ۱۱۳۵ھ میں مکمل ہوئی ہے ؎

موج زن شد با تلف آمد سال خواں | باز چشمۂ معرفت آمد بر دل
۱۱۳۵ھ

یہ مثنوی اس طرح شروع ہوتی ہے ؎

حمد گوید مر خدا را بر وجود و بر بقا | جنی و انس و ملک و الطیر فی جو السماء
عالم تسلیم دارد جملہ ذرات وجود | از لسان حال گوید رب لا احصی ثنا
فی الحقیقۃ حامد و محمود ہم ذات وے ست | کس ندارد حق حمدش را توانائی قضا

خاتمہ کا شعر یہ ہے ؎

او نخواہد جاہ و مال و طمطراق | درد خواہد با دل پر اشتیاق

اس نسخہ میں سب سے پہلے حمد کے اشعار ہیں اور دو مناجات ہیں۔ اس کے بعد مختلف عنوان کے تحت اشعار درج ہیں مثلاً بیان عقل و ایمان و حیا، حکایت در بیان مناظرہ خوف و رجا، گفتار رجا، جواب خوف، جواب رجا، التماس خوف و رجا در جناب الٰہی، بیان خلقت آدم و حوا و مکر ابلیس بالایشان، بیان نفس و روح، وغیرہ۔

حکیم سید محمد حسان نگرامی
لٹریری ریسرچ انسٹی ٹیوٹ (یونانی)
کراچی

## استدراک

# "القانون فی الطب" کے گمشدہ مشمولات کی تلاش

شیخ الرئیس بوعلی سینا (متوفی ۱۰۳۷ء) کی کتاب "القانون فی الطب" کی گمشدہ جلدوں کی تلاش کی اہمیت اور افادیت کے پیش نظر مزید حوالوں کے مطالعہ سے پتہ چلتا ہے کہ موجودہ "القانون فی الطب" جسے صرف ۵ جلدوں میں شائع کیا گیا ہے، اسے مکمل کہنا مناسب نہیں ہے کیونکہ "القانون فی الطب" کے سلسلہ کے تمام قدیم حوالوں میں اربع عشرۃ مجلدۃ (۱۴ جلدیں) واضح طور سے درج کیا گیا ہے اور بعد کی کسی کتاب میں اس کی تردید نہیں کی گئی ہے۔

اس سلسلے میں خدابخش جرنل نمبر ۴۴ میں ڈاکٹر سلیم الدین احمد کی یہ بات محل غور ہے کہ "مطبوعہ القانون کی طباعت کے وقت القانون کے دستیاب تمام نسخے پیش نظر رکھے گئے ہیں۔" البتہ اس بات کا امکان ضرور ہے کہ کسی ایک مکمل نسخے کو بنیاد بنایا گیا ہے۔

واضح رہے کہ مختلف نسخوں کو سامنے رکھ کر "القانون" کی ایڈیٹنگ آج تک کہیں نہیں کی گئی ہے۔ ہمدرد دہلی سے شائع شدہ جدید ترین "القانون" کے ایڈیشن کے بارے میں بھی یہی معلوم ہوا ہے کہ صرف مکمل نسخے ہی سامنے رکھے گئے ہیں۔ ظاہر ہے نامکمل نسخے جن کے مشمولات موجودہ القانون سے مختلف ہوسکتے ہیں انہیں دیکھنے کی ضرورت نہیں محسوس کی گئی۔

ڈاکٹر سلیم الدین احمد نے اپنے مضمون میں ایا صوفیا لائبریری کے "القانون" کے مخطوطہ (جس کی کتابت ۵۲۸ھ میں ہوئی ہے) کے سلسلے میں لکھا ہے کہ "اس مخطوطہ کی آخری عبارت عام مخطوطات کی آخری عبارت سے مختلف نہیں ہے" حالانکہ محولہ عبارت یعنی:

تم الکتاب الخامس فی القانون فی الطب وھو الاقرابادین وھو المجلدۃ السابعۃ منہ

—— "القانون" کے کسی مطبوعہ نسخے میں موجود نہیں ہے۔ اس عبارت میں لفظ "المجلدۃ السابعۃ" سے صاف طور سے پتہ چلتا ہے کہ قانون کی پانچویں کتاب ساتویں جلد پر مشتمل ہے۔

اب رہی یہ بات کہ "القانون" کے آغاز کتاب میں مصنف نے جو دیباچہ لکھا ہے اس میں القانون

فی الطب کے مشمولات کا تذکرہ کرتے ہوئے پوری کتاب کو ۵ کتاب ☆ میں تقسیم کیا ہے۔ تو اس سلسلے میں یہ نکتہ ذہن نشین رہنا چاہیے کہ دنیا کے جس قدیم ترین نسخے کی آخری عبارت کا حوالہ دیا گیا ہے اس کی باقی شرح کی جلدوں کا ابھی تک مطالعہ نہیں کیا گیا ہے ان حالات میں اس مخطوطہ کی نشاندہی اور اس کے مطالعہ کے بغیر یہ نہیں کہا جا سکتا کہ اس کے شرح میں "القانون فی الطب" کو کتنی کتاب میں تقسیم کیا گیا ہے اور اس کے مشمولات کیا ہیں چنانچہ مطبوعہ القانون کی بنیاد پر مزید جلدوں کی تلاش کو بے سود کہنا بھی مناسب نہیں ہے۔

فاضل مقالہ نگار ڈاکٹر سلیم الدین کا یہ خیال کہ "القانون" کے مشتملات سات جلدوں میں سما جائیں یا پانچ میں بھی مناسب نہیں معلوم ہوتا کیونکہ یہ بات بہر حال طے کرنے کی ہے کہ "القانون" بنیادی طور سے کتنی جلدوں پر مشتمل ہے اور اسے کب صرف ۵ جلدوں تک محدود کر دیا گیا۔

ڈاکٹر سلیم الدین احمد کی یہ بات کافی وزن رکھتی ہے کہ القانون کی مزید کسی جلد کی موجودگی کی نشاندہی اگر کہیں بھی ملتی تو یقیناً اب تک اس کا حوالہ کہیں نہ کہیں ضرور مل جاتا۔

چنانچہ درج ذیل حوالوں سے پتہ چلتا ہے کہ "القانون" کے مشمولات کی گمشدگی کا احساس بہت پرانا ہے۔

انسائیکلوپیڈیا برٹانیکا میں درج ہے:

"Al-Qanoon is a systematic encyclopaedia based for the most part on the achievement of Greek Physicians of the Roman imperial age and on other Arabic works and, to a lesser extent, on his own experience ( his own clinical notes were lost during his journeys )" 3

گویا طبیب اور ناظم شفاخانہ کی حیثیت سے شیخ الرئیس کے متعلق معلومات موجودہ القانون میں شامل نہیں ہیں۔
اس کے علاوہ چیمبرس انسائیکلوپیڈیا کی یہ عبارت بھی اہمیت کی حامل ہے:

---

☆ "القانون" کے مشمولات کی مزید تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو انسائیکلوپیڈیا آف اسلام (نیا ایڈیشن) جلد ۳، ص ۹۴۲) —— فہرست نسخہ ہای مصنفات ابن سینا "تالیف یحییٰ مہدوی تہران ۱۳۳۳ (ص ص ۱۴۹ - ۱۵۵) میں بھی "القانون" کو پانچ کتاب پر مشتمل بتایا گیا ہے۔ اس کتاب میں دنیا بھر میں دستیاب "القانون" کے تمام خطی (مکمل اور غیر مکمل) نسخوں کی نشاندہی بھی کی گئی ہے۔

۞ جمال الدین قفطی کو بھی یہی بیان ہے کہ "... آنچہ را بر اوراق متفرقہ نوشتہ بود لیکن قبل از اتمام قانون آن اجزا از شیخ فوت شدند" (تاریخ الحکماء ص ۳۶۷)

"The treatise proper was accompanied by an appendix which contains Avicenna's original case record." 4

اس عبارت سے یہ بات بخوبی واضح ہو جاتی ہے کہ "القانون فی الطب" کے ساتھ شیخ الرئیس کے معالجانہ تجربات پر مشتمل کوئی ضمیمہ بھی شامل ہے۔

مطبوعہ "القانون" سے ہٹ کے ویلکم لائبریری لندن کے دو اور مخطوطات کی نشاندہی بھی ہوتی ہے۔ ڈاکٹر کمال سامرائی نے لکھا ہے کہ مذکورہ مخطوطات میں سے ایک میں جسم انسانی کی تشریح کو تصویر کے ذریعہ بیان کیا گیا ہے اور دوسرے مخطوطہ میں مریض سے سریریاتی سوالات اور تشخیص و علاج کے اصول سے متعلق بحث کی گئی ہے۔

واضح رہے کہ یہ دونوں مضامین موجودہ طبع شدہ "القانون فی الطب" کی پانچوں جلدوں میں شامل نہیں ہیں۔*

ایک اور قدیم نسخہ کی بھی تلاش ہو سکی ہے جسے ۱۰۷۵ء یعنی ۵۱۷ھ میں شیخ کی وفات کے صرف ۳۸ سال بعد لکھا گیا ہے یہ مخطوطہ لینن گراڈ لائبریری میں دستیاب ہے۔

ان حقائق کی روشنی میں ضرورت ہے کہ خدا بخش لائبریری (جسے طبی مخطوطات پر کام کرنے کے سلسلہ میں امتیاز اور اولیت حاصل ہے) اپنے وسائل کے ذریعہ دنیا کی مختلف لائبریریوں میں محفوظ "القانون فی الطب" کے قدیم مکمل و نامکمل تمام نسخوں کے مشمولات سے متعلق معلومات حاصل کرائے تاکہ "القانون فی الطب" جیسی اہم کتاب کے گمشدہ مشمولات کی نشاندہی کی جا سکے۔

## مصادر


۱۔ القانون کی دستیاب جلدیں از ڈاکٹر سلیم الدین احمد خدا بخش لائبریری جرنل نمبر ۴۷ ص ص ۱۶۵-۱۶۷۔

۲۔ ایا صوفیا میں القانون فی الطب کے مخطوطات (ہینڈ لسٹ) مرتبہ نظام الدین مغربی۔

۳۔ انسائیکلوپیڈیا برٹانیکا جلد دوم ص ۳۱ د (۱۹۸۰ء)۔

۴۔ چیمبرس انسائیکلوپیڈیا جلد دوم ص ۹۰۔

۵۔ مختصر التاریخ الطب العربی جلد اوّل دکتور کمال سامرائی ص ۵۹۱۔


••

---

* انسائیکلوپیڈیا آف اسلام (بحوالہ سابقہ) میں ایسے کئی دو رسائل کا تذکرہ ہے ور بھی "القانون" سے ماخوذ مگر علیحدہ رسائل کے طور پر شمار کیا گیا ہے: متعلقہ اقتباس ملاحظہ ہو:

"Several treatises take up in isolation a number of data in <u>Kanun</u> and deal with particular points. Some are very well-known: their smaller size assured them of a wider circulation. Among the most widely diffused are treatises on the pulse, the medical pharmacopoeia, advice for the conservation of health and the study of diarrhoea; in addition, monographs on various remedies, chicory, oxymel, balsam, bleeding. The virtues of wine are not neglected"

جناب رئیس احمد نعمانی
پوسٹ گریجویٹ ٹیچر (فارسی) ایس۔ ٹی ہائی اسکول
مسلم یونیورسٹی، علیگڑھ

# سخنوران فارسی ہند بعد از دکتر اقبال

جرنل ۹۴ میں مطبوعہ مندرجہ بالا مضمون کے آخری حصے میں قتیل داناپوری کے بعد اور طاہرہ سعید سے پہلے مندرجہ ذیل سطریں بھی اضافہ فرمالیں :

## خاضع الہ آبادی

دشیر خاضع در حدود ۱۲۸۰ خورشیدی در الہ آباد از توابع یزد (ایران) متولد گردید۔ افزون بر چہل سال از عمرش در ہند بسر آمد و بہ سال ۱۹۸۷ میلادی در بمبئی فوت کرد۔ زرتشتی کیش و شاعر پر گوئی بود چندین اثر چاپی بہ نثر و نظم فارسی دارد، نمونۂ کلام :

باغ و بستان چیست؟ دانی روی جانان دیدن است ۔۔۔ مال و مکنت چیست، دانی سرّ حق بشنیدن است

---

دو چشمی کہ از غم نگرید کراست ۔۔۔ دلی کز غم کس نرنجد کجاست

---

آنچہ در روز ازل کردند با ما کردہ اند ۔۔۔ سرنوشت ما مگر ہر جا مہیا کردہ اند

---

حال ما زار و پریشان گشتہ ای جانش مپرس ۔۔۔ دیدۂ دل خون چکان شد راز پنہانش مپرس

21. *Siratu's Sharf*.
22. Letter nos. 121, 172 and 173.
23. See my article, (in Urdu) "*Shumali Hind Ke Sufiya-i Karam Ki Hindi Dosti*" in *Ma'asir* (new series) pt. 3, December, 1952, and my article in *PUJ*, vol. X, 455.
24. *MM*, p. 46; Amir Khusrau has also mentioned it in *IK*.
25. *Khwan-i Pur Ni'mat*, p. 13.
26. *MM*.
27. *Khwan-i Pur Ni'mat*. *MM*, and *IK*.
28. *Tuhfa-i Ghaibi*, p. 88; *Ganj-in La Yafna* on *muhr-i dukhtaran*.
29. *MM*.
30. In Letter, 58 in the Collection of *Maktubat* addressed to *Maulana* Hamidu'd Din, employment as a *Qadi* has been described as *Khatra-i 'Azim* (a grave, endangering, risk). The bribe-taking *Qadis* has been specially condemned.
31. The Makhdum's revered teacher Abu Tawwama, had silken ties in his curling ringlets of hair (*Ja'd*) and in his *izarband* (string of the drawer).
32. *Maktubat-i Quddusiya*.
33. *Tuhfa-i Ghaibi*, *Mukhkhu'l Ma'ani*, *Ganj-i La Yakhfa*.

**References**


1. G. Roerich (ed.) *Biography of Dharmaswamin*, K. P. J. Research Institute, Patna, 1959.
2. For further details, see Appendix, I.
3. See my article on the subject in *Bengal Past and Present*, 1947.
4. For further biographical details, see my article on the saint in *JBRS*, XXXIV, 1948.
5. For details, see my article 'Hazrat Ahmad Chirmposh, a 14th century Sufi Saint of Bihar, *Patna University Journal*, VIII, 1954.
6. He was a great *Ṣūfi* saint of very wide reputation and influence. He was born in Maner, but was brought up and educated in the Saran area. He died in 901/1496 and lies buried at Vaishali. For further details, see my article on the saint in *JBRS*, LXXVII, 1951.
7. For details see, my article on the saint in *Bengal Past and Present*, IXVIII (1949).
8. This is a new information which needs corroboration.
9. *MM*, printed text, p. 426.
10. There are many references in the Sufic literature about belief in spell and magic and incantation. *Tuḥfa-i Ghaibī* says that the *Makhdūm* once suggested that for dispelling devilish thoughts and diabolical suggestions (*waswās*) the verses of the Qurān called the *Ma'ūdhatain* may be recited. The *Malfūẓāt* of *Makhdūm* and also *Fawāidu'l Fuwād* describes how *Seḥr* was practised even on the Prophet.
11. *MM*., Chapter I. Other *Malfūẓ* also contain much about interpretation of dream. The *Makhdūm* was called by later *Ṣūfis* as *Fakhru'l Mu'abbirīn* (Pride of interpreters of Dream).
12. *Maktūbāt-i Muẓaffar Shams Balkhī.*
13. *Tuḥfa-i Ghaibi*, Baḥru'l Ma'āni, and *Mūnisu'l* Muridīn.
14. Maktūbāt-i *Quddūsiya*; see my article in *PUJ*, 1957.
15. *MM*., pp. 274-75; *Ganj-i Lā Yakhfa.*
16. Maktūbāt-i-Do Ṣadī; letter nos. 69 and 72.
17. *Khwān-i Pur Ni'mat*; see also *Ganj-i Lā Yakhfa*. Letter 82 of Muẓaffar Balkhi refers to his strong recommendation of poor and pious *Khwāja* Sirāj *Saudāgar*.
18. *Mūnisu'l Qulūb*, *MM*
19. *Ganj-i Lā Yafna*, chapter I, 28, 760.
20. *Mūnisu'l Muridīn.*

therefrom. The Balkhī saints, Husain Mu'izz and his successors, Ḥasan and Aḥmad, were good traditionists, as well as noted mystics, poets and writers of *Malfūẓ* and *Maktūb* literature.

The 15 works of *Makhdūm* Sharafu'd Dīn, and those in prose and poetry of his scholarly Balkhī followers, and *Ma'danu'l Asrār* of *Qāḍin* A'la *Shuṭṭāri*, edited by his son-in-law Khwāja 'Alī of Rajgir, have come down to us. There are references to lessons being imparted in the *Khānqāh* on *'Awārifu'l Ma'ārif*, *Kānzu'l Masā'il*, *Iḥyāu'l 'Ulūm*, *Mashāriqu'l Anwār*, *Tafsīr-i Ẓāhidi*, *Sharḥ-i Ādābu'l Murīdīn Wasīlatu'l Qulūb*, *Maṣābihu's Sunnah*, *Kashshāf*, *Hidāya*, *Buzdawī*, *Majma'u'l Bahrain*, *Fatāwa-i Sirāji*, *Fawa'idu'l Qulūb* of Makki, *Lama'* of As-Sirāj and *Kitābu't Taṣarruf* of Kalabadi. Of these, the first and the last three works were the very early and highly esteemed treatise and standard books on Sufism, and were all in Arabic. *Fuṣūṣu'l Ḥakam* of Ibn-i 'Arabī, *Tamhidāt* of *'Ainu'l Quḍḍāt* Hamadani were also subjects of discussions at the *Khānqāhs*

As regard the methods and theories of teaching and learning in Bihar, as elsewhere, under the older *Dars-i Niẓāmī* there was the system of Mu'īd, *Muawwin* (elder, skilful student, tutor, trainer, the restorer or bringer again of lessons) and of *Muṭāla'* (perusal), *Muẓākra* and *Mufawḍa* (dialogue and association) *Takrār* (repetition, revision), *Talfiq* (repetition), *Taḥqīq* (verification) and *Baḥath-o-Mubaḥtha* (debates, discussions and disputations), etc.

the Muslim child into the duty of reading and writing, use of letters of alphabets, written on *Takhta-i-Chobin* memorization of parts or wholly of the *Qurān*, prayers and benediction (*Taḥiyāt, Darūd*). Rising above in *Panjganj* stage the young learner acquired knowledge of special subjects. Amīr Khusrau further tells us how *Zānūzada* (sitting on one's knees) before the teacher, he rose above the *Panjganj*. He catalogues the subjects taught and the books and treatises generally read and studied in *Maktab* and *Madrasa*. He mentions the four or five treatises in Arabic grammar called *Panjganj*, works on *Ādāb*, *Inshā* (science of polite learning and Belles-letters) *Ma'ānī-o-Bayān* (Rhetoric), *Ilāhiyāt* (theology-tradition, commentaries, law, Jurisprudence), *Ḥikmat* (science and philosophy, mathematics) special science (*'Ilm-i-Naẓarī*) *Tanjīm* (astronomy), *Ṭibb* (medicine), *Manṭiq* (logic). We get references to a large number of books on ethics, tradition logic, law, scholasticism, mysticism etc., which must have constituted as the major fields of study. Some such were *Mashāriqu'l Anwār, Qudūrī, Muzdawī, Dhakhira, Mabsūt, Mutawwal, Maqāmat-i Harīrī, Baiḍavī, Jāmiu's Saghīr wa'l Kabīr Nāfe', Laṭā'if, Mufaṣṣal, Fatāwa-i Sirājī, Hedāya, Miṣbāḥu'd Doja, Kashfu'l Maḥjūb, Sulūku'l Murīdīn* and *Sirāju'l 'Ārifin, Iḥyā', Kīmiyā* and the other books of Aḥmad and Muḥammad Ghazzali and their commentaries by Jurjāmī and Zamashkharī, *Kashshāf* and *Qānūn* of Ibn-i Sīna (Avicenna). All these have found reference in *Risā'ilu'l A'ijāz*, the rhetorical work of Amir Khusrau.

More relevant to our purpose is what we get in the 14th and 15th century *Malfuẓāt* and *Maktubāt* of *Ṣūfi* saints of *Firdausi* and *Shuṭṭāri* Orders. The celebrated Makhdum Sharafu'd Dīn is credited with having introduced the teaching of *Ṣaḥiḥain* or the six celebrated standard collections of traditions. That Biharsharif had become a centre of *Ḥadith* learning and that the *Khānqāh* was well-equipped with library of books on mystical and rhetorical subjects is proved by the letters of *Maulāna* Muẓaffar Balkhī relating to his borrowing

We can compare this with what we get in the 17th century *Dabistān-i Mazāhib*, and the relevant extracts in *Ganj-i Arshadī* and *Ganj-i Fayyāḍī* of the 17th-18th century Ṣūfi of Jaunpur, whose ancestor, or Jamālu'l Ḥaq Muṣṭafa, lies buried in Purneah (Bihar). All the four sons and also the chief disciples of his great son, *Diwān* Abdur Rashīd, renowned scholar of the time, a poet and annotntor of Ibn-i 'Arabī's *Fuṣūṣ* and *Fatūḥāt*, had begun with *Bismillāh*, They had to learn by heart some short *Suras* of the *Qurān* and then completed their Quranic studies. Side by side, they were taught *Pand nāmah* of Sa'dī *Nām-i Ḥaq*, *Niṣābu's Ṣibyān* (vocabulary), *Dastūru'l Mubtadī* (grammar) and the five well-known books of Arabic grammar (Panj- *ganj*, *Ṣarf*, *Mizān*, *Munsha'ib*, *Nahw*). Different teachers took charge of the *Dars* (teaching) in *Kāfiya* of *Quṭbī*, *Mu'īniyah*, *Sharh-i Muṭāla'* (logic), *Mutawwal*, *Mukhtaṣar* (rhetoric), *Sharh-i 'Aqa'id* of *Mullā* Sa'du'd Dīn Taftāzānī with *Hāshiya-i Khayālī* (Scholasticism or *Kalām*), *Irshād* of Shihābu'd Dīn Daulatābādī *Tahzīb*, *Sharh-i Tahzīb*, *Hāshiya-i Mīr* and *Hidāya* of Bahau'd-Dīn (Law) *Waqāya* (*fiqh* or law), etc.

The 4th son, a poet who died in the service of Shāh 'Ālam in Hyderabad, was once asked as to whether he was a *Darwesh* or a *Sipāhī*, and he said that he was a seeker of knowledge. His eldest brother was a warrior, and was in service before taking, like others, to *Dars-o-tadrīs* (teaching and lecturing). It is interesting to find that closely connected as teacher or disciples were some eminent Bihari, like *Maulāna* Abdu's Shakur Manerī, *Mulla* Naṣīb Manerī, Abdul Ḥalīm Bihārī, *Mīr* Ja'far Patnavī and his scholarly sons, *Mīr* Bāqar and Mīr Aslam, who ran their own *Madrasa*, and also practised as very eminent physicians.

Amīr Khusrau also writes in *Tughlaq Nāmah* that the younger sons of 'Alāu'd Dīn were learning before they were killed by men of Khusrau Khān. He has written much more in *I'jāz-i Khusrawī* about the *Bismillāh* ceremony, initiating

the *Maktūbāt* of Firdausī *Ṣūfis*, Sharafu'd Dīn Manerī and of Muzaffar Shams Balkhī. The boys received some professional training also. Higher studies in *Madrasas* originally included that of the theological subjects, such as Ḥadīth (tradition) *Fiqh* and *Uṣūl* (jurisprudence), *Tafsīr* (exegesis or commentaries), science of *Ansāb* and *Rijāl* (scrutiny of genealogy and biography of the traditionists) which had evolved out of the *Ƴurān* and the needs of comprehending its true and many-sided imports. These were mostly in Arabic. The field of learning and investigation became wider and the prevailing curriculum came to embrace both religious and secular subjects, such as the grammatical themes of Etymology, Syntax (*Ṣarf-o-Naḥw*) and rhetoric (*Ma'ānī-o-Bayān*) logic, principles of Islamic law, philosophy, scholastic theology, poetry, politics, medicine and music.

That the pattern of educational institutions, the course of study, and the major subjects and books in vogue, and the method of teaching, widely existing and generally prevalent at different times in different regions including Bihar had many things in common is quite evident from a careful perusal of the sundry references in Amir Khusrau's *I'jāz Khusrawi*, certain observations in 14th century *Sirat-i Firuz Shāhī*, a *Qaṣida* in the *Diwān* of Muṭṭahar Karwi, and relevant metters in the *Malfūẓāt* of the Firdausi *Ṣūfi* saints of Bihar. The great traditionist of Delhi *Maulāna* Abdu'l Ḥaque (d. 958/1551) writes that he began with the alphabet, learnt how to read the *Qurān*, and also how to master *Sa'dī's Gulistān* and *Bostān*, and the *Dīwān* of Ḥāfiẓ were committed to memory. Thereafter, his father taught him the *Mīzān Miṣbāḥ*, *Kāfiya* and the *Irshād* (all on grammar). When 14 years old, he studied *Sharḥ-i 'Aqā'id* (on scholasticism) and translated it, too. Then he wrote a commentary in the Persian languages on *Kāfiya*. When 15, he finished *Mukhtaṣaru'l Ma'āni* of Taftāzānī and *Mutawwal* on rhetoric. After traditional and rational studies of the usual type was finished, logic and scholasticism followed.

geography, history, medicine, philosophy, scholastic theology, in fact varous branches of *Ma'qūlāt* and *Manqūlāt*, that is rational and traditional subjects, were pushed forward when the young scholar had nearly attained adulthood, when they ceased to attend the *Maktab* and went to the *Madrasa*. Generally, higher education extended to the age of 20 or even more. In medieval times sons of the better-to-do people had to be prepared for public offices, and also, therefore, they were trained in the art of war. Difficulties of the time and the exigencies of the situation demanded that they should learn riding, swimming and wielding the sword and arrow. Even some people of *Ṣūfi* circles felt the need of wearing arms as was the case specially with the *Ṣūfis* of Jaunpur and Manikpur in eastern U. P.

As in religion and society, so in education, there was very little new or original, specially among the conservative Brahmanical intellectuals, and *Ṣūfis*. Whatever differences existed between the preceding and successive periods were those of details and not of essentials. Muslim educational institutions in medieval Bihar, as elsewhere, were of several grades ranging from elaborate Colleges known as *Madrasas* or *Jāmia' a* (so-called because they were attached to *Masjid-i Jāmi'* or congregational mosques). Some *Madrasas* were equipped with libraries of hand-written books named as *Kitāb Khāna* and boarding-houses. Elementary schools were called *Maktab* or *Kuttāb*, which meant a place for writing or a school-house where, besides the recital and memorization of the *Qurān*, and *Tajwīd* and *Qira't* (art of reading) lessons were given in rudimentary knowledge of Islam for the discharge of religious duties, and also in grammar and glossary-writing, simple computation or elementary arithmetic. Side by side, went on the study of books of ethics and literature, such as *Pand Nāma* of 'Aṭṭār, *Gulistān*, *Bostān* of S'adī, allegorical story books of Nakhshabī and selections from the works of Firdausi, Ḥāfiẓ, Niẓāmī and Amir Khusrau, and the art of letter-writing or *Mulāṭfa* was learnt in Bihar through

into syllables, recitation of a few hemistiches or distiched repetition of that which had been read before, writing with reed pens on a piece of paper or on a wooden tablet. They learnt the words and passages of the *Qurān* by rote, memorized them by repeatting them again and again. Squatting cross-legged on the covered floor, or bench, while looking or pretending to look on the sheet of paper, book or slate, they rapidly swung their bodies backward and forward.

The *Bismillāh* cetemony has been referred to in *MM* and also in *Akhbaru'l Akhyār* of the 16th and *Ganj-i Arshadī* and *Ganj-i-Fayyāḍī* of the 17th-18th centuries. No detailed connected account is available about the course of studie or books prescribed for primary schools or *Maktab*. Ans obvious feature of the system of elementary education followed in those days has been referred to in *Manāqibu'l Aṣfiyā* and *Ma'danu'l Ma'ānī*. The students in a primary stage had to memorise the texts of some prescribed treatise including short lexicons and books of synonyms, so as to enable them to store up a copious vocabulary in the mind. *Makhdūm* Sharafu'd-Din deplored the system. According to him, it caused unnecessary labour and useless wastage of time. He writes, "When I was a child, my teacher got me to learn by heart a number of books like those which deal with infinitive or nouns and verbs (*Maṣādir*). They made me memorize the book consisting of 20 *Juzw* (each, perhaps, of 16 leaves) in one *jild* (volume) One of these was the *Miftāḥu'l Lughāt*, and every time I was required to repeat it word by word, withion their hearing. Instead of such books, they could have done better if they had got the *Qurān* fixed up in my memory". But perhaps this had sharpened his intellect, had given him a highly retentive memory, and also the power of facile, fluent, writing, as we find from his books. The early curriculum, besides the *Qurān*, appears to have consisted of grammar and some amount of poetry, traditions, Arithmetic and calligraphy. The study of science like astronomy, mathematics, algebra, geometry,

